سلسلۂ مطبوعات ادارۂ ادبیات اردو شمارہ (۱۱۴)

# ادارۂ ادبیات اردو

## سنہ ۱۹۴۳ عیسوی میں

یعنی

حیدرآباد دکن کے مشہور ادارۂ ادبیات اردو نے اپنی مختلف مجلسوں شعبوں اور شاخوں کے ذریعہ سے اردو زبان اور ادب کی جو خدمات سنہ ۱۹۴۳ء میں انجام دیں اُن کا مجمل

## تذکرہ

مرتبہ

### خواجہ حمید الدین شاہد بی۔اے

مدیر سب رس

مطبوعہ اعظم اسٹیم پریس حیدرآباد دکن

۱۵ر جنوری سنہ ۱۹۴۴ء

قیمت ۸ ر





# ادارۂ ادبیات اردو سے متعلق دوسرے معلوماتی کتابچے

۱۔ سرگذشت ادارہ (سنہ ۱۹۳۰ تا سنہ ۱۹۴۰ء)
۲۔ ادارہ سنہ ۱۹۴۱ء میں
۳۔ ″ سنہ ۱۹۴۲ء میں
۴۔ ادارہ اسکے مقاصد اور مصروفیات (انگریزی میں)
۵۔ کتابچۂ معلومات اردو انسائیکلو پیڈیا
۶۔ قواعد وضوابط و نصاب نامۂ اردو امتحانات
۷۔ قواعد وضوابط شعبۂ طلبہ
۸۔ تبصرہ سنہ ۱۹۴۳ء کی مصروفیات ادارہ پر از معتمد عمومی ادارہ
۹۔ روئداد اردو امتحانات بابتہ سنہ ۱۹۴۰ء از صدر مجلس اردو امتحانات
۱۰۔ ″ ″ ″ ″ سنہ ۱۹۴۱ء ″ ″ ″ ″
۱۱۔ ″ ″ ″ ″ سنہ ۱۹۴۲ء ″ ″ ″ ″

ملنے کا پتہ

سب رس کتاب گھر
خیریت آباد۔ حیدرآباد دکن

# ادارۂ ادبیات اردو ۱۹۴۳ء میں

۱۔ دیباچہ مرتب

۲۔ عام معلومات

۳۔ عام مصروفیات

۴۔ شعبوں کی مصروفیات

۵۔ شاخوں اور مرکزوں کی اردو خدمات

۶۔ مطبوعات

# دیباچہ

ادارۂ ادبیاتِ اُردو کے تیرھویں سال کی مصروفیات کا ایک اجمالی خاکہ آئندہ صفحات میں درج ہے۔

اگرچہ سنہ ۱۹۴۳ء یوں بھی اہلِ عالم پر سخت گذرا لیکن ادارے کی زندگی کا یہ تیرھواں برس ادارہ اور بعض اربابِ ادارہ کیلئے واقعی بہت سی آزمائشوں اور کٹھنائیوں کا باعث بنا رہا۔ جہاں اس کے ایک مخیر اور مخلص مؤسس مولوی عبدالقادر صاحب صدیقی ایم۔ اے نے اسی سال وفات پائی اسکے سرگرم مؤسس اور معتمدِ عمومی جناب ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ خانگی اور سرکاری افکار میں مبتلا رہے۔ اور اسکے ایک اور مؤسس پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری کے میسور میں منتقل ہوجانے کی وجہ سے ادارے کی اکثر مصروفیتوں کو ناقابلِ تلافی صدمہ پہنچا۔ ساتھ ہی ادارہ کا مالیہ بھی گذشتہ دو تین سالوں کے مقابلے میں اس سال ایسا کمزور رہا کہ ادارے کے کارکنوں کو اتنی تنگی شاید ہی کبھی محسوس ہوئی ہو۔

ان تمام پریشانیوں کے باوجود خدا کا شکر ہے کہ ادارے نے ہمہ جہتی ترقی کی جو رفتار پیدا کی تھی وہ سنہ ۱۹۴۳ء میں بھی نہ صرف قائم رہی بلکہ اس میں قابلِ اطمینان اضافہ بھی ہوا۔ چنانچہ اس سال ادارے نے اُردو کی جو خدمات انجام دیں اتنی شاید ہی اس سے قبل کے کسی ایک سال میں انجام دی گئی ہوں۔

ادارہ کی کوششوں سے شہر حیدرآباد سے باہر جن مقامات پر اُردو کا کام انجام پا رہا تھا انکی تعداد سنہ ۱۹۴۲ء میں ۳۴ تھی اور اس سال یہ تعداد بڑھ کر ۴۵ کے قریب پہنچ گئی ہے۔ اور مسرت کا مقام ہے کہ اب ممالکِ محروسہ سے باہر بھی ادارے کا فیض عام ہوتا جا رہا ہے۔ چنانچہ سنہ ۱۹۴۳ء میں ایسے چھ مقامات (یعنے ایوت محل۔ بمبئی۔ بنگلور۔ کھام گاؤں۔ میسور۔ اور ناگپور) میں ادارے کی معاون شاخیں اور اردو کے کارگذار مرکز قائم ہو گئے ہیں۔

(۲۱۰۰)
اُردو امتحانات میں سنہ ۱۹۴۲ء میں ۱۱۴۸ امیدوار شریک ہوئے تھے لیکن سنہ ۱۹۴۳ء میں شرکا کی تعداد دو ہزار ایکسو تک پہنچ گئی گویا اس ایک سال ہی میں اتنے امیدوار شریک ہوئے جنکی تعداد گذشتہ سالوں کے جملہ امتحانات کے شرکا کی مجموعی تعداد سے بھی زیادہ رہی۔ ادارہ نے تعلیمِ بالغاں کی جو مہم شروع کی تھی وہ ایسی مقبول ہوی ہے کہ سنہ ۱۹۴۳ء میں خاص طور پر دو بار اُردو دانی کا امتحان منعقد کرنا پڑا۔ اس سلسلہ میں اس سال کی ایک نمایاں کامیابی یہ ہے کہ سرکارِ عالی کی جملہ افواج کیلئے اُردو امتحانات میں شرکت اور کامیابی لازمی قرار دی گئی ہے۔

ادارے کے کتبخانہ میں اگرچہ اس سال کوئی نمایاں اضافہ نہیں ہوا لیکن کتبخانہ کی تنظیم کا کام مکمل ہوگیا اور

کتابوں کے انڈکس کارڈ مصنفوں اور کتابوں دونوں کے ناموں کے لحاظ سے مرتب کر لیے گئے ہیں۔ اس کے علاوہ قلمی کتب کے مجموعہ میں سے ۲۷۵ اردو مخطوطات کا ایک تفصیلی تذکرہ ضخیم کتاب کی صورت میں شائع کیا گیا۔ یہ کتاب جدید ترین تحقیقی انداز میں مرتب اور شائع کی گئی ہے اور اسکی اشاعت جناب ڈاکٹر زور صاحب معتمد اعزازی ادارہ کی دو سالہ شبانہ روز محنت و تحقیق کا نتیجہ ہے۔

اس سال ادارے نے ایک اور مہم کا آغاز کیا۔ یعنے اسکے ایک وفد نے راقم الحروف کی قیادت میں تقریباً (۲۳) اضلاع و دیہات کا دورہ کر کے اردو کا جائزہ لیا اور ہر جگہ کے مقامی باشندوں میں تبادلۂ خیال اور تقریروں اور جلسوں کی مدد سے اردو کی خدمت گذاری کا ولولہ پیدا کیا۔ اس وفد نے اپنی تفصیلی رپورٹ بھی مرتب کی ہے جو علیحدہ کتابی صورت میں شائع ہوگی۔

۱۹۴۳ء ادارے کی عمارت کے مسئلہ میں بھی مبارک ثابت ہوا۔ اس سال ادارے کی ایک ذاتی عمارت کے حصول کے لئے نواب مہدی یار جنگ بہادر کی صدارت اور نواب زین یار جنگ بہادر کی نائب صدارت میں ایک باضابطہ مجلس عاملہ قائم ہوئی اور انتخاب و حصول اراضی و تیاری نقشہ جات وغیرہ کی کارروائی کا آغاز کیا گیا جو کامیابی سے آگے بڑھ رہی ہے۔ ادارے سے دلچسپی رکھنے والے اصحاب اس خبر سے بھی خوش ہونگے کہ قلعہ گولکنڈہ میں کٹورہ حوض کے کنارے ادارے کو پانچ ایکڑ زمین کا ایک باغ بطور دوامی پٹہ حاصل ہو گیا ہے۔ جس پر ادارے کی جانب سے تاریخ و آثار دکن کی ایک اعلیٰ نمائش گاہ اور محققین و مصنفین کیلئے مہمان خانے تعمیر کئے جائینگے۔ چنانچہ اس کام کا آغاز بھی ہو چکا ہے۔

گذشتہ سال ادارے نے صرف آٹھ کتابیں شائع کی تھیں لیکن ۱۹۴۳ء میں حسب ذیل بارہ کتابیں شائع ہوئیں (جنمیں بعض بہت ضخیم یعنے چار چار سو صفحات کی ہیں)

۱۔ ادارۂ ادبیات اردو ۱۹۴۲ء میں — از خواجہ حمید الدین شاہد بی اے
۲۔ ماہ لقا اور دوسری نظمیں — از مولوی عزیز احمد صاحب بی اے آنرز (لندن)
۳۔ پودوں کی کہانی — از پروفیسر محمد سعید الدین صاحب ایم اے بی ایس سی آنرز ایڈنبرا
۴۔ طبیعیاتی کائنات — از پروفیسر سید محمد علی صاحب نقشبند ایم اے آرسی ایس۔ بی ایس سی لنڈ
۵۔ ہندوستانی تمدن — از ڈاکٹر اینٹورا ٹو باڈی قل
۶۔ تعلیم کا مسئلہ — از ڈاکٹر رضی الدین صاحب صدیقی ایم اے (کنٹب) پی ایچ ڈی۔ ڈی ایس سی
۷۔ سچ کا جادو — از مولوی علی بن عبد الحبیب الحضرمی صاحب
۸۔ ناصر الدولہ آصفجاہ چہارم — از مولوی مراد علی صاحب طالع اردو فاضل
۹۔ افضل الدولہ آصفجاہ پنجم — از 〃 〃 〃 〃 〃
۱۰۔ باتیں — از مولوی شجاع احمد صاحب قائد
۱۱۔ تذکرۂ اردو مخطوطات جلد اول — از ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور
۱۲۔ جیوتی (طبع ثانی) — از جناب مہندر راج صاحب سکسینہ ایم ایس سی

ان کتب کے علاوہ اردو انسائیکلوپیڈیا کی پہلی جلد کا ابتدائی مسودہ بغرض طباعت دار الطبع سرکار عالی میں بھیجا جا چکا ہے اور توقع ہے کہ اب یہ کتاب جلد منظر عام پر آسکے گی۔ اس سال ادارہ کے دونوں ماہ نامے سب رس اور بچوں کا سب رس پابندی سے جاری رہے اور انکی مقبولیت میں روز افزوں اضافہ ہو رہا ہے۔

۱۹۴۳ء میں ادارے نے اپنے طرز کار میں ایک اہم تبدیلی بھی کی چنانچہ اسنے طے کیا کہ آئندہ سے وہ اپنا دار الاشاعت کی حیثیت کا کام رفتہ رفتہ گھٹا دیگا کیونکہ حیدرآباد میں حسن اتفاق سے اب کئی ناشرین اور ادارے قائم ہو چکے ہیں جو یہ کام بخوبی انجام دے رہے ہیں۔ اسلیئے ادارۂ ہذا اب اردو کا ذوق پھیلانے کی خاطر اپنی قوتیں زیادہ تر ادبی و تاریخی تحقیقات۔ تعلیم بالغان اور اس سے متعلقہ اردو امتحانات اردو انسائیکلوپیڈیا۔ وفد کی شکل میں اضلاع و دیہات کے دوروں اور دیگر علمی مصروفیات میں صرف کریگا۔ اور اسکی جانب سے صرف ایسی ہی کتابیں شائع کیجائینگی جنکو اسکے شعبے مخصوص ضرورتوں کے پیش نظر خود مرتب کرائینگے۔ یا جنکی اشاعت کی بطور خاص سفارش کریں گے۔

خواجہ حمید الدین شاہد

۱۵؍ جنوری ۱۹۴۴ء

# تفصیلی فہرست مندرجات

ادارۂ ادبیات اردو

## سرپرست اعلیٰ

ہز ہائی نس والاشان ڈاکٹر سر اعظم جاہ بہادر ایل ایل ڈی، جی بی ای۔ شہزادۂ برار
سپہ سالار افواج آصفی و ولیعہد سلطنت آصفیہ

## سرپرست

ہز اکسلنسی کرنل ڈاکٹر حافظ سر محمد احمد سعید خاں بہادر نواب چھتاری و صدر اعظم دولت آصفیہ
عالیجناب نواب میر یوسف علی خاں بہادر سالار جنگ ثالث سابق مدار المہام حیدرآباد
عالیجناب آنربیل راجہ دھرم کرن بہادر ایچ سی ایس صدر المہام تعمیرات سرکار عالی

## صدر

عالیجناب آنربیل ڈاکٹر سر نواب مہدی یار جنگ بہادر ایم اے ڈی لٹ
معین امیر جامعہ عثمانیہ و صدر المہام تعلیمات و عدالت سرکار عالی

## معتمد

عالیجناب ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور ایم اے، پی ایچ ڈی (لندن)
پروفیسر اردو جامعہ عثمانیہ

## ارکان مجلس انتظامی

عالی جناب نواب لیاقت جنگ بہادر ایچ سی ایس معتمد فینانس سرکار عالی
عالی جناب نواب معین نواز جنگ بہادر ایچ سی ایس معتمد سیاسیات و باب حکومت سرکار عالی
عالی جناب نواب زین یار جنگ بہادر انجینئر و چیف آرکیٹکٹ سرکار عالی
عالی جناب مولوی سید محمد اعظم صاحب ایم اے، بی ایس سی کنٹب ناظم تعلیمات سرکار عالی
عالی جناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم اے کنٹب پرنسپل نظام کالج حیدرآباد
عالی جناب مولوی عبد القادر صاحب سروری ایم اے، ایل ایل بی صدر شعبۂ اردو جامعہ میسور
عالی جناب مولوی عبد المجید صاحب صدیقی ایم اے، ایل ایل بی ریڈر تاریخ جامعہ عثمانیہ
عالی جناب مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی نائب ناظم محکمہ رجسٹریشن و اسٹامپ سرکار عالی

ادارۂ ادبیات اُردو

# شعبہ جات اور ان کے معتمدین

شعبۂ زبان ــــ ڈاکٹر محمد راحت اللہ خاں صاحب ایم اے ڈی فل (آکسن) مہتمم کتب خانۂ آصفیہ
شعبۂ اُردو امتحانات۔ پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری ایم۔ اے، ایل ایل بی صدر شعبۂ اُردو جامعہ میسور
شعبۂ تالیف و ترجمہ۔ مولوی ظہیر الدین احمد صاحب ایم۔ اے، ایچ سی ایس نائب معتمد فینانس سرکار عالی
شعبۂ اُردو انسائیکلوپیڈیا۔ مولوی فیض محمد صاحب صدیقی ایم اے و مولوی سید بادشاہ حسین صاحب
شعبۂ تاریخ دکن ــــ مولوی عبدالمجید صاحب صدیقی ایم۔ اے، ایل ایل بی۔ ریڈر تاریخ جامعہ عثمانیہ
شعبۂ شعرا و مصنفین دکن۔ مولوی سید محمد صاحب ایم۔ اے لکچرار اُردو کلیہ بلدہ حیدرآباد
شعبۂ سائنس ــــ پروفیسر محمد سعید الدین صاحب ایم اے، بی ایس سی آنرز ایڈنبرا صدر شعبہ نباتیات جامعہ عثمانیہ
شعبۂ تنقید ــــ نواب میر سعادت علی صاحب رضوی ایم۔ اے ریسرچ اسکالر۔
شعبۂ نسواں ــــ محترمہ سکینہ بیگم صاحبہ (محل مولوی سید رحمت اللہ صاحب ناظم محکمۂ رجسٹریشن و اسٹامپ)
شعبۂ کتب خانہ۔ نواب مرزا سیف علی خاں صاحب جاگیردار
شعبۂ ادب اطفال۔ محترمہ رقیہ بیگم صاحبہ بی اے (آکسن) صدر کلیہ اناث جامعہ عثمانیہ
شعبۂ طلبہ ــــ مولوی معین الدین احمد صاحب انصاری

## اراکین مجلس ادارت سب رس

محترمہ سکینہ بیگم صاحبہ
مولوی عبدالحفیظ صاحب صدیقی بی ایس سی
خواجہ حمید الدین شاہد
مولوی معین الدین احمد صاحب انصاری

ادارۂ ادبیات اُردو

# معاونین

نواب عزیز یار جنگ بہادر عزیزؔ
مولوی محمد عبدالرحمٰن خاں صاحب اے آر سی ایس بی ایس سی (لندن) سابق صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ
نواب لیاقت جنگ بہادر ایچ سی ایس معتمد محکمۂ فینانس سرکار عالی
مولانا ڈاکٹر عبدالحق صاحب بی اے ڈی لٹ ۔ معتمد انجمن ترقی اردو
مولوی قاضی محمد حسین صاحب ایم اے' ایل ایل بی' نائب معین امیر جامعہ عثمانیہ
مولوی اظہر حسین صاحب بی اے سابق معتمد تعلیمات سرکار عالی
مولوی سید احمد حسین صاحب امجدؔ
مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔اے اکسن سابق ناظم تعلیمات
مولوی مرزا حسین علیخاں صاحب بی۔اے اکسن پرادوسٹ جامعہ عثمانیہ
نواب عنایت جنگ بہادر
راجہ نرسنگ راج بہادر عالیؔ
مولوی سید خورشید علی صاحب سابق ناظم دفتر دیوانی ومال وملکی وغیرہ
مولوی حبیب الرحمٰن صاحب بی ایس سی لندننا ۔ ناظم محکمۂ صنعت وحرفت سرکار عالی
مولوی سید محمد اعظم صاحب ایم۔اے' بی ایس سی کنٹب ناظم تعلیمات سرکار عالی
مولوی سید علی اکبر صاحب ایم۔اے کنٹب پرنسپل نظام کالج حیدرآباد
مولوی محمد سجاد مرزا صاحب ایم۔اے کنٹب پرنسپل کلیۂ تعلیم المعلمین جامعہ عثمانیہ
مولوی مرزا احمد بیگ صاحب ناظم اسٹیٹ ٹیلیگرافی
محترمہ صغریٰ بیگم صاحبہ (محل ہمایون مرزا مرحوم)
مولوی میر اکبر علیخاں صاحب بی۔اے' ایل ایل بی۔ بیرسٹرایٹ لا ۔
مولوی عارف الدین حسن صاحب ڈویژنل افسر اورنگ آباد

هز ہائی نس ڈاکٹر جنرل والاشان شہزادہ اعظم جاہ بہادر اور ہر ہائی نس شہزادی درشہوار شہزادی برار کی تشریف آوری جلسۂ عطائے اسناد و انعامات کے موقع پر اِدارے کی مجلس انتظامی اور معتمدین شعبہ جات کا گروپ



ائیں سے بائیں طرف :- مولوی سید محمد اعظم صاحب ایم۔اے۔کنٹب رکن مجلس انتظامی۔ انریبل ڈاکٹر نواب مہدی یار جنگ بہادر ایم۔اے۔ڈی لٹ صدر اِدارہ۔ ہز ہائی نس شہزادہ برار۔ ہر ہائی نس شہزادی برار۔ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور معتمد ادارہ۔ مولوی سید علی اکبر صاحب ایم۔اے کنٹب رکن مجلس انتظامی۔ مولوی نصیر الدین ہاشمی صاحب رکن انتظامی۔

وسری طرف :- میر سعادت علی صاحب رضوی ایم۔اے معتمد شعبہ تنقید۔ مولوی فیض محمد صاحب صدیقی ایم۔ایڈ معتمد شعبہ اُردو اِنسائیکلوپیڈیا۔ مولوی ظہیر الدین احمد صاحب ایم۔اے۔ ایچ۔سی۔ایس معتمد شعبہ تالیف و ترجمہ۔ مولوی سید محمد صاحب ایم۔اے معتمد شعبہ شعراو مصنفین دکن۔ نواب صمد یار جنگ بہادر کنٹرولر شہزادہ والاشان۔ مولوی حامد اللہ صاحب۔ اے ڈی سی والاشان بہادر۔



ہز ہائی نس شہزادی برار ٹاؤن ہال میں سنہ ۱۹۴۲ع کی اسناد تقسیم فرما رہی ہیں



ارباب ادارہ اور اُردو امتحانات کے کامیاب امیدواران سنہ ۱۹۴۲ع کا ایک فوٹو
جلسہ عطائے اسناد کے بعد ٹاؤن ہال باغ میں۔

# ادارۂ ادبیاتِ اردو کے سالانہ اجلاس ۱۹۴۲ء

ادارے کے ۱۳۶۱ھ کے سالانہ اجلاس دوشنبہ و سہ شنبہ بتاریخ ۱۲ و ۱۳ ذوالحجہ ۱۳۶۱ھ م ۲۱ و ۲۲ ڈسمبر ۱۹۴۲ء منعقد ہوئے۔ اس تقریب میں حسب سالہائے گزشتہ ادارے کی جملہ شاخوں کے ارباب کار کے علاوہ مختلف مقامات کے علم دوستوں اور جامعات کے نمائندوں کو بھی شرکت کی دعوت دی گئی تھی۔ بڑی مسرت کا مقام ہے کہ جامعات بمبئی، مدراس اور میسور نے اپنے نمائندوں کو ہماری دعوت پر روانہ کرنے کا انتظام کیا۔ رائٹ آنریبل سر تیج بہادر سپرو، علامہ سید سلیمان ندوی، ملا رموزی وغیرہ نے بھی شرکت پر آمادگی ظاہر کی تھی لیکن بروقت شریک نہ ہو سکے۔

**انتظامات** | جلسہ گاہ اور قیام گاہ کے انتظامات کئی روز قبل ہی سے نواب سراج الدین احمد صاحب بی اے اور مولوی ضامن علی صاحب غازی کی نگرانی میں شروع ہو چکے تھے اور ان دونوں کی شبانہ روز مصروفیتوں کی وجہ سے بروقت جملہ انتظامات مکمل ہو سکے۔ اس دفعہ جلسہ گاہ اور قیام گاہ کو متصل رکھنے کی بجائے علیحدہ علیحدہ ڈیروں اور شامیانوں میں تقسیم کیا گیا تھا۔ حسب سال گزشتہ اس سال بھی نواب ظہیر یار جنگ بہادر بی اے امیر پائیگاہ و رفیق ادارہ نے اپنے شامیانے اور ڈیرے روانہ فرمائے تھے۔ ان کے علاوہ محکمۂ نظامت آبکاری اور محکمۂ نظامت بندوبست سے بھی متعدد ڈیرے حاصل کئے گئے تھے جن کی فراہمی خاص طور پر مولوی غلام احمد خاں صاحب میر مجلس پائیگاہ، مولوی قاضی زین العابدین صاحب ناظم آبکاری، مولوی ابوالحسن صاحب مہتمم آبکاری، مولوی مظہر حسین صاحب بی اے اور مولوی غلام محمد صاحب مددگاران ناظم بندوبست وغیرہ کی دلچسپیوں کی رہین منت ہے۔

قیام گاہ کے انتظامات مولوی مرزا عبدالحلیم بیگ صاحب کے سپرد تھے جنھوں نے خاص ایثار اور تن دہی کے ساتھ اپنے فرائض انجام دئے اور ہر ڈیرے میں فرش فروش فرنیچر اور نمائندگان اضلاع کے ناموں کی چٹھیاں وغیرہ لگا کر انتظامات میں باضابطگی اور خوبی پیدا کی۔

**جلسوں کا نظام العمل** | اس سال اس امر کی پوری کوشش کی گئی کہ جلسوں میں شرکت کرنے والوں کے لئے علمی مصروفیتوں کے باعث ادبی ضیافت کا اعلیٰ پیمانے پر انتظام ہو سکے۔ نیز ادارے کے اکثر شعبوں کو اپنی خدمات کے اظہار کا موقع ملے۔ چنانچہ پہلے ہی روز صبح میں دس بجے سے مولوی سید علی اکبر صاحب ایم اے کینٹب کی صدارت میں شعبۂ طلبہ کا سالانہ اجلاس منعقد کیا گیا اور سہ پہر میں چار بجے سے ٹاؤن ہال باغ عامہ میں ہز ہائنس والا شان حضرت ولیعہد بہادر نے جلسۂ تقسیم اسناد و انعامات کی صدارت فرمائی۔ رات میں مشاعرہ منعقد ہوا جس کی صدارت عالیجناب آنریبل مولوی غلام محمد صاحب سی آئی ای صدر المہام فینانس نے کی۔ دوسرے روز تین جلسے منعقد ہوئے۔ صبح میں عالیجناب آنریبل ڈاکٹر مہدی یار جنگ بہادر ایم اے ڈی لٹ کی صدارت میں ادارے کا سالانہ علمی اجلاس، دوپہر میں جملہ ارباب کار و نمائندگان اضلاع کا مشاورتی اجلاس اور سہ پہر میں بیگم صاحبہ نواب کمال یار جنگ بہادر کی صدارت میں ادارے کے شعبۂ نسوان کا سالانہ اجلاس منعقد ہوا۔ ان تمام جلسوں میں جو مفید اور پر مغز تقریریں کی گئیں ان کی روداد اور اقتباسات آئندہ صفحات میں درج ہیں۔

**مندوبین کی آمد** | جملہ مندوبین دوشنبہ ۲۱ ڈسمبر کی صبح میں فائز حیدرآباد ہوئے اور ادارے کی طرف سے اسٹیشنوں پر ان کا استقبال کیا گیا جن مہمانوں نے ان جلسوں کی شرکت کے لئے سفر کی زحمت گوارا کی ان کے نام یہ ہیں۔

۱۔ پروفیسر سید نجیب اشرف صاحب ندوی ایم اے بی ای ایس۔ نمائندہ جامعہ بمبئی

۲۔ مولوی محمد عثمان صاحب بی اے ٹی ڈی لندن صدر مہتمم تعلیمات و صدر شاخ اورنگ آباد۔

۳۔ مولوی غازی معین الدین صاحب بی اے ایل ایل بی وکیل معتمد شاخ اورنگ آباد۔

۴۔ مولوی سید عارف الدین حسن صاحب ڈویژن افسر اورنگ آباد و سرپرست شاخ پربھنی۔

۵۔ مولوی حمید اللہ خاں صاحب شیدا اردو عالم معتمد شاخ پربھنی۔

۶۔ مولوی اشرف الدین صاحب فیضی اردو فاضل شریک معتمد شاخ پربھنی۔

۸۔ مولوی محبوب خاں صاحب یوسف زئی بی اے ڈپ ایڈ معتمد شاخ چتیاپور

۹۔ مولوی عماد الدین صاحب نمائندہ شاخ چتیاپور۔

۱۰۔ مولوی حرمت علی صاحب مظہر معتمد شاخ بالانگر۔

۱۱۔ مسٹر ڈی وینکیا شریک معتمد شاخ بالانگر۔

۱۲۔ مولوی محمود عالم حسینی صاحب نمائندۂ شاخ نظام آباد۔

۱۳۔ مولوی نور الحسن صاحب انور [illegible] شاخ شاہ آباد۔

۱۴۔ " سید بدیع اللہ حسینی صاحب قلندر نمائندۂ شاخ شاہ آباد

۱۵۔ " شبیر علی صاحب معتمد شاخ رینا پور۔

۱۶۔ " امجد الدین صاحب نمائندۂ شاخ رینا پور۔

۱۷۔ " شیخ محمد عمودی صاحب معتمد شاخ بسمت نگر۔

۱۸۔ " عنایت علی خاں صاحب نائب معتمد شاخ بسمت نگر۔

۱۹۔ " عثمان خاں صاحب کمالی معتمد شاخ ہنگولی۔

۲۰۔ " عبد المنان صاحب نمائندہ " " ۔

۲۱ " محمد عمر خاں صاحب صدر شاخ داورواڑی۔

۲۲۔ " عبد الحی خاں صاحب معتمد " "

۲۳۔ محترمہ زہرہ بیگم صاحبہ معتمدہ شاخ نسواں داورواڑی۔

۲۴۔ کریمہ صاحبہ نائب " " " " ۔

۲۵۔ مولوی محمد ؟ صاحب نائب صدر شاخ داورواڑی۔

۲۶۔ " منظور احمد صاحب معتمد " " ۔

۲۷۔ مولوی محمد علی خاں صاحب معتمد شاخ بھوم۔

۲۸۔ " محمد یونس صاحب نمائندہ " "

۲۹۔ " خواجہ معین الدین صاحب بی اے ایل ایل بی صدر شاخ روضتین گلبرگہ

۳۰۔ " نیاز علی خاں صاحب نیاز معتمد " "

۳۱۔ " عطاء اللہ صاحب عطا معتمد شاخ کلیانی۔

۳۲۔ " عبد الکریم صاحب وکیل شریک معتمد " "

۳۳۔ " غلام حسین صدیقی صاحب معتمد شاخ پرلی۔

۳۴۔ " دولت خاں صاحب گنہ دار نمائندۂ شاخ پرتیڑہ۔

۳۵۔ " خلیل احمد صاحب صدیقی نمائندۂ شاخ " ۔

۳۶۔ " سید غلام علی صاحب نمائندۂ شاخ " ۔

۳۷۔ " مولوی محمد بن عمر صاحب ایم اے معتمد شاخ گلبرگہ۔

۳۸۔ " عبد الغنی صاحب اثمر نمائندہ " " ۔

۳۹۔ " محمد عمر خان صاحب خیام " شاخ شعبۂ طلبہ گلبرگہ۔

۴۰۔ " فخر الدین صاحب ارمان نمائندہ " "

۴۱۔ " محبوب حسین صاحب تمنا اردو فاضل نمائندہ شعبۂ طلبہ گلبرگہ

۴۲۔ " غوث محی الدین صاحب معتمد شاخ رائچور۔

۴۳۔ " بشیر احمد صاحب صدیقی بشیر نمائندۂ شاخ رائچور۔

۴۴۔ " قاضی خواجہ عطاء اللہ صاحب معتمد شاخ سیڑم۔

۴۵۔ " منصور علی صاحب معتمد شاخ سائے گاؤں۔

۴۶۔ " عبد الخالق صاحب۔

۴۷۔ " عبد اللہ صاحب۔

۴۸۔ " عبد الرزاق صاحب۔

۴۹۔ " احمد اللہ خاں صاحب نمائندگان شاخ داورواڑی۔

ان نمائندوں کے علاوہ مختلف شاخوں کے متعدد کامیاب امیدواروں نے بھی جلسوں میں شرکت کی۔

اجلاسوں کے انتظامات کے [illegible] ارباب ادارہ نیز نواب سراج الدین احمد صاحب، مولوی ضامن علی صاحب غازی اور مولوی مرزا عبد الحلیم بیگ صاحب

کے علاوہ مولوی سید عارف الدین حسن صاحب، مولوی مراد علی صاحب طالع، مولوی ابو سعد سید اسمٰعیل صاحب شوراپوری، مولوی رحیم الدین صاحب کمال ظہیرآبادی، مولوی عبدالخالق صاحب، مولوی غازی معین الدین صاحب وکیل، ورنگ آباد، مولوی شعیب اللہ خاں صاحب، مولوی فضل الرحمٰن صاحب جعفری وغیرہ نے ادارے کی جو مخلصانہ اور رضاکارانہ مدد فرمائی اس کے لیئے جتنا بھی شکریہ ادا کیا جائے کم ہے۔ خاص کر مولوی سید عارف الدین حسن صاحب نے جس خلوص و ایثار کے ساتھ قیام گاہ کے انتظامات کی رہبری کی اس کا تو کوئی شکریہ ہی ادا نہیں کیا جاسکتا۔

اس سال شعبۂ نسواں کے لیئے جو اجلاس مختص کیا گیا تھا اس کے انتظامات اس شعبہ کے ارباب کار کے رہین منت رہے۔ ان کے علاوہ خاص طور پر مولوی ضامن علی صاحب غازی کے خلوص و ایثار کا جتنا اعتراف کیا جائے بجا ہے کیونکہ صاحب موصوف نے اس سالانہ اجلاس کے لیئے کئی روز تک مصروف رہنے کے علاوہ ستاون روپے کے عطیے سے بھی ادارے کی مدد کی۔ محترمہ بیگم صاحبہ ڈاکٹر زور نے حسب سالہائے گزشتہ اس سال بھی نہ صرف شعبۂ نسواں کے سالانہ اجلاس کے انتظامات میں مدد فرمائی بلکہ اپنی مسلسل شبانہ روز مصروفیت سے مہمانوں کے قیام و طعام کا قابلِ تعریف انتظام فرمایا۔

## سالانہ اجلاس شعبۂ طلبہ

اس سال ادارے کے سالانہ اجلاسوں کے لیئے دفتر ادارہ کے محاذی وسیع میدان میں جو شامیانے نصب کیئے گئے تھے ان میں کرسیوں اور صوفوں پر تقریباً سات سو اصحاب کی نشست کا انتظام تھا۔ اور خواتین کے لیئے جلسہ گاہ سے متصل ایک ڈیرہ مخصوص کر دیا گیا تھا

یہاں اس واقعہ کا اظہار بھی ضروری ہے کہ ان جلسوں کے لیئے محکمہ جات صدر نظامت تعلیمات، صدر مہتممی تعلیمات، مہتممی نسواں بلدہ، مہتممی نسوان میدک، عثمانیہ ٹریننگ کالج، کلیۂ اناث بلدہ، اور نظامت آبکاری سے تقریباً ایک ہزار کرسیاں حاصل کی گئیں جن کے لیئے مولوی سید علی اکبر صاحب، محترمہ رفیعہ بیگم صاحبہ، مولوی سجاد مرزا صاحب، مولوی فیض الدین صاحب، مولوی قاضی زین العابدین صاحب خاص کر مستحق شکریہ ہیں۔

۱۲ دسمبر کی صبح ہی سے جبکہ اضلاع کے مہمان ابھی تشریف بھی نہ لائے تھے کہ جلسہ گاہ میں علم دوست اصحاب جمع ہونے لگے جن میں محترمہ نور النساء بیگم صاحبہ پرنسپل زنانہ ہائی اسکول نام پلی اور ان کے شوہر مولوی محمد عثمان صاحب صدر مہتمم تعلیمات، نواب میر باسط علیخاں صاحب ناظم عدالت خفیفہ، نواب غوث یار جنگ بہادر، پروفیسر نجیب اشرف صاحب ندوی۔ نواب ناصر الدین احمد صاحب، مولوی عارف الدین حسن صاحب ڈویژنل افسر اورنگ آباد۔ ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور اور دیگر ارباب ادارہ خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔

مولوی سید علی اکبر صاحب صدر جلسہ بھی قبل از وقت تشریف لائے اور مندوبین کی قیام گاہ کا تفصیلی معائنہ فرمایا۔ جلسہ کے آغاز کے بعد مولوی معین الدین احمد صاحب انصاری صدر شعبہ طلبہ نے مہمانوں کا خیر مقدم کیا اور اپنے شعبہ کی روئداد سنائی جس کے بعد حیدرآباد کے مشہور ہندو قائد مسٹر سری کشن پیرسٹر لا نے بعنوان "میرے تعلیمی خواب" ایک پرمغز تقریر کی، مولوی سید محمد صاحب ایم اے نے "طلبہ اور اردو" کے موضوع پر وہ تمام وسائل بیان کئے جو طالب علموں کو اردو کی خدمت کے لیئے اختیار کرنے چاہئیں۔ شاخ ہائے اضلاع کے نمائندوں میں سے مولوی محمد بن عمر صاحب معتمد شاخ گلبرگہ نے "دکن کی اردو خدمات" پر ایک بسیط تقریر کی جس کے بعد مظفر علی خاں صاحب معتمد شعبہ نے ایک نظم سنائی اور مولوی شیخ رحیم الدین صاحب ظہیرآبادی نے شعبہ طلبہ کے اغراض و مقاصد اور طلبہ کے برادرانہ تعلقات اور باہمی تعاون پر مفید خیالات کا اظہار کیا۔ مولوی سید علی اکبر صاحب

نے اپنی صدارتی تقریر میں ادارے کی خدمات، شعبۂ طلبہ کے افادے، پر روشنی ڈالتے ہوئے طالب علموں کے لیے مفید مشورے پیش کیے۔ صدارتی تقریر کے بعد نواب بہادر یار جنگ بہادر نے جو مجلس اتحاد المسلمین کے سالانہ مشاورتی اجلاس کے باعث دیر میں تشریف لائے تھے طلبہ کو مخاطب کر کے نہایت فصیح و بلیغ تقریر فرمائی۔ اس میں بہت سے ایسے مفید مشورے شامل تھے جو طلبہ کے لیے ہمیشہ دستور عمل ثابت ہوں گے۔ آخر میں مولوی معین الدین صاحب انصاری نے حاضرین کا شکریہ ادا کیا اور صدر جلسہ نے نواب صاحب کی تقریر پر تبصرہ فرما کر اجلاس کے برخواست کا اعلان کیا۔ اس اجلاس کی تقریروں کے اقتباسات آئندہ صفحات میں درج ہیں۔

# شعبۂ طلبہ کے اغراض و مقاصد

یہ شعبۂ طلبہ کی صحیح تربیت کے لیئے قایم کیا گیا ہے۔

(۱) اس میں فوقانی طبقہ تک کے طلبہ بلا لحاظ مذہب و ملت شریک ہو سکیں گے۔ اس شعبہ کے ذریعہ طلبہ کی ایک مستحکم برادری قایم کرنے کی کوشش کی جائے گی جس کے ارکین باہمی تعاون و ہمدردی کے ذریعے اپنے کاموں کو سہل اور اپنی دلچسپیوں میں اضافہ کر سکیں گے۔

(۲) ارکین میں علمی اور ادبی صلاحیت پیدا کرنے کے لئے تحریری و تقریری مقابلے منعقد کئے جائیں گے جن پر شعبہ کی جانب سے انعامات بھی دیے جائیں گے۔ اور بہترین مضامین سب رس میں شایع ہوا کریں گے۔

(۳) سب رس کے ضمیمے میں ارکین شعبہ ہی کے مضامین کو ترجیح دی جائے گی۔

(۴) ارکین میں سے کسی کو تصنیف و تالیف کا شوق ہو تو ان کی اشاعت میں مدد دی جائے گی۔

(۵) طلبہ کو مفید مشورے دیے جائیں گے تاکہ وہ زیادہ سے زیادہ آسانی کے ساتھ ہر کام سر انجام دے سکیں۔

(۶) ارکین شعبہ ادارۂ ادبیات اردو کی مطبوعات رعایتی قیمت پر خرید سکیں گے تاکہ ان میں کتابیں جمع کرنے کا شوق پیدا ہو اور مطالعہ کا ذوق بھی ترقی پائے۔

(۷) ارکین ادارہ کے کتب خانے سے بھی استفادہ کر سکیں گے۔

(۸) طلبہ کے لئے سیر و تفریح زائد از نصاب مصروفیات میں حصہ لینے کے مواقع بہم پہنچائے جائیں گے۔

(۹) ارکین شعبہ گرمائی یا دیگر مسلسل تعطیلات میں ملک میں دورہ کریں گے تاکہ اضلاع کے طلبہ کے ساتھ ان کے تعلقات زیادہ استوار ہو جائیں۔

(۱۰) طلبہ کے محبوب مشاغل کی صحیح تربیت کیلئے انھیں مفید مشورے دئے جائیں گے۔

(۱۱) گرمایا دیگر مسلسل تعطیلات کو بہتر طریقے پر گزارنے کے لئے ان دنوں میں مناسب دلچسپیاں پیدا کی جائیں گی۔

(۱۲) ڈرامے اور معاشرتی جلسے منعقد ہوا کریں گے۔

(۱۳) ارکین شعبہ ادارۂ ادبیات اردو کی ہر دلچسپی میں برابر کے شریک رہیں گے۔

(۱۴) ارکین کو ترغیب دی جائے گی کہ دیہات سدھار یا اسی قسم کی اور تحریکات میں حصہ لیں۔

# جلسۂ عطائے اسناد و انعامات

دوشنبہ ۱۸ر ڈسمبر چار بجے دارالبلد باغ عامہ میں ادارے کا عطائے اسناد و انعامات کا جلسۂ عام زیر صدارت ہز ہائینس جنرل والا شان ڈاکٹر شہزادۂ اعظم جاہ بہادر ولیعہد دولت آصفیہ و سرپرست اعلیٰ ادارۂ ادبیات اردو منعقد ہوا۔ چار بجے سے قبل ہی اسناد و انعام حاصل کرنے والے امیدواران بلدہ و اضلاع نیز علمی دلچسپی رکھنے والوں کی ایک کافی تعداد ٹاؤن ہال میں جمع ہوگئی۔ بالائی منزل پر پردہ نشین خواتین کی نشست کا انتظام تھا۔ ٹھیک ساڑھے چار بجے شہزادۂ ولیعہد اور ہز ہائینس شہزادی درشہوار کی رونق افروزی پر آنریبل ڈاکٹر نواب مہدی یار جنگ بہادر صدر ادارہ، مولوی سید علی اکبر صاحب صدر مجلس اردو امتحانات، ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور معتمد ادارہ اور ادارے کے مختلف شعبوں کے معتمدین نے استقبال کی عزت حاصل کی۔ ویر ہائینس کے موٹر سے اترتے ہی ایک گروپ فوٹو لیا گیا۔ مہمانوں میں جو علم دوست مرد اور خواتین شامل تھے ان میں سے چند کے نام یہ ہیں۔

نواب ظہیر یار جنگ بہادر بی اے امیر پائیگاہ، آنریبل راجہ دھرم کرن بہادر صدر المہام تعمیرات، نواب شوکت جنگ حسام الدولہ بہادر، نواب بہادر یار جنگ بہادر، نواب صمد یار جنگ بہادر، نواب ممتاز یار الدولہ بہادر، نواب ناظر یار جنگ بہادر، مولوی خواجہ معین الدین صاحب انصاری معتمد سیاسیات، مولوی محمد عبدالرحمن خاں صاحب سابق صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ، مولوی الیاس برنی صاحب ناظم دارالترجمہ، خان بہادر سید احمد صاحب پرنسپل آرٹس اسکول، مولوی قاضی زین العابدین صاحب ناظم آبکاری، نواب میر باسط علی خاں صاحب ناظم عدالت خفیفہ، مولوی عظیم الدین احمد صاحب سابق ناظم کروڑگیری، نجیب اشرف صاحب ندوی پروفیسر اردو بمبئی، مولوی سید شاہ محمد صاحب معتمد اقبال اکیڈیمی لاہور، مسٹر سری کشن بیرسٹر، مولانا تمنا عمادی پھلواروی، پرنسپل سید محمد اعظم صاحب، مولوی مرزا فرحت اللہ بیگ صاحب، کرنل نذیر الاسلام خاں صاحب، کرنل میاں بشیر صاحب، پروفیسر ہارون خاں صاحب شروانی، ڈاکٹر داس صدر شعبہ حیوانیات، مولوی فیض الدین صاحب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ، مولوی محمد عثمان صاحب صدر مہتمم تعلیمات اورنگ آباد، ڈاکٹر سید حسین صاحب پرنسپل جامعہ عثمانیہ، مولوی ظہیر الدین احمد صاحب نائب معتمد فینانس، مولوی کریم اللہ خاں صاحب مددگار ناظم معلومات عامہ، ڈاکٹر رضی الدین صدیقی صاحب، ڈاکٹر میر ولی الدین صاحب، ڈاکٹر یوسف حسین خاں صاحب، پروفیسر فضل حق صاحب، پروفیسر حمید صدیقی صاحب، ڈاکٹر کلیم اللہ حسینی صاحب، مولوی خواجہ محمد احمد صاحب مددگار ناظم آثار قدیمہ، مولوی مظہر اللہ صاحب مددگار پرنسپل جامعہ عثمانیہ، مولوی ابوالحسن صاحب مہتمم آبکاری بلدہ، مولوی نصیر الدین ہاشمی صاحب مددگار ناظم رجسٹریشن، مولوی عزیز احمد صاحب سکریٹری شہزادی برار، نواب سعادت علی صاحب رضوی، مولوی سید بادشاہ حسین صاحب، مولوی فیض محمد صاحب صدیقی، پروفیسر عبدالباری صاحب، پروفیسر لطیف احمد صاحب فاروقی، پروفیسر عبدالقادر صاحب، مولوی سید ابو محمد صاحب، مولوی سید محمد صاحب، اور دیگر پروفیسران عثمانیہ کالج، نظام کالج، ٹریننگ کالج وسٹی کالج وغیرہ۔

مسز رستم جنگ بہادر، مسز ہمایوں مرزا، مسز پلے، مس پدمجا نائیڈو، نور النساء بیگم صاحبہ پرنسپل زنانہ ہائی اسکول۔ زہرہ بیگم صاحبہ وغیرہ۔

حضرت والا شان شہزادۂ اعظم بہادر کے کرسئ صدارت پر فائز ہوتے ہی جلسہ کی کارروائی کا آغاز ہوا۔ مولوی سید علی اکبر صاحب نے منجانب ادارہ صدر جلسہ اور شہزادی صاحبہ کا خیر مقدم کرنے کے بعد ۱۹۴۳ء کے اردو امتحانات کی روداد سنائی جس کے بعد حضرت والا شان ولیعہد بہادر نے اپنا خطبۂ صدارت ارشاد فرمایا جس کو محکمۂ لاسلکی حیدرآباد کی جانب سے ریکارڈ کیا گیا اور اسی روز رات میں نو بج کر بیس منٹ پر ریڈیو اسٹیشن سے خبروں کے بعد نشر کیا گیا۔ شہزادۂ والا شان کے ہر جملے پر حاضرین کی تالیوں سے ٹاؤن ہال گونج رہا تھا۔

نواب مہدی یار جنگ بہادر نے اپنی تقریر میں ادارہ ادبیات اردو کی خدمات کا تعارف کراتے ہوئے اس امر کا اعلان کیا کہ آنریبل راجہ دھرم کرن بہادر نے ادارے کو ایک ہزار روپے کا عطیہ دے کر اس کی سرپرستی قبول فرمائی۔ آخر میں نواب صاحب نے بحیثیت صدر ادارہ شہزادی صاحبہ سے استدعا کی کہ اسناد اور انعامات تقسیم فرمائیں جس کو شہزادی صاحبہ نے بڑی مسرت سے قبول کیا اور جملہ امیدواروں کو اپنے دست مبارک سے تمغے اور اسناد عطا فرمائیں۔ بعض نہایت مسن امیدواروں کو اردو دانی کی اسناد دیتے وقت شہزادی صاحبہ نے خاص طور پر مسرت کا اظہار فرمایا۔ آخر میں ڈاکٹر زور صاحب معتمد ادارہ نے ہر ہائینس اور مہمانوں کا شکریہ ادا کیا۔ جلسہ کے بعد تمام مہمان عصرانہ میں مصروف ہوئے جو ٹاؤن ہال کی گیلری میں ترتیب دیا گیا تھا۔

## ادارے کے اغراض و مقاصد

( ۱ ) اردو زبان و ادب کی توسیع اور حفاظت۔

( ۲ ) سرزمین دکن میں اردو زبان اور ادب کا صحیح ذوق پیدا کرنا۔

( ۳ ) ملک کے نوجوانوں میں انشا پردازی اور شاعری کا ذوق پیدا کرنا اور تصنیف و تالیف میں رہبری اور مدد کرنا۔

( ۴ ) عوام میں اردو کی تعلیم اور مطالعہ کا شوق پیدا کرنا اور اس کے لئے ضروری وسائل اختیار کرنا۔

( ۵ ) اردو کو مختلف علوم و فنون سے روشناس کرنا۔

( ۶ ) تاریخ دکن کی خدمت اور ملک کے تاریخی اور ادبی آثار کی حفاظت۔

( ۷ ) ایک ایسا مکمل کتب خانہ قائم کرنا جس میں اردو کی بالعموم اور خاص طور پر دکن کی تمام تحریریں اور آثار محفوظ ہو سکیں، اور جس کا ایک حصہ ناشر کے لئے وقف رہے گا۔

## قواعد رکنیت ادارہ

۱۔ سرپرست وہ ہوں گے جو ایک ہزار روپے یکمشت یا ایک سو روپے سالانہ ادارہ کو عطا فرمائیں۔ ان کی خدمت میں تمام مطبوعات ادارہ بلا قیمت پیش کی جائیں گی۔

۲۔ معاون وہ ہوں گے جو ڈھائی سو روپے یکمشت یا پچیس روپے سالانہ ادارہ کو عطا فرمائیں۔ ان کو سال بسال مطبوعات ادارہ بلا قیمت دی جائیں گی۔

۳۔ رکن دوامی وہ ہوں گے جو از روئے قواعد بالا ادارہ کے سرپرست یا معاون ہوں یا جو ادارہ کو پچاس روپے یکمشت عطا کریں گے۔ ان کو سال بسال ادارہ کی مطبوعات و رسائل تین چوتھائی قیمت پر دیئے جائیں گے۔

۴۔ رکن الف وہ ہوں گے جو ساٹھ روپے سالانہ دیں۔ ان کو سال بسال ادارہ کی مطبوعات تین چوتھائی قیمت پر رسالہ سب رس بلا قیمت دیا جائے گا۔

۵۔ رکن ب وہ ہوں گے جو چار روپے سالانہ دیں گے۔ ان کو سال بسال ادارہ کی مطبوعات بارہ فیصد کمی قیمت پر یا طلبا اور کمپوں کا سب رس بلا قیمت دیا جائے گا۔

۶۔ رفیق وہ ہوں گے جن کی علمی و ادبی خدمات مستند سمجھی گئی ہوں، یا جو ادارہ کے علمی و ادبی کاموں میں غیر معمولی حصہ لے رہے ہوں، جس کے اعتراف میں مجلس انتظامی ان کو رفیق منتخب کرے گی۔

# خیر مقدم و روئداد شعبۂ اردو امتحانات

یہ روئداد اس جلسۂ عطائے اسناد میں سنائی گئی جو ۱۲ ڈسمبر ۱۹۴۲ء کو بصدارت ہز ہائنس
حضرت والاشان شہزادۂ اعظم جاہ بہادر بمقام ٹاؤن ہال باغ عامہ منعقد ہوا۔

میں اس امر کو اپنے لئے باعث صد افتخار سمجھتا ہوں کہ ادارۂ ادبیات اردو کے شعبۂ امتحانات کے صدر کی حیثیت سے اس کے امتحانات کے تیسرے جلسۂ تقسیم اسناد و انعامات میں آپ سب خواتین و حضرات کا خیر مقدم کروں۔ ادارۂ ادبیات اردو اور اس کے ارباب کار آج اپنی قسمت پر جتنا بھی ناز کریں کم ہے کہ اس کے سرپرست اعلیٰ اور دودمان آصفی کے چشم و چراغ حضرت شہزادہ جنرل والاشان اعظم جاہ بہادر ہز ہائنس دی پرنس آف برار اس جلسہ کی صدارت فرما رہے ہیں۔ ہز ہائنس نے بہ حیثیت سپہ سالار افواج باقاعدہ سرکار عالی جو نمایاں کام انجام دیئے ہیں ان سے آپ سب حضرات بخوبی واقف ہیں۔ گزشتہ چند سال کے عرصہ میں فوج کی جو تنظیم اور اصلاح ہوئی ہے وہ جنرل والاشان ہی کی رہنمائی اور دلچسپی کی رہین منت ہے جن کی مساعی جمیلہ کا یہ نتیجہ ہے کہ میدان جنگ میں حیدرآبادی سپاہی سرخروئی حاصل کر رہے ہیں۔ ہز ہائنس کی دلچسپیاں اور مساعی صرف فوج تک محدود نہیں ہیں بلکہ ملک کی ہر جہتی ترقی ہز ہائنس کے ہمیشہ پیش نظر رہتی ہے اور ہز ہائنس علمی تحریکات کی سرپرستی کرنے میں کبھی دریغ نہیں فرماتے جس کا ثبوت حضرت والاشان نے اس جلسہ کی صدارت کو شرف قبولیت عطا فرما کر دیا ہے۔

۱۹۴۲ء کے ساتھ ادارہ کی زندگی کا بارہواں سال ختم ہو رہا ہے اور یہ مدت انفرادی زندگیوں میں تو شاید کوئی بڑی مدت سمجھی جا سکے لیکن قوموں اور اداروں کی زندگی میں اس کو نہایت قلیل سمجھا جائے گا۔ اس اثناء میں اس ادارہ نے جو کچھ کام انجام دیا ہے وہ حضرت والاشان ولیعہد سلطنت آصفیہ کی سرپرستی کا نتیجہ ہے۔ آج سے تقریباً ۵ سال قبل جب حضرت والاشان نے اس ادارہ کا سرپرست اعلیٰ ہونا قبول فرمایا تھا اس وقت اس کی شہرت و افادیت اتنی وسیع نہیں تھی جتنی کہ اب ہے۔ یہ محض اس نسبت کا نتیجہ ہے جو اس ادارہ کو حضرت والاشان کے ساتھ خوش قسمتی سے حاصل ہے۔

ہر ہائنس پرنسس آف برار کی خدمت میں بھی ہم ہدیۂ تشکر پیش کرتے ہیں کہ شہزادی صاحبہ نے آج کے جلسہ میں رونق افروز ہو کر ہماری عزت اور حوصلہ افزائی فرمائی۔ حیدرآباد کے طبقۂ اناث کی سماجی اور تعلیمی تحریکات کو ہر ہائنس کی دلچسپی اور سرپرستی نے چار چاند لگا دیئے ہیں۔ اردو سے ہر ہائنس کو جو دلچسپی ہے اور اس کی اہمیت کا آپ کو جو احساس ہے وہ اس امر سے ظاہر ہے کہ حیدرآباد تشریف لاتے ہی آپ نے نہ صرف اردو میں گفتگو کرنے بلکہ لکھنے پڑھنے میں بھی مہارت حاصل کر لی۔ شہزادی صاحبہ حیدرآباد کی تعلیم یافتہ خواتین کی صحیح معنوں میں رہنما ہیں چنانچہ ہر ہائنس کی رہنمائی میں پرنسس آف برار سول ڈیفنس کور جو خدمات انجام دے رہی ہے وہ اپنی آپ نظیر ہیں۔

مرحوم سر اکبر حیدر نواز جنگ بہادر کو ادارۂ ادبیات اردو کی سرگرمیوں سے خاص دلچسپی تھی اور انھوں نے اس کے پہلے جلسۂ تقسیم اسناد کی صدارت فرمائی تھی۔ یہ ہماری خوش قسمتی ہے کہ ہمارے موجودہ صدر اعظم ہز اکسلنسی کرنل حافظ سر احمد سعید خاں بہادر نواب چھتاری کو بھی جب سے کہ آپ نے ادارہ کے کاروبار اور تاریخی ذخیرہ کا معاینہ فرمایا ہے اس کے ساتھ ایک خاص دلچسپی پیدا ہو گئی ہے اور از راہ علم دوستی شروع سے اس ادارے کی سرپرستی قبول فرمائی۔

آنریبل ڈاکٹر نواب مہدی یار جنگ بہادر اس ادارے کے صدر ہیں اور ادارۂ ادبیاتِ اردو نے گزشتہ بارہ سال میں جو ترقی کی ہے اس میں آپ کا بڑا حصہ ہے۔ آپ نہ صرف ماہر تعلیم بلکہ اردو کے ادیب بھی ہیں اور صرف اردو ہی نہیں بلکہ انگریزی، فارسی اور عربی ادب پر بھی حاوی ہیں ملک کی شاید ہی کوئی ایسی تعلیمی یا علمی تحریک ہوگی خواہ وہ سرکاری ہو خواہ غیر سرکاری جس کی ترقی میں آپ کی اعانت کو دخل نہ ہو۔ ادارہ کو آپ سے بہتر رہنما نہیں مل سکتا جملہ اہل اردو کی طرف سے نواب مہدی یار جنگ بہادر مستحق مبارک باد ہیں کہ ان کی ذاتی نگرانی اور توجہ کی بدولت ادارے نے ایسے وسائل اختیار کئے ہیں کہ جن کی وجہ سے ممالک محروسہ کے دور دراز کے اضلاع کے علاوہ اطراف واکناف کے صوبہ جات میں بھی اردو کی نشر و اشاعت سرعت کے ساتھ عمل میں آرہی ہے۔

اس تابناک دورِ ہمایونی کا سب سے زیادہ درخشاں اور عظیم الشان کارنامہ جامعہ عثمانیہ کا قیام ہے۔ اس کے وجود میں آنے تک ایک اجنبی زبان ذریعہ تعلیم تھی اسی کا نتیجہ تھا کہ بہت کم افراد ملک جدید علوم و فنون سیکھ سکتے تھے اور گنتی کے چند ہی مہارت حاصل کر سکتے تھے اور ان کو بھی اپنی زبان پر اتنا عبور نہیں ہوتا تھا کہ وہ ملک میں علم کی اشاعت میں کوئی نمایاں حصہ لے سکیں وہ قوم کبھی ترقی نہیں کرسکتی جو اپنی زبان کے متعلق احساس کمتری رکھتی ہو۔ جامعہ عثمانیہ قائم فرما کر بندگان عالی اعلیٰحضرت سلطان العلوم نے ملک اور قوم کی ترقی میں اس رکاوٹ کو دور فرما دیا جو اس احساس کمتری کے باعث پیش آرہی تھی۔ اعلیٰحضرت سلطان الشعراء نے جو اقلیم سخن کے بھی شہنشاہ ہیں اردو کو نہ صرف اس بلند مرتبہ پر فائز فرما دیا جس کی وہ مستحق تھی بلکہ علوم و فنون کے خزانے بھی اس میں منتقل فرما کر اس زبان کو بڑی وسعت عطا فرمائی جس کی وجہ سے ملک کے ہر گوشہ میں ایک علمی فضا پیدا ہوگئی۔ اردو کی مقبولیت میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہے اردو یا ہندوستانی کے باشندگان ہند کی مشترک زبان ہونے کی دلیل اس سے بڑھ کر کیا ہو سکتی ہے کہ اقطاع عالم کی نشرگاہوں سے جو بات بھی ہندوستان کو سنانے کے لئے کہی جاتی ہے وہ اردو ہی میں ہوا کرتی ہے۔

اردو ہندوستان کے کسی خاص صوبہ یا فرقہ کی زبان نہیں ہے بلکہ ہندوؤں اور مسلمانوں کے میل جول سے اس نے جنم لیا ہے۔

مہاراجہ سرکشن پرشاد آنجہانی نے ایک حقیقت کا اظہار کیا جب انھوں نے ایک موقع پر یہ فرمایا کہ "اردو زبان ہندوستان کی دو بڑی قوموں یعنی ہندو مسلم اتحاد کی یادگار ہے اور جس قدر اسے فروغ ہوگا اسی قدر ان دونوں قوموں کی یک جہتی کا باعث ہوگا۔"

اس مشترک زبان کی مزید اشاعت کے لئے یہ ضروری ہے کہ اس کو سلیس اور عام فہم بنایا جائے اور اس کو فارسی ترکیبوں اور عربی و سنسکرت و ہندی کے غیر مانوس اور غیر ضروری الفاظ کے بوجھ سے ہلکا کیا جائے۔ اب وقت آگیا ہے کہ دفتری زبان کی اصلاح کی جانب بھی پوری توجہ اور کوشش کی جائے ممالک محروسہ سرکار عالی میں پہلے دفتری زبان فارسی تھی یہی وجہ ہے کہ اب تک سرکاری مراسلت میں فارسی الفاظ اور ترکیبوں کی بہتات پائی جاتی ہے۔ اس کا ایک نمونہ آپ حضرات کی دلچسپی کے لئے میں پیش کرتا ہوں۔

"بنظر واقعات مذکورۃ الصدر و بلاحظہ حالات مسطورہ مترشح و مبرہن ہوگا کہ در ہیولا بجہت گرانی شرح اجناس و ضیق حالات بسر برد اس امر کی شدید ترین ضرورت داعی ہے کہ ملازمان و متوسلان علاقہ جات سرکاری کے مواجب و مشاہرات کے شرح جات جاریہ میں بنظر تعمق غور و خوض کر کے ان کے معیار کو اس تناسب سے بلند کیا جائے کہ وہ اپنی بسر برد اور سرکاری کاروبار کے انصرام و انصرام میں کما ینبغی انہماک قائم رکھ سکیں"

اس ادارے نے ۱۹۳۸ء کے اواخر میں تعلیم بالغان کی ضرورت کو محسوس کر کے اردو امتحانات کا ایک خاکہ تیار کیا۔ ان امتحانات کا اہم مقصد یہ ہے کہ جہالت کو دور کر کے علم کی روشنی کو پھیلایا جائے۔ قوم کے نونہالوں کو تعلیم یافتہ بنانے کے لئے تو عام طور پر انتظامات کئے جاتے ہیں لیکن بڑی عمر کے

ایسے لوگوں یا نوجوانوں کے لیے جو کسی جامعہ یا سرکاری اداروں میں اردو کی تعلیم سے بہرہ مند نہیں ہو سکتے یا ایسے اصحاب کے لئے جو دوسرے مضامین کے تعلیم یافتہ یا سند یافتہ تو ہوتے ہیں لیکن اردو ادب سے بخوبی واقف نہیں ہیں اردو کی تعلیم کا کوئی منظم انتظام نہ تھا۔ اسی طرح ایسی خواتین کے ذوق علم کو سیراب کرنے کے کوئی مواقع موجود نہ تھے جو تعلیمی زندگی کی عمر سے آگے بڑھ چکی ہوں اور سرکاری مدارس سے استفادہ کرنے کی قابل نہ رہی ہوں۔ ہماری اکثر خواتین ایسی بھی ہیں جنہوں نے خانگی طور پر اچھی لیاقت حاصل کی ہے لیکن اپنے ٹھیک تعلیمی معیار سے واقف نہیں اور اس طرح اس خود اعتمادی سے محروم ہیں جو امتحان دینے اور سند حاصل کرنے کے بعد پیدا ہوتی ہے۔ اس اہم مقصد کے پیش نظر ادارۂ ادبیات اردو نے اپنے دوسرے شعبوں کے ساتھ اردو امتحانات کا ایک شعبہ آغاز ۱۹۳۹ء سے قائم کیا جس کے پہلے امتحانات ۱۹۴۰ء میں منعقد ہوئے۔ اس شعبہ کا کام ایک مجلس انتظامی کے سپرد ہے جس کی صدارت کا مجھے فخر حاصل ہے۔ یہ شعبہ مقررہ قواعد و ضوابط کے تحت امتحانات لیتا ہے اور کامیاب امیدواروں کو ادارہ کی طرف سے سندیں اور امتیاز کے ساتھ کامیاب ہونے والوں کو انعامات عطا کرتا ہے۔ ان امتحانوں میں ہر فرد بلا امتیاز مذہب و ملت و جنس شریک ہو سکتا ہے اور بڑی خوشی کی بات ہے کہ اب تک جتنے امتحان ہوئے ہیں ان میں صرف اردو بولنے والے ہی نہیں بلکہ غیر اردو داں افراد بھی خاصی تعداد میں شریک رہے ہیں۔

ادارہ نے مختلف مقامات پر اپنے مقررہ نصاب کی تعلیم کا انتظام کیا ہے اور اضلاع اور دیہات میں ادارہ کی شاخیں یہ کام حسن و خوبی انجام دے رہی ہیں۔ درسی انتظام کے علاوہ امتحانات کے سلسلے میں ایسی عام فہم تقریروں کا بھی انتظام کیا جاتا ہے جو ادارہ کے نصاب کے مطابق ہوتی ہیں اور جن سے امتحانات کے امیدواروں کے علاوہ عام لوگ بھی یکساں طور پر مستفید ہوتے ہیں۔

مجلس امتحانات میں متعدد ماہرین تعلیم مسلم الثبوت اساتذہ اور سرگرم قومی کارکن شامل ہیں۔ اس مجلس نے بڑی کد و کاوش سے مختلف درجے کے امتحان قائم کئے۔ ان کے لئے معیاری اور جدید طرز کا نصاب اور نصابی ضرورتوں کے مطابق ایک درجن کے قریب کتابیں مرتب کرائیں۔ اس مجلس کا کام یہیں ختم نہیں ہو گیا بلکہ موقع بہ موقع حسب ضرورت نصابی کتب میں تغیر و تبدل، ہر سال کے ممتحنین اور پرچوں کے مبصرین کا انتخاب، مرکز کی نگرانی غرض جملہ امور اسی مجلس میں طے ہوتے ہیں۔ یہاں اس واقعہ کا اظہار ضروری ہے کہ ان اردو امتحانات کے لئے ممتحنوں کا انتخاب خاص معیار اور احتیاط سے کیا جاتا ہے اور اس امر کا بھی لحاظ رکھا جاتا ہے کہ ہر امتحان کے تقریباً نصف ممتحن بیرون ممالک محروسہ کے علماء اور اساتذہ ہوں۔

ادارہ کی طرف سے فی الحال ۶ امتحان لئے جاتے ہیں۔

۱۔ اردو دانی۔ ۲۔ اردو زبان دانی۔ ۳۔ اردو عالم۔ ۴۔ اردو فاضل۔ ۵۔ خوشنویسی۔ ۶۔ خطاطی و کتابت۔

آخری دو امتحان اردو ادب کی خاطر خواہ ترقی کے لئے مقرر کئے گئے ہیں۔ خوش نویسی ہمارے یہاں ایک ایسا شریف فن تھا جو ترقی کرتے کرتے مصوری اور نقاشی کے رتبہ کو پہنچ چکا تھا لیکن کچھ عرصے سے اس میں ایسا انحطاط پیدا ہوا کہ خوش نویس اور خطاط معدوم ہونے لگے اور اردو زبان کی کتابوں میں وہ دیدہ زیبی اور خوش اسلوبی باقی نہ رہی جو ایک شائستہ اور ترقی یافتہ زبان کے شایان شان ہے۔

اردو زباندانی کا امتحان اسی سال پہلی دفعہ قائم ہوا ہے اور اس امر کا اظہار میرے لئے موجب مسرت ہے کہ اس کے قیام کی ضرورت اس لئے پیش آئی کہ جن لوگوں نے ادارہ کے مساعی سے اردو لکھنا پڑھنا سیکھ لیا تھا ان میں علم کی دنیا میں قدم رکھنے کے بعد آگے بڑھنے کی فطرتی طور پر خواہش پیدا ہوئی اور ادارہ کے دفتر میں ایسے بیسیوں خطوط وصول ہوئے جن میں استدعا کی گئی کہ ایک ایسا امتحان بھی قائم کیا جائے جو اردو دانی

کامیاب لوگوں کے پڑھنے لکھنے کے شوق میں اضافہ کا باعث ہو۔ اس بڑھتے ہوئے شوق کو پیش نظر رکھ کر اردو زبان دانی کا اس سال پہلی دفعہ امتحان لیا گیا اور بڑی مسرت کا مقام ہے کہ اس میں ان امیدواروں میں سے اکثروں نے شرکت کی جنھوں نے گزشتہ سالوں میں اردو دانی کا امتحان کامیاب کیا تھا۔

صرف یہ ایک واقعہ ہمارے مقصد کی تکمیل کی گواہی دیتا ہے۔ ادارہ کے شعبۂ امتحانات کے کام میں اب تک جو کچھ بھی کامیابی ہوئی ہے وہ اس لیے بھی اہمیت زیادہ اہم معلوم ہوتی ہے کہ ان امتحانوں کی شرکت کرنے والے شہر حیدرآباد سے زیادہ اضلاع اور چھوٹے چھوٹے دیہات کے باشندوں کے دلوں میں موجزن ہیں۔ شہر میں تو یوں بھی تعلیم و تعلم کے مختلف ذرائع موجود ہیں اور یہاں تعلیم یافتہ آبادی کا تناسب نسبتاً زیادہ ہے۔ اصل ضرورت دیہات اور دور دراز کے مقامات کو علم کی روشنی سے منور کرنے کی تھی اور یہی ضرورت پوری ہو رہی ہے چنانچہ اس سال جو تقریباً (۱۴۰۰) امیدوار ان امتحانات میں شریک تھے ان میں سے شہر حیدرآباد سے شریک ہونے والوں کی تعداد (۲۲۵) تھی اور بقیہ (۱۱۷۵) امیدوار اضلاع اور دیہات ہی سے شریک ہوئے تھے جن میں زیادہ تر تعداد کسانوں، چرواہوں اور طبقہ ادنیٰ کے ملازمین کی تھی۔

ادارے کے جو اعلیٰ امتحانات ہیں ان کے نصاب کی ترتیب کے وقت اس امر کا خاص طور پر لحاظ رکھا گیا کہ محض ادبی معلومات ہی پر اکتفا نہ کیا جائے بلکہ ایسے مضامین بھی شریک نصاب کیے گئے جو زندگی کے سنوارنے اور بصیرت کے وسیع کرنے اور عمل کی طرف راغب کرنے کا باعث ہیں۔ اردو دانی اور اردو عالم کے امتحانوں میں ایسے مختلف اختیاری پرچے رکھے گئے ہیں جن سے امیدواروں کو اپنی طبیعت اور ذوق کے مضامین کے انتخاب کرنے میں بڑی سہولت ہو گئی ہے۔ امور خانہ داری، شہری (؟) و بچی معلومات، کنڑی، تلنگی، اور مرہٹی میں ترجمہ، ٹائپ، خوش نویسی، مختصر نویسی، دفتری معلومات جیسے مضامین کو شریک کر کے ان امتحانات کی افادیت میں خاص طور پر اضافہ کیا گیا ہے۔ جامعات کی بڑی بڑی سندیں رکھنے والے امیدوار بھی اکثر دفتروں میں ناکام ثابت ہوتے ہیں اور چونکہ اکثر و بیشتر نوجوان محض ملازمت ہی کی خاطر تعلیم پاتے ہیں اس لیے ادارے نے اپنے امتحان اردو عالم میں دفتری معلومات کو بھی ایک اختیاری مضمون کے طور پر شریک کیا ہے اور اس کے لیے مولوی ظہیر الدین احمد صاحب ایم اے ایچ سی ایس نائب معتمد فینانس و رکن مجلس انتظامی اردو امتحانات سے دفتری معلومات سے متعلق ایک کتاب مرتب کرا کے شائع کی ہے۔ اس طرح دوسرے مضمونوں مثلاً امور خانہ داری عروض و بلاغت تاریخ ادب اردو و تبصرے سے متعلق بھی اس مجلس نے خاص کتابیں مرتب کرائی ہیں۔

اس سلسلے میں ان کتابوں کا تذکرہ خاص طور پر ضروری ہے جو تعلیم بالغاں کے لیے مولوی محمد سجاد مرزا صاحب کی نگرانی میں لکھوائی گئی ہیں اردو میں بچوں کی ابتدائی تعلیم کے لیے تو مختلف قاعدے موجود ہیں لیکن کوئی ایسی کتاب موجود نہ تھی جو بالغوں کو اردو سکھانے کے کام آتی۔ اصول تعلیم کے لحاظ سے بچوں اور بالغوں کی درسی ضروریات بالکل مختلف ہیں ہمارا ادارہ خوش قسمت ہے کہ مولوی سجاد مرزا صاحب جیسے ماہر تعلیم نے ہماری خواہش پر اردو دانی کی پہلی اور دوسری اپنی خاص نگرانی میں مرتب کرائی ہیں یہ دونوں کتابیں بالتصویر شائع ہوئی ہیں اور ادارہ کے ابتدائی امتحان کے علاوہ صوبہ بمبئی اور ریاست میسور میں بھی ان کو تعلیم بالغان کے نصاب کے لیے خاص طور پر مفید اور کامیاب تسلیم کیا گیا ہے۔

سالِ حال شرکا کی تعداد میں قابل لحاظ اضافہ ہوا ہے گزشتہ سال ۷۷۶ شرکا تمام امتحانوں میں شریک ہوئے تھے۔ اس سال (۱۳۲۴) یعنی (۶۴۷) امیدوار زیادہ شریک ہوئے۔ اب میں ادارہ کے امتحانوں کے نتائج گوش گزار کرتا ہوں۔

| نام امتحان | شریک | کامیاب | نتیجہ |
| --- | --- | --- | --- |
| اردو دانی | ۸۴۹ | ۶۵۵ | ۷۸ فیصد |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اردو زباندانی | ۲۲۷ | ۹۸ | ۴۳ فیصد | بحیثیت مجموعی نتیجہ (۶۷) فیصد رہا۔ |
| خوش نویسی | ۸ | ۲ | ۲۵ " | |
| اردو عالم | ۱۹۵ | ۱۰۰ | ۵۱ " | |
| اردو فاضل | ۵۵ | ۳۴ | ۶۲ " | |
| جملہ | ۱۳۲۴ | ۸۸۹ | ۰ | |

گزشتہ سال ادارہ کی کوششوں سے (۵۳۴) اشخاص نے اردو لکھنا پڑھنا سیکھا تھا۔ اس سال (۵۵۶) ان پڑھ زیور علم سے آراستہ ہوئے ان اعداد سے ظاہر ہے کہ ادارے کا شعبۂ امتحانات علاوہ علمی خدمت کے ناخواندگی کو دور کرنے میں قابل قدر خدمت انجام دے رہا ہے۔

یہاں اس امر کی وضاحت بھی غیر ضروری نہیں کہ پہلے سال صرف (۸) مرکزوں میں امتحان لئے گئے تھے اور سال حال (۴۲) مرکزوں کا انتظام کرنا پڑا۔ بلدہ کے مردانہ اور مرکز نسوان کے علاوہ دور دراز کے اضلاع اور دیہات کے جملہ مرکزوں کو ادارہ کی طرف سے ایک ایک صدر نگرانکار روانہ کئے گئے جن کے ساتھ مہر زدہ پیکٹوں میں سوالات کے پرچے اور جوابی بیاضات بھیجے گئے۔ ہر مرکز کے انتظامات وہاں کی مقامی شاخوں نے اطمینان بخش طور پر کئے تھے۔ جملہ نگرانکار صاحبین اور مرکزوں کے انتظام میں مدد دینے والے اصحاب کا نام بنام شکریہ ادا کرنے کا یہ موقع نہیں ہے تاہم یہاں اتنا ضرور عرض کروں گا کہ بعض نگرانکاروں کو اپنے مرکزوں تک پہنچنے میں بارش کی شدت اور راستے کی خرابی کی وجہ سے بڑی دقتیں پیش آئیں لیکن اس کے باوجود انھوں نے وقت پر پہنچنا اور اپنے فرائض کی انجام دہی میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔

ان امتحانات کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ ان کی فیس بہت قلیل یعنی (عہ) (عاں) اور زیادہ سے زیادہ (اھ) رکھی گئی ہیں جن کی وجہ سے غریب سے غریب لوگ ان میں شریک ہوسکتے ہیں ابتدا ریں ان سے ادارہ کو اتنی آمدنی نہ ہوئی کہ معمولی اخراجات کی تکمیل ہوسکے ہمیں بڑی مسرت ہے کہ بعض دردمند اصحاب نے ان کی افادیت کے پیش نظر اپنے عطیوں کے ذریعے سے اس کام میں ہمارا ہاتھ بٹایا چنانچہ اس سال بھی حسب ذیل پانچ اصحاب نے اس کے سلسلے میں پچاس پچاس روپیے عطا فرمائے ہیں جن کا شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔

ڈاکٹر یوسف حسین خاں صاحب، پروفیسر عبدالمجید صاحب صدیقی، مولوی ظہیر الدین احمد صاحب، مولوی کمال رضا صاحب اور ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور۔

ان رقمی عطیوں کے علاوہ ان طلائی اور نقرئی تمغوں کا ذکر بھی ضروری ہے جو آج عطا کئے جائیں گے۔ طلائی تمغوں میں آنریبل سر عقیل جنگ بہادر اور آنریبل سید عبدالعزیز صاحب کے تمغے خاص کر قابل ذکر ہیں جو اردو فاضل اور اردو عالم کے امتحانوں میں اول آنے والے امیدواروں کو دیے جارہے ہیں۔ اردو فاضل میں طبقۂ اناث سے جو امیدوارہ اول آئی ہیں ان کو مخدومہ سکینہ بیگم صاحبہ نے طیبہ بیگم طلائی تمغہ عطا کیا ہے جو کل کے اجلاس شعبۂ نسوان میں عطا کیا جائے گا۔ اس سال (۲۵) نقرئی تمغے دیے جارہے ہیں جو ہر ایک امتحان میں اول آنے والے امیدواروں کے علاوہ ہر مرکز سے بہ امتیاز کامیاب ہونے والے امیدواروں کو ادارہ کے علاوہ مختلف مقامی علم دوست اصحاب نے عطا کئے ہیں۔ ان سب معطیین کے نام تمغوں پر کندہ کرا دیے گئے ہیں اور بوقت تقسیم ان کا اعلان ہوگا اس لئے یہاں ان کی فہرست سنانے کی جگہ ان سب کا منجانب مجلس امتحانات شکریہ ادا کرتا ہوں۔

ادارۂ ادبیات اردو کے بانی اور روحِ رواں ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ نے ادارہ میں شعبۂ امتحانات کا اضافہ کرکے ایک بڑی تعلیمی اور علمی خدمت انجام دی ہے۔ آپ کا ایک بڑا کارنامہ یہ ہے کہ آپ ملک کے نوجوانوں کو اردو اور اس طرح قوم کی خدمت کے لئے تیار کرتے ہیں جس عمدگی سے آپ نے ادارہ کی تنظیم فرمائی ہے اور جس مستعدی اور انہماک سے آپ اس کے مختلف شعبوں کی نگرانی اور رہبری فرماتے ہیں اس کے لئے آپ تمام اہلِ ملک کے شکریہ کے مستحق ہیں۔

سیّد علی اکبر

# اِدارہ کی شاخوں کے قاعدے اور طرزِ کار

حیدرآباد سے باہر اگر کسی مقام کے اہلِ ذوق اصحاب اردو زبان اور ادب کی توسیع و اشاعت کی خاطر اجتماعی طور پر کوشش کرنا چاہتے ہوں تو ادارۂ ادبیات اردو کے معتمد صاحب اعزازی کے نام پانچ علم دوست اصحاب کے دستخطوں کے ساتھ ایک خط روانہ کریں تاکہ قیامِ شاخ کے لئے اجازت نامہ کا فارم بھیجا جائے۔ اس فارم کو بعد خانہ پری واپس کرنے پر معتمد صاحب مذکور ادارہ کی مجلس انتظامی سے منظوری حاصل کرکے قیامِ شاخ کی اطلاع دیں گے اور اس سلسلہ میں ضروری کارروائی کریں گے۔

ادارہ کی شاخوں کے اغراض و مقاصد حسب ذیل ہیں۔

( ۱ ) ادارہ کے اردو امتحانات کا چرچا کرنا۔

( ۲ ) امتحانِ زبان دانی کے لئے مفت تعلیم کا انتظام کرنا۔

( ۳ ) اردو عالم اور اردو فاضل کے امتحانات کی تعلیم کے لئے معاوضے کے ساتھ انتظام کرنا۔

( ۴ ) اردو مطالعہ خانہ قایم کرنا۔

( ۵ ) سب رس کے لئے قلمی معاونین اور خریداروں کو فراہم کرنا۔

( ۶ ) ادارہ کے قواعد کے تحت اپنے ارکان بنانا اور جمع شدہ رقم میں سے صرف نصف کی حد تک صدر ادارہ کو روانہ کرنا اور نصف سے اپنی شاخ اور مطالعہ خانہ کے اخراجات کا انتظام کرنا

( ۷ ) شاخیں سب رس کے جو خریدار فراہم کریں گی ان کے چندے کا ایک چوتھائی حصہ ادارے کی طرف سے بطور امداد اخبارات و رسائل کی صورت میں شاخوں کو دیا جائے گا۔

( ۸ ) ہر شاخ کے دارالمطالعہ کے لئے ادارہ کی تمام مطبوعات کا ایک ایک نسخہ نصف قیمت پر دیا جائے گا اور شاخوں کی کوشش سے جس قدر مطبوعات فروخت ہوں گی ان پر کمیشن شاخوں کو دیا جائے گا۔

( ۹ ) ان کے علاوہ شاخوں کے مزید قاعدے و ضوابط وضع ہوئے ہیں جو ادارۂ ادبیات اردو کے ہیں اور اس کے پہلے کتابچے معلومات میں شایع ہو چکے ہیں۔

# خطبۂ صدارت
## جنرل والاشان ہز ہائینس ڈاکٹر شہزادہ اعظم جاہ بہادر
## ولیعہد دولتِ آصفیہ و سرپرستِ اعلیٰ ادارۂ ادبیاتِ اردو

(جس کو ہز ہائینس نے ادارہ کے جلسۂ عطائے اسناد و انعامات میں بتاریخ ۱۲؍ ڈسمبر ۱۹۴۲ء بمقام ٹاؤن ہال باغ عامہ سنایا۔)

ادارۂ ادبیات اردو نے گزشتہ بارہ سال میں جو ترقی کی ہے اور علم کی اشاعت میں نمایاں حصہ لیا ہے اس پر ادارے کے کارکن مبارکباد کے مستحق ہیں۔ مجھے بڑی مسرت ہے کہ ایسے وسائل اختیار کئے جارہے ہیں جن کے باعث ممالک محروسہ کے اضلاع میں علم و فن کا فیض رعایا تک پہنچنے میں مزید آسانیاں پیدا ہوجائیں گی۔

یہ خیال نہایت صحیح ہے کہ اردو ہندوستان کے کسی خاص صوبے یا فرقے کی زبان نہیں بلکہ ہندو مسلم طرز گفتگو کا سنگم اور دونوں قوموں کے میل جول کی یادگار ہے۔

مجھے اتفاق ہے کہ اردو کی اشاعت کے لئے ضروری ہے کہ اس کو زیادہ وزنی الفاظ کے بوجھ سے ہلکا کیا جائے۔ یہ بھی درست ہے کہ دفتری زبان میں غیر ضروری الفاظ زیادہ استعمال ہوتے ہیں۔ مگر تعلیم یافتہ طبقے کی اردو زبان اور خصوصاً گفتگو میں انگریزی الفاظ کی کثرت بھی لائق توجہ ہے اور اس کثرت کی بھی نہایت دلچسپ مثالیں دی جاسکتی ہیں۔

خواتین کے ذوق علم کی تکمیل کے لئے شعبۂ امتحانات کا اضافہ ہز ہائینس کی خاص مسرت کا باعث ہے۔ نیز بڑی عمر کے لوگوں کے لئے اردو تعلیم کیا انتظام اور جدید طرز کے نصاب اور امتحانات کے لئے موزوں کتابوں کے بغیر کامیابی نہیں ہوسکتی۔ مجھے یہ معلوم ہوکر خوشی ہوئی کہ امتحانوں میں اضلاع کے باشندے کثیر تعداد میں شریک ہورہے ہیں۔ اور تعلیم بالغان کے لئے جو کتابیں شایع ہوئی ہیں وہ صوبۂ بمبئی اور میسور میں بھی وقعت کی نظر سے دیکھی گئی ہیں۔ امتحانوں کے مرکزوں میں اضافے سے پایا جاتا ہے کہ ترقی کی رفتار اطمینان بخش ہے۔

حالات حاضرہ میں صرف ادبی معلومات کسی طرح کافی نہیں ہوسکتے اور نصاب میں ایسے مضامین کی شرکت جو علم و عمل کے میدان کے لئے ضروری ہیں نہایت صحیح اقدام ہے۔ اس نمایاں کامیابی سے جو ملک کی علمی خدمت میں ادارے کی سرگرمیوں سے حاصل ہوئی ہز ہائینس کو اور مجھے بڑی خوشی ہوئی۔

ادارے کے بانی ڈاکٹر سید محی الدین قادری نے ملک کی بہت بڑی خدمت انجام دی ہے۔ اور اس اہم کام میں رقمی یا علمی امداد ملک کے شکریہ کی مستحق ہے۔ اعلیٰحضرت سلطان العلوم کے عہد مسعود کا یہ بڑا کارنامہ ہے کہ نونہالانِ قوم اس طرح علم و فن کی خدمت کے لئے کمربستہ ہیں۔

# تقریر بسلسلۂ عطائے اسناد و انعامات ادارہ

(ڈاکٹر نواب مہدی یار جنگ بہادر صدر المہام و صدر ادارہ نے ۱۲؍ ڈسمبر ۱۹۴۲ء کو ٹاؤن ہال باغ عامہ میں سنہ ۴۲ء کے کامیاب امیدواران اردو امتحانات کو اسناد و انعامات عطا کرنے کیلئے ہز ہائینس درشہوار شہزادی برار سے استدعا کرتے ہوئے جو تقریر فرمائی اس کے اقتباسات درج ذیل ہیں۔ نواب صاحب کی یہ تقریر محکمہ لاسلکی کی طرف سے ریکارڈ کی گئی اور اسی روز رات میں نشرگاہ سے نشر بھی کی گئی تھی۔

یور ہائینس!

قبل اس کے کہ میں ہز ہائینس پرنسس آف برار سے یہ درخواست کروں کہ وہ برائے مہربانی آج کی اسناد و انعامات تقسیم فرمائیں، صرف ایک آدھ لفظ کہنا چاہتا ہوں۔ اور وہ یہ ہے کہ ادارۂ ادبیات اردو ان بہت ہی شاذ و نادر اداروں میں سے ہے جو خود اپنے پاؤں پر آپ کھڑے ہوتے ہیں۔ حیدرآباد میں یہ طریقہ پڑ گیا ہے کہ ہر چھوٹی سی چھوٹی بات کے لئے سرکار سے امداد طلب کی جاتی ہے۔ گویا سرکار ماں بھی ہے اور باپ بھی۔ اور وہ ادارہ جو اپنے آپ کو چھوٹا بچہ سمجھتا ہے جب تک ماں اس کا ہاتھ نہ پکڑے وہ آگے چلنا نہیں چاہتا۔ ادارۂ ادبیات اردو نے اس نظریے کو چھوڑ دیا کہ سرکار ہی ہمارے ماں باپ ہیں بلکہ اس نے اپنی کوششوں سے اپنے آپ کو نہ صرف قایم کیا بلکہ ترقی کر کے اس نوبت پر پہنچ گیا ہے جس نوبت پر کہ وہ آج کل ہے۔ بڑھتے بڑھتے اب اس کی یہ حالت ہے کہ چودہ سو طالب علم اس کے امتحان میں شریک ہو رہے ہیں۔ اس کے علاوہ اس ادارے کے کتب خانہ نے جو صرف چند کتابوں سے ابتدا کی تھی اب اس میں بہت سی نادر قلمی کتابیں بھی موجود ہیں۔

ادارے کی یہ سب ترقیاں صرف چند افراد کی کوششوں کا نتیجہ ہے۔ اور انہی باتوں سے یہ ادارہ بہت زیادہ قابل عزت ہے۔ اس کے بانی ڈاکٹر سید محی الدین قادری صاحب زور اس کو قایم کرتے وقت سرکار کے دست نگر نہیں ہوئے۔ بلکہ ذاتی اور خانگی عطیوں سے اس کا کام شروع کیا۔ چنانچہ آج بھی میں اس بات کا خوشی سے اعلان کرتا ہوں کہ آنریبل راجہ دھرم کرن بہادر نے ادارے کو ایک ہزار روپے عنایت کئے ہیں۔ ایسی ہی سرپرستیوں کی وجہ سے یہ ادارہ ترقی کر رہا ہے۔

ادارے نے جو اردو امتحان قایم کئے ہیں ان کا فائدہ یہ ہے کہ بہت سے لوگ جو تعلیم نہ پا سکے یا جن کی عمر زیادہ ہو گئی ہے ان کو اردو کے سیکھنے میں مدد ملتی ہے۔ ان امتحانوں میں ہر قوم کے لوگ شریک ہوتے ہیں۔ ابتدا میں ان میں صرف دو سو پچاس امیدوار شریک تھے۔ اور اب چودہ سو نے شرکت کی۔ بڑی خوشی کی بات ہے کہ اضلاع پر گرم جوشی سے کام کیا جا رہا ہے۔ ہمارے یہاں صرف چودہ اضلاع ہیں۔ مگر اس سال تقریباً پچاس مرکز قایم ہوئے۔ گویا ہر ضلع میں تین مرکزوں کا تناسب رہا۔ ان مرکزوں میں امتحانوں کی تیاری کرائی جاتی ہے اور یہ مرکز اس بات کی کوشش کرتے ہیں کہ زیادہ سے زیادہ لوگ اردو سیکھیں اور امتحانوں میں شریک ہوں۔ ان امتحانات کے ممتحن اچھے اور مستند لوگ ہیں۔ اور وہ اس بات کی کوشش کرتے ہیں کہ معیار بلند ہوتا رہے جیسا کہ ناظم صاحب تعلیمات نے اپنی روئداد میں ابھی پڑھ کر سنایا۔ غرض ڈاکٹر زور صاحب نے ادارے میں امتحانات کا شعبہ قائم کر کے ایک مفید کام کا آغاز کیا ہے۔ کسی اور ذریعے سے اردو کی اتنی زیادہ خدمت انجام نہیں پا سکتی جتنی کہ ان امتحانوں کے ذریعہ سے نہایت چپ چاپ اردو کی ترقی ہو رہی ہے۔ زور صاحب نے مختلف موضوعوں پر بہت سی کتابیں بھی چھپوائی ہیں۔ اور ادارے سے وقتاً فوقتاً جو کتابیں چھپتی رہتی ہیں ان سے پتہ چلتا ہے کہ ان کے موضوعوں کے علاوہ ان کے لکھنے والے بھی ہر فرقے اور مختلف معیار کے ہیں [illegible] تاکہ ہر قسم کے

لوگوں کو فائدہ پہنچا رہے ہے۔ اس جنگ کے زمانے میں کاغذ کی گرانی کی وجہ سے کتابوں کا تیار ہونا مشکل ہوگیا ہے پھر بھی زورؔ صاحب چھپوانے ہی رہتے ہیں۔ ادارے کا سب رس بھی جاری ہے اور وہ بہت ہر دل عزیز ہوتا جا رہا ہے۔ بچوں کے لئے بھی علٰحدہ سب رس پابندی سے نکلتا ہے۔ اب میں ہر ہائینس پرنس آف برار سے درخواست کرتا ہوں کہ وہ اس سال کے امیدواروں کو اسناد اور تمغے عطا فرمائیں۔

# مشاعرہ

دوشنبہ ۱۲ ر ڈسمبر کی رات میں دس بجے سے ادارے کے جلسہ گاہ میں ایک مشاعرہ ترتیب دیا گیا تھا جس کی صدارت آنریبل مولوی غلام محمد صاحب صدرالمہام فینانس نے فرمائی۔ چونکہ صاحب موصوف کسی ضروری مصروفیت کی وجہ سے دیر سے تشریف لائے اس لئے تقریباً ساڑھے دس بجے نواب اصغر یار جنگ بہادر اصغرؔ کی صدارت میں مشاعرہ شروع کر دیا گیا۔ اور بعد کو مولوی غلام محمد صاحب نے اس کی صدارت فرمائی۔ حسب ذیل شعراء نے اپنے کلام سے محظوظ فرمایا۔ حسرتؔ موہانی، صفیؔ اورنگ آبادی، تمناؔ عمادی پھلواروی، حسرتؔ ترمذی، مخدوم محی الدین، عبدالرزاق راشدؔ، رکن الدین وفاؔ، تحسین سروری، علی اشرف، عابد علی سعیدؔ، عطاؔ کلیانوی، نواب ناصر الدین احمد تقی عابدی، حسرتؔ جے پوری، زین العابدین عابدؔ، ابوالحسن قیصرؔ، نواب اصغر یار جنگ بہادر اصغرؔ، نظر حیدرآبادی، محمد حسین آزادؔ، دامودر پنت ذکیؔ، ہتین سہروردی، صابرؔ کوسگوی، مظفر الدین ظفرؔ، انورؔ شاہ آبادی۔

چونکہ مولوی غلام محمد صاحب صدرالمہام فینانس و صدر مشاعرہ رات کے دو بجے کے قریب واپس تشریف لے گئے اور اپنی جگہ مولانا تمناؔ کو صدر مشاعرہ مقرر فرمایا۔ اس لئے تقریباً تین بجے تک مشاعرہ جاری رہا لیکن افسوس ہے کہ بعض شعراء صدر صاحب کے تشریف لے جانے کے ساتھ ہی اٹھ گئے اس لئے ان کے کلام سے محظوظ ہونے کا موقع نہ مل سکا۔

# ادارے کی مجلس انتظامی

صدر۔ آنریبل ڈاکٹر نواب مہدی یار جنگ بہادر ایم اے ڈی لٹ (کیمبرج) معین امیر جامعۂ عثمانیہ و صدرالمہام تعلیمات۔

نائب صدر۔ مولوی محمد لیاقت اللہ خاں صاحب ایچ سی ایس معتمد فینانس۔

اراکین۔ مولوی سید محمد اعظم صاحب ایم اے (کنٹب) بی ایس سی آنرز صدر کلیہ بلدہ حیدرآباد۔

〃 مولوی خواجہ معین الدین صاحب انصاری ایچ سی ایس معتمد سیاسیات سرکار عالی۔

〃 مولوی سید علی اکبر صاحب ایم اے (کنٹ) ناظم تعلیمات

〃 مولوی عبدالمجید صاحب صدیقی ایم اے ایل ایل بی استاد تاریخ جامعۂ عثمانیہ۔

〃 مولوی عبدالقادر صاحب سروری ایم اے ایل ایل بی صدر شعبہ اردو جامعہ میسور۔

〃 مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی منشی فاضل۔ مددگار ناظم رجسٹریشن بلدہ۔

〃 مولوی عبدالقادر صاحب صدیقی ایم اے استاد شعبہ دینیات جامعۂ عثمانیہ

معتمد۔ ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ ایم اے۔ پی۔ ایچ۔ ڈی (لندن)

# تیسرا اجلاس یعنی ادارے کا سالانہ علمی اجلاس

سہ شنبہ ۲۲ ڈسمبر کو صبح دس بجے ادارے کے جلسہ گاہ میں آنریبل ڈاکٹر نواب مہدی یار جنگ بہادر ایم اے ڈی لٹ صدر ادارہ کے زیر صدارت ادارے کا سالانہ علمی جلسہ منعقد ہوا جس میں ادارے کے رفقاء معتمدین شعبہ جات، و دیگر ارباب کار کے علاوہ مختلف علم دوست اصحاب نے شرکت فرمائی جن میں سے چند کے نام یہ ہیں۔

نواب غوث یار جنگ بہادر، راجہ نرسنگ راج بہادر عالی، مولوی خواجہ معین الدین صاحب انصاری، مولوی قاضی زین العابدین صاحب، مولوی ابوالحسن صاحب، مولوی محمد عثمان صاحب، محترمہ نور النساء بیگم صاحبہ، مولوی سید محمد اعظم صاحب، پروفیسر نجیب اشرف صاحب ندوی، مولوی سید علی اکبر صاحب، مولوی عارف الدین حسن صاحب، مولوی ابو محمد صاحب، مولوی عبدالقیوم خاں صاحب باقی، مولوی سید محمد شاہ صاحب معتمد اقبال اکیڈیمی، پروفیسر ہارون خاں صاحب شروانی، ڈاکٹر رضی الدین صدیقی صاحب وغیرہ۔

ابتدا میں ڈاکٹر زور صاحب معتمد ادارہ نے سال ۱۹۴۲ء کی مصروفیات ادارہ پر ایک تبصرہ کیا۔ مولانا تمنا عمادی پھلواروی نے بعنوان اردو میں قرآن شریف ایک عالمانہ تقریر فرمائی۔ مولوی غلام احمد خاں صاحب میر مجلس پائیگاہ نے قدیم اقوام کی تعلیم پر ایک پر از معلومات تقریر کی۔ پروفیسر نجیب اشرف صاحب ندوی ایم اے بی ای ایس نے اردو کے مسائل پر بلیغ انداز میں نظر ڈالی۔ ڈاکٹر یوسف حسین خاں صاحب نے اقبال کی تعلیم کو وضاحت سے بیان کیا۔ مولوی غازی معین الدین صاحب بی اے ایل ایل بی معتمد شاخ اورنگ آباد نے اشاعت اردو کے وسائل پیش کئے۔ آخر میں محترم صدر جلسہ نے اپنی صدارتی تقریر میں جملہ تقریروں پر تبصرہ کرتے ہوئے ادارہ ادبیات اردو کی خدمات اور خصوصیات پر وضاحت سے روشنی ڈالی۔ اس تقریر کے اقتباسات آئندہ صفحات میں درج ہیں۔

اختتام جلسہ سے قبل ڈاکٹر زور صاحب معتمد ادارہ نے صدر و حاضرین جلسہ کے علاوہ ان تمام اصحاب و خواتین کا شکریہ ادا کیا جنھوں نے ادارے کے کاموں اور جلسوں کے انتظام میں مدد کی تھی اور مجلس انتظامی کے تصفیے کے مطابق ادارے کے ان جدید رفقاء کا اعلان کیا جو سنہ ۱۹۴۲ء میں ادارے کے رفیق منتخب کئے گئے۔

اس سلسلہ میں ڈاکٹر صاحب نے اس امر کی وضاحت کی کہ ادارہ ہر سال ایسے چند اصحاب کو اپنا رفیق منتخب کرتا ہے جن کی علمی و ادبی خدمات مستند سمجھی گئی ہوں یا جو ادارے کے علمی و ادبی کاموں میں غیر معمولی حصہ لے رہے ہوں جس کے اعتراف میں مجلس انتظامی ان کو اپنا رفیق منتخب کرتی ہے۔ اس سال اس مجلس نے حسب ذیل اصحاب کو ان کی علمی و عملی خصوصیات کے پیش نظر ادارے کا رفیق منتخب کیا ہے۔

۱۔ مولوی قاضی زین العابدین صاحب عابد ایچ سی ایس ناظم آبکاری

۲۔ مولوی سید بادشاہ حسین صاحب معتمد اردو انسائیکلوپیڈیا۔

۳۔ ،، عارف الدین حسن صاحب ڈویژنل افسر اورنگ آباد۔

۴۔ ،، ضامن علی صاحب غازی کنٹراکٹر

۵۔ ،، خواجہ حمید الدین صاحب شاہد بی اے مدیر سب رس۔

# دیگر رفقائے ادارہ

اس سے قبل ادارے نے جن اصحاب علم و عمل کو ادارے کا رفیق منتخب کیا تھا ان کے نام چونکہ گزشتہ اور پیوستہ سال کی مطبوعہ روئدادوں میں شائع نہیں ہوئے تھے۔ اس لئے یہاں تاریخ وار ترتیب کے ساتھ درج کئے جاتے ہیں۔

## سنہ ۱۹۳۵ء

۱۔ ڈاکٹر محمد رضی الدین صاحب صدیقی ایم اے کینٹب پی ایچ ڈی۔ لائپ زگ۔
۲۔ " میر ولی الدین صاحب ایم اے پی ایچ ڈی لندن۔
۳۔ " قاری کلیم اللہ حسینی صاحب ایم اے ایل ایل بی۔ پی ایچ ڈی لندن
۴۔ " امیر علی خاں صاحب پی ایچ ڈی۔

## سنہ ۱۹۳۶ء

۵۔ مولوی سید محمد صاحب ایم اے معتمد شعبۂ شعرا و مصنفین دکن۔
۶۔ مولوی سید محمد اکبر صاحب وفا قانی بی اے ایل ایل وکیل۔

## سنہ ۱۹۳۷ء

۷۔ نواب محمد ظہیر الدین خاں ظہیر یار جنگ بہادر بی اے۔
۸۔ مولوی میر حسن صاحب ایم اے معتمد شعبۂ ادب اطفال۔
۹۔ مولوی مخدوم محی الدین صاحب ایم اے۔

## سنہ ۱۹۳۸ء

۱۰۔ نواب میر سعادت علی صاحب [illegible] ایم اے معتمد شعبۂ تنقید۔
۱۱۔ مولوی میر سکندر علی صاحب وجد بی اے ایچ سی ایس۔
۱۲۔ مسٹر راگھویندر راؤ صاحب جذب وکیل عالمپور۔

## سنہ ۱۹۳۹ء

۱۳۔ محترمہ لطیف النساء بیگم صاحبہ ایم اے رکن انتظامی شعبۂ نسوان
۱۴۔ " جہاں بانو بیگم صاحبہ " " "
۱۵۔ مسٹر مہندر راج سکسینہ ایم ایس سی رکن انتظامی شعبۂ سائنس
۱۶۔ صاحبزادہ میر محمد علی خان میکش مدیر سب رس۔

## سنہ ۱۹۴۰ء

۱۷۔ سر شیخ عبدالقادر بی اے بیرسٹر ایٹ لا۔
۱۸۔ علامہ سید سلیمان صاحب ندوی۔
۱۹۔ پروفیسر سید نجیب اشرف صاحب ندوی ایم اے آئی ای ایس۔
۲۰۔ محترمہ سکینہ بیگم صاحبہ معتمد شعبۂ نسوان
۲۱۔ پروفیسر فضل حق صاحب ایم اے رکن انتظامی شعبۂ تالیف و ترجمہ۔
۲۲۔ مولوی ضیاء الدین صاحب انصاری ایم اے۔ پی ایچ ڈی آنرز معتمد شعبۂ زبان۔
۲۳۔ مولوی ظہیر الدین احمد صاحب ایم اے۔ ایچ سی ایس معتمد شعبۂ تالیف و ترجمہ

## سنہ ۱۹۴۱ء

۲۴۔ ڈاکٹر حکیم راحت اللہ خاں صاحب ایم اے ڈی فل (آکسن) معتمد شعبۂ زبان۔
۲۵۔ مولوی شیخ محمد صدیقی صاحب بی اے ایم اے معتمد اردو انسائیکلوپیڈیا۔

۲۶۔ محترمہ رابعہ بیگم صاحبہ صدر شعبۂ نسوان
۲۷۔ " بشیر النساء بیگم صاحبہ بشیر شریک معتمد شعبۂ نسوان

اور خاص کر شعبۂ اردو امتحانات نے تو حیرت ناک طریقے پر اپنی کارکردگی میں اضافہ کیا۔ اس شعبہ کی روئداد کل آپ صاحبین اس کے فاضل صدر مولوی سید علی اکبر صاحب سے سن چکے ہیں۔ یہاں میں اس میں اس واقعہ کا اضافہ کروں گا کہ اردو امتحانات جیسی مفید تجویز کو کامیاب بنانے میں مولوی سید علی اکبر صاحب اور شعبہ کے نائب صدر مولوی محمد سجاد مرزا صاحب کی توجہ اور پختہ کارانہ مشوروں کو بڑا دخل ہے۔ ادارے کی مجلس انتظامی کی طرح ان امتحانات کی مجلس ملک کے مشہور ماہرین تعلیم، مستند اساتذہ اور تجربہ کار علم دوستوں پر مشتمل ہے، جن کی مدد سے اردو امتحانات کا نہ صرف معیاری اور عصری نصاب تیار ہو سکا بلکہ تقریباً ایک درجن نصابی کتب بھی مرتب کرا کے شائع کی گئیں۔ ان کے علاوہ ہر سال اندرونی اور بیرونی ریاست کے ممتحنین کے انتخاب میں خاص احتیاط اور معیار کو پیش نظر رکھا گیا۔ ساتھ ہی اس مجلس نے امتحان کے جملہ مرکزوں کے انتظامات کی نگرانی پوری ذمہ داری کے ساتھ کی۔ غرض گزشتہ سالوں میں مجلس امتحانات نے اپنے صدر و نائب صدر کی قیادت میں امتحانات کی ایسی ساکھ قائم کر دی اور اردو دنیا کی اتنی قابل رشک توجہ اپنی طرف منعطف کرائی کہ اب سنا جاتا ہے کہ بعض دوسری انجمنیں بھی اسی قسم کے اردو امتحانات کی تجاویز تیار کرنا چاہتی ہیں۔

اس سال ادارے کے تیسرے سالانہ امتحانات لئے گئے تھے اور یہ واقعہ میرے نزدیک ایک معجزے سے کم نہیں کہ جن امتحانات میں پہلے سال ڈھائی سو امیدوار بھی شریک نہ ہو سکے تھے ان میں سال حال تقریباً چودہ سو امیدواروں نے شرکت کی۔ اور پہلے سال جہاں آٹھ مرکزوں میں امتحان لیا گیا تھا اس سال ادارے کو بیالیس مرکز قائم کرنے پڑے۔

ان امتحانات کے ذریعے سے اردو کی جو ٹھوس خدمت ہو رہی ہے اس کا اظہار تحصیل حاصل ہے۔ وہ لوگ جو کسی وجہ سے مدرسوں میں تعلیم نہ پا سکتے تھے اب گھر بیٹھے زیور علم سے آراستہ ہوتے چلے جا رہے ہیں اور وہ خواتین جو پڑھنے لکھنے سے محروم تھیں یا اپنی قابلیت کے معیار سے ناواقف، وہ ان امتحانات کے ذریعہ سے رفتہ رفتہ ایک ایسی خود اعتمادی حاصل کرتی جا رہی ہیں جو یقین ہے کہ اردو بولنے والوں کی اور عام خواندہ اشخاص کی آئندہ نسلوں کی صحت مند نشو و نما اور بقا کی ضامن ہوگی۔

ادارے کا ایک دوسرا اہم شعبہ جو اردو انسائیکلوپیڈیا کی ترتیب واشاعت کا گراں بہا بوجھ اپنے سر پر اٹھائے ہوئے آہستہ آہستہ آگے بڑھتا چلا جا رہا ہے۔ راستے کی دشواریاں اور ہمہ جہتی ذمہ داریاں اس کی ترقی میں حائل نہیں ہو سکتیں۔ وہ ان کی جملہ صعوبتوں اور پیچیدگیوں سے واقف ہے اور اس کے باوجود کام کئے جا رہا ہے۔ اردو میں ایک انسائیکلوپیڈیا کی ترتیب کوئی آسان کام نہیں ہے اور نہ یہ جلد تکمیل کو پہنچ سکتا ہے لیکن حسن اتفاق سے اس کام کے لئے ادارہ کو جو مخلص اور سرگرم خدمت گزار حاصل ہو گئے ہیں ان پر ادارہ جتنا بھی فخر کرے کم ہے۔ یہ کام محض دولت اور افراد سے تکمیل کو نہیں پہنچ سکتا۔ اس کا وہی لوگ سرانجام کر سکتے ہیں جو بغیر کسی قسم کی لالچ کے اپنے خون اور پانی کو ایک کرنے کے لئے تیار ہیں۔ اور وہ دن دور نہیں ہے جب کہ ادارہ اپنے محدود ذرائع اور تہی سامانی کے اعتراف کے باوجود اس عظیم الشان کتاب کی پہلی جلد اردو دنیا کے آگے پیش کر سکے گا۔ اگرچہ اس سال کے آغاز میں کاغذ کی کمیابی کی وجہ سے اس کام میں کچھ سستی سی پیدا ہوتی نظر آ رہی تھی لیکن اب سرپور پیپر ملز سے معاملت کی وجہ سے یہ رکاوٹ ایک حد تک دور ہو گئی ہے۔ البتہ مناسب ٹائپ کی فراہمی کا مسئلہ اس وقت پیش نظر ہے، جو توقع ہے کہ مستقبل قریب میں حل ہو جائے گا۔

اس سال ادارے کے کتب خانہ میں ایک سو سے زیادہ قلمی نسخوں کا اضافہ ہوا اور تقریباً آٹھ سو مطبوعہ کتابیں بھی حاصل کی گئیں چونکہ ادارے کے کتب خانہ اور نوادر کا ذخیرہ روز بروز بڑھتا جا رہا ہے اس لئے کوئی دن ایسا نہیں گزرتا جب کہ اس کی اپنی عمارت کی عدم موجودگی کا

احساس کارکنان ادارہ کو نہ ہوتا ہو۔ اور یہی ایسا سوال ہے جس کا جواب مسلسل کوشش اور متعدد معاونوں کی ہمدردی کے باوجود اب تک نہ مل سکا۔ اور چونکہ ادارے کی مالی حالت ایسی نہیں ہے کہ کوئی شایان شان مکان ادارے کے لئے کرایہ پر لیا جا سکے اس لئے فی الحال جملہ بیش بہا نوادر گودام کی شکل میں مختصر کے مکان میں پڑے ہوئے ہیں اور اس طرح ان کی افادی حیثیت کو ضرر پہنچ رہا ہے۔

ہمارا کتب خانہ نواب مرزا سیف علی خاں صاحب ناظم اعزازی کی خاموش کاوشوں سے اب قدیم اور جدید سے جدید قلمی و مطبوعہ کتابوں اور رسالوں کا ایک ایسا گنجینہ بن گیا ہے جس پر کوئی بڑے سے بڑا سرکاری علمی ادارہ بھی بجا طور پر فخر کر سکتا ہے۔ اس کتب خانہ کی ایک اہم خصوصیت یہ ہے کہ اس کی جملہ کتابیں رسائل اور اخبارات حوالے کی کتابوں کے طور پر کتب خانہ ہی میں ہر وقت موجود رہتی ہیں جس کی وجہ سے محققین کو یہاں کبھی عام کتب خانوں کی وہ دشواری پیش نہیں آسکتی کہ وقت پر کوئی کتاب نہ ملے۔ حفاظت اور احتیاط کا یہی اہتمام ہے جس کی بنا پر بہت سے علم دوست بزرگوں نے اس کتب خانے کو بیش بہا قلمی نسخوں، مطبوعہ کتابوں، رسالوں اور اخباروں کی جلدیں بطور عطیہ عنایت کی ہیں۔ اس سال کتب و رسائل کے معطیین میں نواب عنایت جنگ بہادر اور مولوی سید محمد تقی صاحب وظیفہ یاب نائب ناظم آبکاری خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ اگر ہر سال اس قسم کے دو چار ہی گراں بہا عطیے مل جایا کریں تو یہ کتب خانہ قابل رشک ترقی کر جائے گا۔

ارباب ادارہ نے آج سے بارہ سال قبل جن حقیر رقمی عطیوں اور منکسرانہ خیالات کے ساتھ اس ادارے کی بنا ڈالی تھی ان کے لحاظ سے یہ تصور بھی نہیں کیا جا سکتا تھا کہ ادارے کے کاروبار اور اثرات اتنے وسیع اور دور رس ثابت ہو سکیں گے۔ حیدرآباد کے ایک چھوٹے سے محلہ کے ایک چھوٹے سے کمرے میں جس کام کو شروع کیا گیا تھا وہ اب ہندوستان کی وسیع پہنائیوں تک پہنچ چکا ہے۔ اور خاص کر ممالک محروسۂ آصفیہ کے اکثر اضلاع و دیہات کے علاوہ صوبہ بہار، صوبہ سرحد، صوبہ سندھ، صوبہ بمبئی اور ریاست میسور میں اس کے پرجوش اور مخلص کارکن پیدا ہو چکے ہیں۔ یہی وہ آثار ہیں جن کی بنا پر کہا جا سکتا ہے کہ اردو کے چند حقیر پروانوں کی روشن کی ہوئی یہ شمع اب بجھ نہ سکے گی بلکہ دیے سے دیا یوں ہی جلتا رہے گا۔

اردو کے جو مخلص خدمت گزار اضلاع اور دیہات میں پیدا ہو چکے ہیں ان کو بعض دفعہ کٹھن آزمائشوں سے بھی گزرنا پڑ رہا ہے اور بعضوں نے تلخ تجربوں اور ہمت شکن ماحول کے باوجود اس کام کو جس پامردی کے ساتھ جاری رکھا ہے وہ ادارے کے مؤسسوں اور ارباب کار کے لئے زندگی اور سرگرمی کا ایک سبق ہے۔ ان واقعات کی تفصیل میں جانے کا یہاں موقع نہیں ہے لیکن اس امر واقعہ کا اظہار کئے بغیر نہیں رہا جا سکتا کہ ادارے کے بعض دیہاتی کارکنوں نے اردو کی خدمت گزاری کے سلسلہ میں اس سال جس ایثار کے ساتھ اپنا کام جاری رکھا ہے اس کے مقابلہ میں ادارے کے بانیوں کا خلوص و ایثار اب کم وقعت نظر آنے لگا ہے۔ ہمیں سب سے بڑھ کر اس امر کا اطمینان ہے کہ کسی سرکاری مدد کا انتظار یا قومی چندہ جمع کئے بغیر آج سے بارہ سال قبل عملی کام کی جو بنیاد رکھی گئی تھی اس کو بطور ایک روایت کے ادارے کی جملہ شاخوں نے برقرار رکھا ہے۔ اور اس سے بڑھ کر خوشی اس بات کی ہے کہ ایسی سرگرم عمل شاخوں میں اضافہ ہی ہوتا جا رہا ہے چنانچہ یہ سال نئی شاخوں کے قیام کے لحاظ سے بھی بہت کامیاب ثابت ہوا۔ اور صرف گیارہ مہینوں کے اندر چھبیس نئے مقامات پر اردو کا کام کرنے والے مرکز قائم ہوئے۔ یہ تعداد اس لئے قابل ذکر ہے کہ ۱۳۴۱ھ کے آخر تک صرف چھبیس مقامات ہی پر ادارے کی شاخیں قائم ہوئیں اب ان کی تعداد پچاس سے متجاوز ہو گئی ہے۔ اس معتدبہ ترقی کی ایک وجہ یہ بھی معلوم ہوتی ہے کہ بعض پرانی شاخوں کے معتمدین اور خود مرکزی ادارے کے ارباب کار نے اس سال کے دوران میں دور دراز کے مختلف مقامات کی زحمت سفر گوارا کی اور وہاں کے لوگوں کو تبادلۂ خیال کے ذریعہ سے اردو کی خدمت پر آمادہ کیا۔ اسی مقصد کے پیش نظر آئندہ سال کے لائحہ عمل

میں کبھی نئے نئے مقامات کے سفر کو ارباب ادارہ نے خاص طور پر ملحوظ رکھا ہے۔ یہ کام بہت پہلے ہی شروع کر دیا جاتا لیکن مرکزی ادارے کی گوناگوں مصروفیتوں اور انتظامات نے اس کا موقع نہ دیا۔ اب تقریباً جملہ تجاویز مستحکم ہو چکی ہیں اور وقت آچکا ہے کہ بیرونِ شہر کے تشنہ کامانِ اردو کی سیرابی کے اسباب مہیا کئے جائیں۔

اس تبصرے کو ختم کرنے سے پہلے آئندہ سال کے نظام العمل میں جن خاص مطبوعات کی اشاعت پیشِ نظر ہے ان کی طرف اشارہ کر دینا بھی ضروری معلوم ہوتا ہے۔ بعض کتابیں ایسی ہیں جن کی اشاعت ۱۹۴۲ء کے ختم تک ہو جانی چاہیئے تھی، لیکن کاغذ کی کم یابی کی وجہ سے اب تک طباعت کا جامہ نہ پہن سکیں، اور بعض کتابیں ایسی ہیں جو اواخر سال میں بغرض اشاعت وصول ہوئی ہیں۔ ان سب کو آئندہ سال شایع کرنے کی کوشش کی جائے گی بشرطیکہ طباعت و اشاعت کے وسائل موافق مرام ہوں۔ زیرِ طباعت یا زیرِ ترتیب کتابیں کس نوعیت اور پائے کی ہیں ان کا اندازہ اس فہرست سے ہو سکے گا۔

۱۔ ہندوستانی تمدن، از ڈاکٹر ایشور ناتھ صاحب ٹوپا۔
۲۔ تاریخ ادبیاتِ عربی، از مولوی سید ابو الفضل صاحب ایم اے۔
۳۔ تاثراتِ سفرِ یورپ، از پروفیسر ہارون خاں صاحب شروانی
۴۔ معاشیات، از مولوی ناصر علی صاحب ایم اے۔
۵۔ تاریخ حیدرآباد، از ستگرو پرشاد صاحب ایڈوکیٹ (۱۰ جلدوں میں)
۶۔ روحِ سخن، حضرت جلیل کا جدید دیوان۔
۷۔ حضرت علی اختر کے کلام کا دوسرا مجموعہ۔
۸۔ مکتوباتِ مشاہیر یعنی نواب عماد الملک، عبد الحلیم شرر، حکیم اجمل خاں، اکبر الہ آبادی، پنڈت رتن ناتھ سرشار وغیرہ کے خطوط۔
۹۔ بہمنی سلاطین کی علمی زندگی، مرتبہ راقم۔
۱۰۔ بہمنیوں کا تمدن از پروفیسر مجید صدیقی ایم اے۔ ایل ایل بی۔
۱۱۔ نواب ناصر الدولہ آصفجاہ رابع، از مولوی مراد علی طالع۔
۱۲۔ نواب محبوب علیخاں آصفجاہ سادس، از مولوی مراد علی طالع۔
۱۳۔ نواب افضل الدولہ آصفجاہ خامس، از مولوی مراد علی طالع۔
۱۴۔ مرقعِ نثر، مرتبہ عظیم الدین محبت ایم اے۔
۱۵۔ مرقعِ سخن جلد سوم، مرتبہ سعادت علی رضوی صاحب ایم اے۔

یہ تو وہ کتابیں ہیں جن کے مسودے مکمل ہو چکے ہیں۔ ان کے علاوہ ادارے کے مختلف شعبوں کی طرف سے جو کتابیں لکھی جا رہی ہیں ان کی تعداد بہت کافی ہے۔ خاص کر شعبۂ ادبیاتِ اطفال محترمہ رفیہ بیگم صاحبہ ایم اے (مسز زین یار جنگ بہادر) کی صدارت میں بچوں کے لئے مفید معلومات کی دلچسپ اور باتصویر مطبوعات کے سلسلے قایم کر کے متعدد کتابیں تیار کرا رہا ہے۔

ان کتابوں کے علاوہ توقع ہے کہ اردو انسائیکلو پیڈیا کی پہلی جلد بھی آئندہ سال شایع ہو کر منظرِ عام پر آسکے گی۔ ساتھ ہی ڈاکٹر انور اقبال قریشی صاحب کی یہ تجویز ہے کہ وہ ختم سال تک اردو میں ایک مکمل معاشیاتی انسائیکلو پیڈیا بغرض اشاعت مرتب کرا سکیں گے۔ اگر یہ مکمل ہو جائے تو اس کی اشاعت بھی ۱۹۴۳ء میں ہو سکے گی۔

یہاں اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ یہ ادارہ تجارتی مقاصد کے تحت قایم نہیں کیا گیا ہے اور نہ اس کا کوئی بک ڈپو ہے، تاہم اس کی مطبوعات اوسطاً فروخت ہوتی ہی رہتی ہیں اور ہر سال ان سے اتنی آمدنی ہو جاتی ہے کہ مزید کتابیں شایع ہو سکیں۔ مگر اشاعتِ کتب ہی ہمارا ایک کام نہیں ہے۔ ہمارے پیشِ نظر زبان اور ادب کے کئی مسائل ہیں جن کو ہم خاموشی کے ساتھ حل کرتے جا رہے ہیں۔ اور آہستہ آہستہ ایسی ٹھوس خدمت انجام دے رہے ہیں جس کے نتائج شاید ابھی ظاہر نہ ہوں لیکن یہ توقع بیجا نہیں کہ اردو کی تاریخ لکھنے والے ان کو محسوس اور قلم بند کر سکیں گے۔

اردو کی خدمت گزاری کی دنیا تنگ نہیں ہے۔ اس کے لئے جتنے زیادہ انفرادی یا اجتماعی خدمت گزار پیدا ہو سکیں اتنا ہی زیادہ مفید ہے۔ اس لئے دوسری مفید انجمنوں کے ساتھ ہم نے کبھی اختلافات پیدا نہ ہونے دیئے اور اس طرح اپنی تعمیری قوتوں کو ضایع کرنا کبھی پسند نہ کیا بلکہ اپنی دنیا آپ پیدا کر لی۔ غرض اہل اردو کے آپس میں انتشار اور افتراق پیدا کرنے کی قوتیں ہمارے اتحاد اور قوت عمل کو کبھی متاثر نہ کر سکیں گی جو لوگ اردو کا سچا درد رکھتے ہیں۔ اور جن کے دلوں میں اس کی خدمت کے ولولے موجزن ہیں انھیں چاہیئے کہ ہمارا ہاتھ بٹائیں۔ ہمارے نقائص پر چشم پوشی نہ کریں اور ادارے کی سرگرمیوں کو صحیح اور وسیع نقطۂ نظر سے دیکھنے کی کوشش فرمائیں۔

سید محی الدین قادری زور

---

# مختصر تاریخ ادارہ

سنہ ۱۹۳۱ء کے اوائل میں ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور کی تحریک اور پروفیسر عبدالقادر صاحب سروری، پروفیسر عبدالمجید صاحب صدیقی، مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی اور پروفیسر عبدالقادر صاحب صدیقی کی تائید سے یہ ادارہ قائم ہوا۔ اور انہی پانچ اصحاب کے عطیوں سے اس نے اپنے جملہ امور کا آغاز کیا۔ اور اپنی مالی استواری کی بنیاد حکومت کی امداد یا عام چندوں کے انتظار اور بھروسے پر نہیں رکھی بلکہ بڑی حد تک خود مکتفی بننے کی کوشش کی۔

جب ادارے کی مصروفیتیں بڑھ گئیں اور متعدد کتابیں شایع ہو چکیں تو سنہ ۱۹۳۷ء میں اس نے اپنا ایک ترجمان شایع کرنا ضروری سمجھا۔ چنانچہ جنوری سنہ ۱۹۳۸ء سے ماہنامہ سب رس صاحبزادہ میر محمد علی خاں صاحب میکش کی ادارت اور راقم الحروف کے اہتمام سے شایع ہونا شروع ہو گیا جو بحمد اللہ اس وقت تمام ہندوستان میں مقبول ہے۔ بعد کو دو اور ماہنامے یعنی بچوں کا سب رس اور سب رس معلومات بھی شایع ہونے لگے جن میں سے پہلا مستقل طور پر شایع ہوتا ہے۔ اور موخر الذکر کو دو سال بعد سب رس ہی میں ضم کر دیا گیا۔

اگسٹ سنہ ۱۹۳۸ء میں ادارہ نے اپنی بڑھتی ہوئی ضرورتوں کے پیش نظر اپنے کام کو مختلف شعبوں میں تقسیم کر دیا۔

اس طرح مختلف مکاتیب خیال اور نقاط نگاہ کے علما و فضلا کا ادارہ کے کاموں میں تعاون حاصل ہو گیا کیونکہ ہر شعبے میں متعدد اصحاب کمال شریک ہیں اور حسب ضرورت ان شعبوں کے اجلاس منعقد ہوتے رہتے ہیں۔

جولائی سنہ ۱۹۴۳ء میں ادارہ کا پہلا کتابچہ معلومات شایع ہوا اس کے بعد ستمبر سنہ ۱۹۴۳ء میں ادارہ کی تفصیلی "سرگذشت" جو تین سو صفحات پر مشتمل ہے راقم الحروف نے مرتب کر کے شایع کی۔ نومبر سنہ ۱۹۴۱ء میں انگریزی زبان میں ادارہ کی ایک مختصر تاریخ شایع کی گئی۔

جنوری سنہ ۱۹۴۲ء میں ایک کتابچہ معلومات موسومہ "ادارہ سنہ ۱۹۴۱ء میں" شایع ہوا اور اوائل جنوری سنہ ۱۹۴۳ء میں بھی ایسی ہی کتاب سنہ ۱۹۴۲ء کے [illegible] چھپی جو ادارہ کی مصروفیات کی آئینہ دار ہے۔ ادارہ کے ان عام کتابچوں کے علاوہ مختلف شعبوں مثلاً اردو امتحانات، اردو انسائیکلوپیڈیا کے متعلق بھی معلوماتی کتابچے حسب ضرورت کئی بار شایع ہوئے ہیں۔

سنہ ۱۹۳۸ء سے ادارے کی شاخیں ممالک محروسہ کے مختلف اضلاع و دیہات میں قائم ہونی شروع ہوئیں اور اس وقت تو ممالک محروسہ سے باہر بھی ادارہ کی شاخیں قائم ہو چکی ہیں۔

# صدارتی تقریر

(ادارہ کے اس سالانہ علمی اجلاس میں جو ۲۲ دسمبر روز شنبہ منعقد ہوا تھا نواب مہدی یار جنگ بہادر نے جو صدارتی تقریر فرمائی تھی اس کے اقتباسات درج ذیل ہیں۔

معزز حاضرین جلسہ!

پروفیسر نجیب اشرف صاحب ندوی کے ذمہ ایک مقالہ کیا گیا تھا "اردو کے مسائل"۔ جس کے سلسلے میں انھوں نے عذرات کا ایک دفتر کھول دیا کہ کیوں انہیں ان مسائل کو بیان نہ کرنا چاہیے۔ اس لئے میرا بھی جی چاہتا ہے کہ میں عذرات و براہین کا دفتر کھول دوں کہ کیوں تحریری خطبہ نہ پڑھنا چاہیے۔ واقعہ یہ ہے کہ اس قسم کے اجتماع کا اہم مقصد یہ ہے کہ ہم سب باہمی مشاورت سے مل جل کر کام کریں۔ رسمی تقریروں اور خطبوں سے وہ بات پیدا نہیں ہو سکتی جو مشاورت سے ہوتی ہے۔ اس لئے میں غیر رسمی طور پر آپ کو مخاطب کر رہا ہوں۔

حضرات۔ الحمد للہ کہ آپ کی کوششوں کے بارہ سال ختم ہوئے۔ اس زمانہ میں کیا کام ہوا ہے اس کا تھوڑا سا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے جبکہ آپ ادارہ کے مکان میں ادارہ کا معائنہ کریں۔ یہاں نادر علمی کتابیں اور دوسرا تاریخی ذخیرہ بڑی جد و جہد اور محنت سے جمع کیا گیا ہے۔ میں اب تک میر کو اردو کا شاعر سمجھتا تھا مگر ادارہ کے کتبخانہ میں مجھے اس کا ایک فارسی دیوان بھی نظر آیا جو خود اس کی زندگی میں لکھا گیا تھا۔

ادارہ نے مختلف مضامین پر بہت سی کتابیں شائع کی ہیں۔ اور اس طرح سے اردو زبان پر ایک احسان عظیم کیا ہے مگر یہ اس کا کل سرمایہ نہیں ہے۔ اصل سرمایہ یہ ہے کہ سیکڑوں آدمیوں کو کچھ نہ کچھ لکھا پڑھا بنا دیا۔ اور اس طرح ایک طرف زبان پر احسان کیا تو دوسری طرف ملک پر بھی۔ اس کی کوششیں سیاسی آئین کی

نہیں ہیں۔ اس کے اغراض بالکل علمی ہیں۔ اردو ہندوستان کی ایک مشترک زبان ہے اسکا ثبوت اس سے بھی ملتا ہے کہ لوگ اس کو شوق سے پڑھتے ہیں چنانچہ کسی نے ان کو مجبور نہیں کیا، دباؤ نہیں ڈالا۔ ادارہ نے صرف امتحان مقرر کر دیئے اور ان میں شریک ہونے والوں کی تعداد روز افزوں ہوتی جارہی ہے۔ اور ہر قوم کے لوگ ان میں شریک ہوتے ہیں۔ اسی طرح اردو کے مصنفین میں بھی مسلمانوں کے ساتھ ہندو بھی شریک ہیں۔ چنانچہ آج میں نے ادارہ کی زیر طبع کتابوں کی فہرست میں دیکھا کہ حیدرآباد کی ایک مبسوط تاریخ ایک ہندو مصنف دس جلدوں میں لکھ رہے ہیں۔

ادارہ میں کتابوں کا ذخیرہ تو آپ نے دیکھا ہوگا جس کو محی الدین صاحب قادری زور نے بڑی دقت سے جمع کیا اور بڑی تکلیف سے رکھے ہوئے ہیں۔ اپنے مکان کو وقف کر دیا ہے۔ لہذا ضرورت اس بات کی ہے کہ ایک مستقل مکان اس کے لئے فراہم کیا جائے۔ ہم سب کا فریضہ ہے کہ تاریخی نمائش اور کتابوں کے لئے ایک علحدہ عمارت حاصل کرنے کی کوشش کریں۔ اور اس میں ہم کو ضرور کامیابی ہوگی۔ ہماری کوششوں میں برکت اس لئے ہوتی ہے کہ ان میں خلوص ہوتا ہے۔ اگر ہم مکان کیلئے بھی پر خلوص کوشش کریں تو یہ کام بھی پورا ہو جائے گا۔

محی الدین صاحب کے خلوص کا ایک ثبوت یہ بھی ہے کہ وہ کام خود ہی نہیں کرتے بلکہ دوسروں سے بھی کام لیتے ہیں۔ اگر کسی شخص کی ذاتی غرض ہو تو وہ دوسروں کو کام کرنے کے مواقع نہیں دیتا لیکن زور صاحب نے جس کسی نے بھی کام کرنے پر آمادگی ظاہر کی اس سے بیدریغ کام لیا اور خوب کام لیا۔ ورنہ ایک شخص کہاں تک کام کر سکتا ہے۔

آج کی تقریریں اچھی رہیں ............ خدا ہم کو یہ توفیق عطا کرے کہ خاموش کام کریں اور حضرت زور صاحب کا ہاتھ بٹائیں۔ اور اس کا صلہ یہی ہے کہ ہم ملک کی خدمت کر رہے ہیں۔

ہمارا ادارہ ایسا ہے کہ بغیر پٹرول کے چل سکتا ہے مگر بغیر کاغذ کے نہیں چل سکتا۔ کاغذ کی کمیابی کے باوجود ہم نے بہت کام کیا ہے ایک زمانہ تھا کہ ہڈیوں وغیرہ پر آیتیں تک لکھی جاتی تھیں اس لحاظ سے ان ناساز گار حالات میں ہم کو اپنا کام نہ چھوڑنا چاہیئے۔ ہم میں ہمت ہے اور اس کے ساتھ ہی خدا کی توفیق بھی ہے کہ ہم کام کرتے چلے جا رہے ہیں۔

# مشاورتی اجلاس اور طہرانہ

ادارے کے ارباب کار اور شاخوں کے نمائندوں کا مشترکہ اجلاس دوشنبہ ۲۲ ڈسمبر ۴۲ء کو تین بجے دفتر ادارہ میں منعقد ہوا۔ اس اجلاس میں پیش کرنے کے لئے مختلف شاخوں اور ہمدردانِ ادارہ نے جو تحریکات روانہ فرمائی تھیں، ان پر غور و خوض کیا گیا اور ان میں سے جتنی انتظامی امور سے متعلق تھیں ان کو متعلقہ شعبوں اور کمیٹیوں میں پیش کرنے کے لئے علٰحدہ کر دیا گیا۔ بقیہ تحریکوں پر کافی تبادلۂ خیال اور مباحث کے بعد حسب ذیل امور طے پائے۔

۱۔ ادارے کے سالانہ امتحانات اس سال ۸، ۹ اور ۱۰ ار مہر ۱۳۵۲ف م ۱۵، ۱۶، ۱۷ ار اگست ۱۹۴۳ء کو لئے جائیں۔

۲۔ ہر شاخ اس امر کی کوشش کرے کہ اس کے تحت دوران سال ۴۳ء میں کتب خانہ اور دارالمطالعہ قائم ہو اور آئندہ سالانہ اجلاس تک ادارے کی جملہ شاخوں کے کتب خانوں سے استفادہ کرنے والوں کی تعداد اور نوعیت سے متعلق معلومات دفتر ادارہ کو روانہ کی جائیں۔

۳۔ ہر شاخ اس امر کی کوشش کرے گی کہ باضابطہ طور پر اراکین بنانے کی مہم شروع کرے تاکہ ادارے کے ہمدردوں اور اردو کے بہی خواہوں میں اضافہ ہو۔

۴۔ چونکہ اس سال بعض شاخوں نے اس امر پر اصرار کیا کہ ان کی طرف سے دو سے زیادہ نمائندے سالانہ اجلاس میں شرکت کے لئے آنا چاہتے ہیں اور مرکزی ادارے نے صرف دو نمائندوں کی اجازت دی تھی اس لئے یہ مسئلہ پیش ہوا اور طے پایا کہ آئندہ سے ہر شاخ حسب سابق دو نمائندے بغیر کسی فیس کے بھیجے گی اور ان کے علاوہ شاخوں کے توسط سے جتنے بھی نمائندے شریک ہونا چاہیں انہیں فیس شرکت فی کس دو روپیہ ادا کرنے ہوں گے۔

۵۔ ہر سال مختلف مقامات اور خاص کر ان جگہوں پر جہاں ادارے کی شاخیں قائم ہیں یوم اردو منایا جائے۔ یہ تقریب ادارے کے سالانہ اجلاس کے بعد ہی منعقد کی جائے اور اس میں صدر مجلس امتحانات اور معتمد ادارہ کی سالانہ روئدادوں کے علاوہ اردو سے متعلق مفید تقریریں کی جائیں اور ایسے وسائل اختیار کئے جائیں جن سے اردو کی اشاعت اور مقبولیت میں ترقی ہو۔

ان تحریکوں سے متعلقہ مباحث میں اجلاس کے اکثر نمائندوں نے حصہ لیا اور خاص طور پر مولوی عارف الدین حسن صاحب، مولوی نیازی معین الدین صاحب، مولوی محبوب خاں صاحب، مولوی محمد علی خاں صاحب اور نمائندگان داور واڑی۔

گلبرگہ، شاہ آباد، بالا نگر وغیرہ نے تقریریں کیں۔

آخر میں ڈاکٹر زور صاحب معتمد ادارہ نے اختتامی تقریر میں جملہ شرکا کا شکریہ ادا کیا اور اسی طرح تعاون عمل جاری رکھنے اور دیئے سے دیا روشن کرتے رہنے کی طرف توجہ دلائی۔

## ظہرانہ

مشاورتی اجلاس سے قبل ڈاکٹر زور صاحب نے اپنی طرف سے جملہ نمائندگان اضلاع اور ارباب ادارہ کو ایک ظہرانے پر مدعو فرمایا تاکہ ادارے کے جملہ ارباب کار ایک دوسرے کے ساتھ ہم طعام ہوں اور دور دراز کے خدمت گزاران اردو کے آپس میں یگانگت پیدا ہو۔ اس ظہرانے میں جملہ نمائندگان اضلاع کے ساتھ ادارے کے صدر عالیجناب ڈاکٹر آنریبل نواب مہدی یار جنگ بہادر ایم اے ڈی لٹ صدر المہام تعلیمات و معین امیر جامعہ عثمانیہ، مولوی خواجہ معین الدین صاحب انصاری ایچ سی ایس معتمد سیاسیات و رکن انتظامی ادارہ، مولوی سید علی اکبر ایم اے کینٹب ناظم تعلیمات و رکن انتظامی ادارہ، مولوی قاضی زین العابدین صاحب ایچ سی ایس ناظم آبکاری و رفیق ادارہ، مولوی عبد القادر صدیقی صاحب ایم اے پروفیسر شعبہ دینیات و رکن انتظامی ادارہ، پروفیسر نجیب اشرف صاحب ندوی ایم اے بی ای ایس پروفیسر اردو جامعہ بمبئی، مولانا تمنا عمادی مجیبی پھلواروی، پروفیسر سید محمد صاحب ایم اے معتمد شعبۂ شعرا و مصنفین دکن، مولوی فہامن علی صاحب نازی رفیق ادارہ، مولوی ابو الحسن صاحب مہتمم آبکاری، مولوی فیض محمد صاحب بی اے ایم ایڈ، مولوی سید بادشاہ حسین صاحب معتمد انسائیکلوپیڈیا اردو وغیرہ نے شرکت فرمائی۔

# سالانہ اجلاس شعبۂ نسوان و عصرانہ

سہ شنبہ ۲۲ ڈسمبر ۱۹۴۲ء کی سہ پہر میں ادارے کے شعبۂ نسواں کا سالانہ اجلاس بصدارت محترمہ بیگم صاحبہ نواب کمال یار جنگ بہادر ادارے کے جلسہ گاہ میں منعقد ہوا۔ تین بجے ہی سے اسناد و انعامات حاصل کرنے والی خواتین بلدہ و اضلاع کی ایک کثیر تعداد جمع ہو چکی تھی ٹھیک چار بجے محترمہ صدر صاحبہ تشریف لائیں جن کا عہدہ داران و ارکان مجلس انتظامی رابعہ بیگم صاحبہ (مسز انوار اللہ صاحب ناظم تعمیرات جامعہ عثمانیہ) صدر شعبہ، سکینہ بیگم صاحبہ (مسز سید رحمت اللہ صاحب بیرسٹر نائب معتمد امور عامہ) معتمد شعبہ، بشیر النسا بیگم صاحبہ بشیر (مسز مرزا صاحب علی صاحب غانی) شریک معتمد شعبہ، بیگم صاحبہ ڈاکٹر زور، لطیف النسا بیگم صاحبہ ایم اے، بلقیس بانو صاحبہ اردو فاضل عظمت النسا بیگم صاحبہ، مسز عبدالقیوم صاحب انجینیر، مس تصدق فاطمہ غلام پنجتن صاحب وغیرہ نے استقبال کیا۔ جلسے سے قبل ادارے کی طرف سے عصرانہ کا انتظام کیا گیا تھا جس میں سعید النسا بیگم صاحبہ، وحید النسا بیگم صاحبہ، اقمر النسا بیگم صاحبہ نے ارباب ادارہ کا خاص طور پر ہاتھ بٹایا۔

جلسہ گاہ میں تقریباً دو سو خواتین جمع تھیں جن میں بیگم صاحبہ نواب مہدی یار جنگ بہادر، بیگم صاحبہ نواب صمد یار جنگ بہادر، بیگم صاحبہ نواب غوث یار جنگ بہادر، بیگم صاحبہ ریاض الدین احمد صاحب مرحوم، بیگم صاحبہ مولوی سید محمد تقی صاحب، صغرا بیگم ہمایوں مرزا، بیگم صاحبہ مولوی الیاس برنی صاحب، مسز خواجہ معین الدین انصاری، مسز باسط علی خاں، مسز صوفی ایم اے، بیگم صاحبہ قاضی زین العابدین صاحب، بیگم صاحبہ نواب فیض جنگ بہادر، بیگم صاحبہ کرم اللہ خاں صاحب، بیگم صاحبہ مولوی عبدالرؤف صاحب ایڈوکیٹ، مسز حفیظ اللہ صاحب، بیگم صاحبہ مولوی باقر علی خاں صاحب، مسز سید علی صاحب، وغیرہ قابل ذکر ہیں۔

محترمہ رابعہ بیگم صاحبہ کی قرأت اور خطبۂ استقبالیہ کے بعد محترمہ بیگم صاحبہ نواب کمال یار جنگ بہادر نے خطبۂ صدارت سنایا جس کے بعد بلقیس بانو صاحبہ نے بعنوان "اردو کی ترقی کے وسائل" تقریر کی۔ بشیر النسا بیگم صاحبہ بشیر نے نہایت دلچسپ انداز میں اپنی دو پُر اثر نظمیں سنائیں اور لطیف النسا بیگم صاحبہ ایم اے نے بعنوان "اردو کی ترویج و تعلیم" ایک پُر جوش تقریر کی۔ جس کے بعد محترمہ صدر صاحبہ نے اسناد و انعامات تقسیم فرمائے۔ اردو فاضل میں اول آنے والی امیدوارہ محمودہ صدیقی صاحبہ کو "طیبہ بیگم طلائی تمغہ" عطیۂ محترمہ سکینہ بیگم صاحبہ معتمد شعبۂ نسواں عطا کیا گیا۔

جلسہ کے ختم پر جملہ مہمانوں نے ادارۂ ادبیات اردو کے تاریخی ذخیرے اور کتب خانہ کا تفصیل سے معائنہ کیا جو رات میں تقریباً ۸ بجے تک جاری رہا۔ محترمہ بیگم صاحبہ نواب کمال یار جنگ بہادر نے ادارہ کے کتب خانۂ نسواں کے لیے دو سو روپے عطا فرمائے۔

# خطبۂ استقبالیہ

از محترمہ رابعہ بیگم صاحبہ صدر شعبۂ نسواں ادارۂ ادبیات اردو

محترمہ صدر نشین صاحبہ اور معزز خواتین!

فروغ جلوۂ عید الضحیٰ مبارک ہو

ہر سال اسی طرح سے آپ عید منائیں
اور شعبۂ نسواں بھی کہے عید مبارک

اس خیال سے کہ آپ کے خیر مقدم کے لئے میں آج یہاں پھر کھڑی ہوں مسرت کی جو کیفیت میرے دل پر طاری ہے اس کو الفاظ کے دائرے میں محدود کرنا گویا نگہت گل کو ڈبیا میں بند کرنے کی کوشش کرنا ہے۔

آپ کی تشریف آوری اسے قدردانِ چشم من! ہمارے لئے حوصلہ پرور اور باعث ہمت افزائی ہے آمد و رفت کی موجودہ دقتوں کے باوجود آپ ہمارے گرد جمع ہو کر شوق علم، ذوق ادب، تعاون عمل اور زبان اردو کے ساتھ جو اپنی سچی دلچسپی کا ثبوت دے رہی ہیں اس کا پرجوش شکریہ قبول فرمائیے۔

عزیز بہنو! شعبۂ نسواں کا یہ چوتھا اجلاس عام ہے بیگم صاحبہ نواب کمال یار جنگ بہادر نے جس کی صدارت قبول فرما کر ہماری عزت افزائی فرمائی ہے۔ صاحبہ موصوفہ کی شخصیت محتاج تعارف نہیں ہے۔ آپ علم پرور، عمل دوست، قوم پرست، ورد مند دل اپنے سینہ میں رکھتی ہیں۔ ہمیں پوری توقع ہے کہ آپ کی شمع معاونت اور چراغ ہدایت کی روشنی میں شعبۂ نسواں اپنی منزل کی کٹھن گھاٹیوں کو آسانی سے طے کرے گا۔ ہم تہ دل سے صاحبہ موصوفہ کی خدمت میں ہدیۂ تشکر پیش کرتے ہیں۔

گر قبول افتد زہے عز و شرف!

اب شعبہ کی سالانہ روداد مختصراً آپ کے گوش گزار کرنے کی مسرت حاصل کرنا چاہتی ہوں۔ آپ بھی یہ سن کر خوش ہوں گی کہ اس سال الحمد اللہ شعبۂ نسواں نسبتاً زیادہ اطمینان کے ساتھ اپنا کام جاری رکھ سکا۔ مجلس عاملہ کے سہ ماہی اجلاس اور اجلاس موقتی ضرورت کے پیش نظر اپنے وقت پر کامیابی کے ساتھ منعقد ہوتے رہے اور معتمد سکینہ بیگم صاحبہ، شریک معتمد بشیر النساء بیگم صاحبہ کے زیر اہتمام کلیہ متعلقہ معاملات بطریق احسن انجام پائے۔ ہماری گزشتہ مجلس عاملہ میں یہ تجویز بہ اتفاق آرا منظور کی گئی کہ شعبہ کے سہ ماہی اجلاس آئندہ سے مدرسۂ محبوبیہ اور کلیۂ اناث میں باری باری سے ہوا کریں۔ اور یہ اجلاس بزم ادبا کے نام سے موسوم ہوں جہاں جلیل القدر ادیب اور شعرا کا تذکرۂ جمیل کیا جائے ادبی ذوق رکھنے والی خواتین کو اس میں حصہ لینے کی دعوت دی جاتی ہے۔

ہمارا بنیادی مقصد یعنی اشاعت اردو مختلف صورتوں میں مسلسل سرگرم عمل رہا۔ تصنیف و تالیف کی حد تک محترمہ لطیف النساء بیگم صاحبہ اور محترمہ جہاں بانو بیگم صاحبہ اپنی روزمرہ مصروفیتوں کے باوجود ادب اردو کا حق خدمت ادا کر رہی ہیں۔

نادار غیر مستطیع خواتین اور بچیوں کی تعلیم مدرسہ بالغات اور مدرسہ اطفال کے شکل میں رو بہ عمل ہے۔

مدرسہ بالغات تقریباً چار سال سے قائم ہے۔ اس مدرسہ کی رفتار ترقی امید افزا نظر آتی ہے۔ ہر سال شریک امتحان امیدوار مسبا کامیاب

ہوتی رہیں۔ چنانچہ ۱۳۵۱ف میں (۱۲) امیدوار امتحان میں شریک ہوئیں اور سب کامیاب و بدرجہ امتیاز کامیاب رہیں۔ جن میں دو طالبات کنیز حیدر اور اختر جہاں مرکز میں اول آئیں۔ توقع ہے کہ ۱۳۵۲ف میں یہ مدرسہ زیادہ امیدوار شریک امتحان کرسکے گا۔ سال حال طالبات بالغات کی تعداد پچیس، تیس کے درمیان رہتی ہے۔

قبل ازیں مدرسہ میں ادارہ کا تجویزہ نصاب پڑھایا جاتا تھا اس سال محکمہ تعلیمات کے پیش کردہ نصاب پر تعلیم دی جارہی ہے۔ گزشتہ سال اجلاس عام کے موقع پر میں نے عرض کیا تھا کہ علاوہ مدرسہ بالغات کے ایک مدرسہ اطفال کا افتتاح بھی اسفندار ۱۳۵۰ف میں محلہ اڈک میٹ میں عمل میں آیا ہے۔ اب یہ مدرسہ کافی ترقی کرگیا ہے۔ امیدواروں کی تعداد موجودہ پچاس، پچپن کے مابین تین جماعتوں صغیر، اول و دوم پر مشتمل ہے جو لائق اطمینان حالت سے مصروف کار ہیں۔

ہر دو مدارس کی بڑھتی ہوئی تعداد کے مدنظر میرا مکان جو اب تک تعلیمی مرکز تھا بالکل ناکافی ثابت ہوا۔ اور کرایہ سے مکان لینے کی ضرورت لاحق ہوئی چونکہ معینہ رقم ضروریات مدرسہ کے لئے غیر مکتفی تھی ادارہ ادبیات اردو نے علاوہ (۱۲) سالانہ امداد کے (۱۲) روپیہ سالانہ کے مزید اضافہ سے ہمیں ممنونیت کا موقع دیا۔ اب یہ مدرسہ ادارہ سے ملحق کرلیا گیا ہے۔

مسز قیوم صدر مہتمم نظمیات جامعہ عثمانیہ اور مسز حفیظ اللہ لکچرار جامعہ عثمانیہ اپنی شرکت سے سابقہ چندہ دہندگان کی تعداد میں اضافہ کرکے تعلیمی کاروبار میں ایک حد تک سہولت پیدا کرنے کا ذریعہ بنیں جن کے بدل ممنون ہیں۔

ماہ آذر ۱۳۵۱ف سے دونوں مدرسوں کو نئے مکان کے علیحدہ علیحدہ حصوں میں منتقل کردیا گیا ہے۔ دو معلمات، دو کھاچر، دو خادمہ الگ الگ اپنے اپنے کام پر متعین ہیں۔ اس طرح بستی کی چھوٹی بڑی دونوں خواہشمند تعلیم ہستیاں تعلیم حاصل کررہی ہیں۔

دونوں مدرسوں کے موجودہ مصارف حسب ذیل ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| دو معلمات فی بندرہ مشاہرہ | ۔ | سـہ | کرایہ مکان | ـہ | ـہ |
| دو کھاچر | عـہ | للعـہ | صادر وغیرہ اوسط | ـہ | ـہ |
| خادمہ و خاکروب | ۔ | للوعـہ | | | جملہ للعـہ |
| ماہانہ کا صرف ہوتا ہے۔ آمد ماہانہ | | | فیس طالبات تقریباً | | عـہ |
| از ادارہ | | للعـہ | رقم چندہ | | ـہ |
| از محکمہ تعلیمات | | للوعـہ ۸ر | | | میزان عـہ ۸ر |

کمی کا تکملہ معتمد شعبہ سے بطور قرض رقم لے کر کیا جاتا ہے۔

اس موقع پر مسز واسطی کا ذکر کرنا میں ضروری خیال کرتی ہوں۔ یہ مدرسہ بالغات کی موجودہ معلمہ ہیں۔ سابقہ معلمہ فاطمہ بیگم کی شادی اور رخصت کے موقع پر وسط ۱۳۵۰ف میں ان کا تقرر عمل میں آیا۔ مسز واسطی نے نہایت سرگرمی کے ساتھ اپنے مفوضہ کام کی انجام دہی میں حصہ لیا اور انہیں کے جوش عمل کا نتیجہ تھا کہ سال گزشتہ امیدوار زیادہ تعداد میں شریک امتحان ہوئے اور اچھے درجوں میں کامیابی حاصل کی۔

سال ۱۳۵۱ف کا ایک المناک حسرت انگیز سانحہ جس کی وجہ سے شعبہ نسواں کے احساسات پر زبردست چوٹ پڑی ہے مس جسی نندی مرحومہ کا

بیوقت انتقال ہے افسوس صد افسوس۔

پھول تو دو دن بہارِ جانفزا دکھلا گئے　　حسرت ان غنچوں پہ ہے جو بن کھلے مرجھا گئے

اپنے احساس کی حد تک میں کہہ سکتی ہوں کہ بے شک وہ غنچہ کی مثال تھیں اور پھولوں کی طرح کھل کر اپنے احول کو معطر کرنے کی اہلیت رکھتی تھیں لیکن :- "اے بسا آرزو کہ خاک شدہ"

مدرسہ بالغات کی معلم اور طالبات بھی جیسی نقدی کی وفات سے بیحد متاثر ہوئیں اور ایک جلسۂ تعزیت منعقد کر کے ان کے مزار پر پھولوں کی چادر چڑھائی۔

معتمد شعبۂ شعبہ کا موازنہ بھی اس موقع پر بتانا چاہتی تھیں لیکن بہ خوف طوالت اس کو ملتوی رکھا گیا اور معتمد صاحبہ سے خواہش کی کہ ماہنامہ سب رس میں مکمل حساب پیش کر دیں تاکہ جن خواتین کو دلچسپی ہو وہ اس کے مطالعہ میں اپنا وقت دیں اور جو نہ چاہیں ان کا وقت محفوظ رہ سکے۔

شعبۂ نسواں کو عالم وجود میں آئے یہ پانچواں سال ہے اس اثنا میں مختلف قسم کے موانعات اور ناموافق حالات کا سامنا کرنا پڑا لیکن بمصداق :- موج خوں سر سے گزر ہی کیوں نہ جائے　　آستانِ یار سے اٹھ جائیں کیا

شعبہ خاموشی خلوص اور عزم و استقامت کے ساتھ مصروف کار ہے اور آپ کے تعاون کا امیدوار۔

عید قرباں کی مبارک باد میں یہ عرض ہے　　خادمانِ قوم کو ممنونِ احساں کیجئے
اپنا پیسہ اپنی دولت اپنے اوقاتِ عزیز　　خدمتِ اردو میں سب کچھ آپ قرباں کیجئے

---

# اردو کی راج دھانی

از محترمہ بشیر النساء بیگم صاحبہ بشیر

پھولوں کے رنگ روپ سے زینت چمن کی ہے	تاباں و رخوش آب سے قسمت عدن کی ہے
ہندوستاں میں آج جو عظمت دکن کی ہے	عزت وہی ہے اپنی جو اپنے وطن کی ہے

خوش ہوں کہ اس زمین پہ میں نے جنم لیا!
قدرت نے جس کو علم و امارت سے بھر دیا!

علم و عمل کا راج ہے، دائم بہار ہے	آسودہ حال شہری ہیں، خوش شہریار ہے
اپنی نظیر آپ، یہ اپنا دیار ہے	مالک! ترے کرم سے دکن کا وقار ہے

کیوں ناز ہو نہ ملک کو اس تاجدار پر!
بد نظمیوں کا دور میں جس کے نہیں گزر!

ذہنی تباہیوں سے دکن ہے بچا ہوا	اللہ کی رحمتوں سے ہے گویا بھرا ہوا
حاجت روائیوں سے دلوں میں کھبا ہوا	کل ہند کی نگاہوں کا مرکز بنا ہوا

امن و اماں کے نور سے معمور ہے دکن!
اور کج ادائیوں سے بہت دور ہے دکن!

اہلِ دکن کو شاہ پرستی سے کام ہے	والی یہاں کا، ظلِ الٰہ لا کلام ہے
یکتائے روزگار یہاں کا نظام ہے	پرچم پہ حکمرانی کے اللہ کا نام ہے

آزادیوں میں یاں ہے مذاہب کی پرورش!
تسخیرِ روح و قلب ہے، اس خاک کی کشش!

اس سرزمیں نے کھولے ہیں عقدے قلوب کے	رشتے ملا دیئے ہیں شمال و جنوب کے
سارے نقوش و خدشے مٹے ہیں عیوب کے	اردو یہیں سے ابھری ہے اک بار ڈوب کے

اس دورِ کش مکش میں یہاں اطمینان ہے!
باقی دکن سے عظمتِ ہندوستان ہے!

ہر دم ریاضِ اردو پہ ہے یاں نئی بہار	شاہِ دکن کا فیضِ ہمایوں ہے آبیار
اس دور میں ہوا یہ زمانے پہ آشکار	اردو زباں کا آصفِ سابع ہے تاجدار!

اردو کو ناز "جامعہ عثمانیہ" پہ ہے!
اور جامعہ کو رافتِ سلطانیہ پہ ہے!

# دکن کے فنکار سے

از محترمہ بشیر النساء بیگم صاحبہ بشیر

بن ابر فیض اور زمانے پہ چھائے جا — شاداب قلب وجاں ہو وہ دولت لٹائے جا
اردو کی پیش رفت کا مژدہ سنائے جا — اردو نواز! اردو کو آگے بڑھائے جا

صدیوں سے تذکرہ تری روشن دلی کا ہے!
سب مانتے ہیں یہ کہ تو وارث ولی کا ہے!

تیری نوا سے شعلۂ غم میں سکون ہے — نیرنگیٔ حیات میں تیرا جنون ہے
تیری نگاہ، زخمۂ سازِ فنون ہے — تاریخ کی رگوں میں رواں تیرا خون ہے

اس دورِ کشمکش میں عجب تیری شان ہے
باقی تجھی سے عظمتِ ہندوستان ہے

وابستہ تیرا لحن ہے فطرت کے ساز سے — زندہ ہے زندگی تری سوز و گداز سے
گرما دے بزم کو سخنِ دل نواز سے — سینوں کو جگمگا دے نوا ہائے راز سے

"رہنے دے جستجو میں خیالِ بلند کو!
حیرت میں چھوڑ دیدۂ حکمت پسند کو!"

تیرے تخیلات جو گوہر فشاں نہیں — تیری زباں میں گر تب و تابِ بیاں نہیں
پھر اس سے بڑھ کے قوم کا کوئی زیاں نہیں — تو بھی نہیں، ادب بھی نہیں، اور زباں نہیں

جب یہ نہیں تو شعر سے رشتہ ہی توڑ دے!
پہلو میں دل نہیں تو تڑپنا بھی چھوڑ دے!

# خطبۂ صدارت

از

محترمہ بیگم صاحبہ نواب کمال یار جنگ بہادر

میں ممنون ہوں اراکین شعبۂ نسواں ادارہ ادبیات اردو کی کہ انھوں نے تقسیم اسناد کے لیئے مجھے یاد کیا۔ یقین کیجیئے کہ میں نے آج کے جلسہ کی صدارت محض اس لیئے قبول کی ہے کہ یہ جلسہ عورتوں کی تعلیم سے متعلق ہے جس کو میں وقت کا سب سے اہم سوال سمجھتی ہوں۔

معزز خواتین۔ آپ اچھی طرح واقف ہیں کہ ہم زندگی کی دوڑ میں کتنی پیچھے ہیں۔ اس کے اسباب و علل کتنے ہی مختلف کیوں نہ ہوں لیکن جہاں تک میں نے غور کیا ہے مجھے تو صرف ایک ہی سبب بہت نمایاں نظر آتا ہے اور وہ ہماری جہالت ہے۔ آپ نے سنا ہوگا کہ جہالت ساری برائیوں کی جڑ ہے اور باور کیجیئے کہ ہماری زندگی میں جو خرابیاں پیدا ہو چکی ہیں ان کا سبب زیادہ تر یہی ہماری جہالت ہے۔ آپ جانتی ہیں کہ زندگی کی گاڑی ایک صنف کی تیز رفتاری یا ترقی کی وجہ سے منزل مقصود پر نہیں پہونچ سکتی۔ عورت اور مرد دونوں کی مشترکہ کوششوں اور دونوں کی یکجہتی اور ایک دلی سے زندگی بنتی اور سماج سنورتی ہے۔ ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی اور ایک پہیہ سے گاڑی نہیں چلتی۔

اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ ماں کی گود بچے کا پہلا مکتب ہے اور جدید اصول تعلیم کے لحاظ سے بھی یہ بات پایۂ تحقیق کو پہونچ چکی ہے کہ بچہ ابتدائی چند سالوں میں جو کچھ سیکھتا ہے وہ نہ صرف دیرپا ہوتا ہے بلکہ زندگی بھر اس کے اثرات باقی رہتے ہیں۔ اس لیئے اگر نئی پود کو تعلیم یافتہ اور ترقی یافتہ بنانا ہے تو ضروری ہے کہ ماں کو پہلے تعلیم و تربیت سے بہرہ مند کیا جائے، ورنہ یاد رکھیئے کہ ہماری آئندہ نسلوں کا مستقبل غیر یقینی ہے اور اس کا سبب آپ بنیں گی۔ یہی وجہ ہے کہ مجھے ادارۂ ادبیات اردو کا یہ شعبہ سب سے زیادہ اہم نظر آتا ہے اور میں آج آپ سے یہی کہنے آئی ہوں کہ ہم پر آئندہ نسلوں کے مستقبل کا جو بار رکھا گیا ہے اس کو صرف تعلیم اور تربیت یافتہ ہو کر ہی اٹھایا جا سکتا ہے۔

یہ واقعہ ہے کہ حصول تعلیم کے سلسلہ میں مردوں کی بہ نسبت عورتوں کو بہت زیادہ مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ لیکن میں یقین کے ساتھ کہہ سکتی ہوں کہ تعلیم کسی قیمت مہنگی نہیں۔ ہم میں سے بہت سے ایسے تھے جو سرکاری مدارس اور سرکاری امتحانات سے کسی نہ کسی وجہ سے استفادہ نہ کر سکتے تھے۔ اس لیئے حصول علم کا شوق ضائع ہو رہا تھا۔ اور بظاہر اس شوق کو پورا کرنے کا کوئی ذریعہ دکھائی نہ دیتا تھا۔ اسی مشکل کو حل کرنے ادارہ ادبیات اردو نے یہ امتحانات قائم کیئے۔ اب اہل ملک کا فرض ہے کہ وہ اس سہولت سے پورا پورا استفادہ کریں۔ خوشی کا مقام ہے کہ ادارہ کی یہ کوشش مشکور ہوئی اور اعداد و شمار بتاتے ہیں کہ طالبات اور طلبہ دونوں ادارہ کے ان امتحانوں میں ہر سال زیادہ سے زیادہ تعداد میں شریک ہو رہے ہیں۔

فارغ التحصیل طالبات آپ کے ذمہ ایک اہم فرض ہے جس کو میں یاد دلانا ضروری سمجھتی ہوں اور وہ یہ کہ جس طرح آپ نے تعلیم حاصل کی اسی طرح دوسری بہنوں کو بھی زیور تعلیم سے آراستہ کیجیئے۔ تعلیم پھیلانے سے بہتر نیکی میرے خیال میں کوئی اور نہیں ہو سکتی۔ جب درس و تدریس کا ذکر آ گیا ہے تو میں چاہتی ہوں کہ اس ضمن میں ایک بات کہتی جاؤں۔ طریقۂ تعلیم میں سختی اور زبردستی بالکل نہ ہونی چاہیئے۔ جبر اور سختی سے تعلیم نہیں دی جا سکتی۔ بلکہ محبت اور نرمی ہی بہترین ذرائع ہیں۔ بے موقع نہ ہوگا اگر میں آپ کو دو واقعات اس خصوص میں سناؤں۔ مسجد نبوی میں حسنین علیہ السلام دیکھتے ہیں کہ ایک شخص غلط وضو کر رہا ہے۔ معلم اسلام کے نواسے اور باب العلم کے بیٹے تعلیم دینے کے لیئے آگے بڑھتے ہیں۔

چھوٹے بھائی اس شخص کے ساتھ بیٹھ کر اسی غلط طریقہ پر وضو کرتے ہیں اور بڑے بھائی مداخلت کرتے ہیں کہ یہ طریقہ غلط ہے اور خود صحیح طریقہ پر وضو کر کے بتاتے ہیں کہ اس طرح کرنا چاہیے۔ وہ شخص بیٹھا سب کچھ دیکھتا ہے اور اپنی غلطی محسوس کر کے فوراً اصلاح کر لیتا ہے۔ یہ تھے اخلاق اور یہ تھا طریقہ تعلیم۔

دوسرا واقعہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ پیغمبر اسلام کے حضور میں ایک صحابی اپنے لڑکے کو پیش کر کے کہتے ہیں کہ یا رسول اللہ صلعم اس کے لئے میٹھا مضر ہے مگر منع کرنے کے باوجود بھی یہ اسے ترک نہیں کرتا اب آپ ہی اس کو منع فرمائیے۔ حضرت یہ سن کر سکوت اختیار فرماتے ہیں۔ اسی طرح ایک ہفتہ تک وہ صحابی روز عرض کرتے ہیں اور حضرت روز خاموش ہو جاتے ہیں۔ اس کے بعد ایک دن وہ صحابی یہ خیال کر کے کہ حضرت شاید کسی مصلحت کی بنا پر منع نہیں فرمانا چاہتے، اپنے لڑکے کو ساتھ نہیں لائے لیکن اسی روز حضرت لڑکے کو یاد فرماتے ہیں صحابی کو تعجب ہوتا ہے کہ آٹھ روز بعد آج کیوں حضرت نے مناسب خیال فرمایا۔ حضرت نے ارشاد فرمایا کہ جس بات کی نصیحت کرو اس پر پہلے خود عمل کرو اور جب تک ایسا نہ کرو گے کہنے میں تاثیر نہ ہوگی۔ اس کے ساتھ ہی حضرت نے فرمایا کہ آپ نے آٹھ روز تک خود میٹھا ترک فرمایا اس کے بعد نصیحت کا ارادہ فرمایا۔ یہ ہے علم و عمل کا اشتراک۔

عزیز طالبات۔ اسناد تقسیم کرنے سے پہلے میں صرف یہ کہنا چاہتی ہوں کہ آپ نے تعلیم حاصل کی۔ اب کوشش کیجئے کہ دوسری بہنیں بھی تعلیم حاصل کریں۔ آپ زندگی کی دوڑ میں شریک ہو چکی ہیں اب دوسروں کو بھی اپنے ساتھ آگے بڑھائیے۔ آپ نے آئندہ نسلوں کی بہتری کا ذمہ لیا۔ اب دوسروں کو بھی اس فرض سے آگاہ کیجئے۔

## ادارہ کے شعبۂ نسواں کی مطبوعات

**سوتیلی ماں** محترمہ رابعہ بیگم صاحبہ نے اصلاح معاشرت کے اہم پہلو پر روشنی ڈالی ہے۔ سوتیلی ماں اور سوتیلے بچوں کے تعلقات کو خوشگوار بنانے کے مفید طریقے بیان کئے گئے ہیں۔ یہ کتاب اس قابل ہے کہ ہر وہ مرد جو اپنے بچوں کے لئے سوتیلی ماں لانے پر مجبور ہوا ہو اور ہر وہ خاتون جو سوتیلی ماں بن چکی ہو یا بننے والی ہو اور وہ ذی شعور بچے جو سوتیلی ماں کے زیر سایہ آ چکے ہوں خصوصیت کے ساتھ اس کتاب کو غور سے پڑھیں اور اپنی زندگیوں اور گھر کی فضا کو خوشگوار بنائیں۔ صفحات ۵۶ چھوٹی تقطیع قیمت صرف ۴؍

**رسائل طیبہ** محترمہ طیبہ بیگم صاحبہ مرحومہ نے حیدرآباد میں علم و ادب اور تہذیب و معاشرت کی ترقی و اصلاح میں بڑے بڑے مفید کام کئے ہیں۔ ان کی زندگی کیسی سرگرمیوں اور خلق خدا کے فلاح و بہبود میں گزری اس کا اندازہ مفید اور اخلاقی و اصلاحی مضامین اور تحریروں کے مطالعہ سے ہو سکے گا جو اس مجموعہ "رسائل طیبہ" میں شامل ہیں۔ اس کتاب میں مرحومہ کی تصویر کا عکس بھی شامل ہے۔
اس کتاب کا مطالعہ خواتین کی علمی، سماجی اور مذہبی اصلاح و بہبودی کا ضامن ہوگا۔ ۲۱۲ صفحات قیمت عا؍

**من کی بیٹیا** ایسی دلچسپ اور کارآمد کتاب اردو ادب میں اب تک نہیں لکھی گئی۔ اس میں جو عملی مشورے پیش کئے گئے ہیں وہ ہزاروں گھروں اور خاندانوں کو تباہی سے بچا لیں گے۔ یہ کتاب شائع ہوتے ہی اس کی اتنی مقبولیت حاصل ہوئی کہ ... رہتی ہے اور جو ایک وقت پڑھ لیتا ہے وہ اپنے عزیزوں اور دوستوں کو اس کے مطالعہ کی سفارش کئے بغیر نہیں رہتا۔ اس کا ہر گھر میں ہر وقت موجود رہنا ضروری ہے۔ صفحات ۸۰ قیمت مجلد ۸؍
سب کتابیں ادارہ ... سے طلب فرمائیے۔

# شکریہ

از

محترمہ بشیر النساء بیگم صاحبہ بشیر شریک معتمد شعبۂ نسواں

محترمہ صدر! اور معزز حاضرین

مجلس انتظامی شعبۂ نسواں کی جانب سے میں نہایت خلوص کے ساتھ آپ سب کو عید کی مبارک باد، اور اس اجلاس میں شرکت اور تشریف آوری پر ہدیۂ تشکر پیش کرتی ہوں، خصوصاً بیگم صاحبہ نواب کمال یار جنگ بہادر بطور خاص مستحق شکریہ ہیں کہ آپ نے اپنی گوناگوں مصروفیتوں کے باوجود اس اجلاس کی صدارت قبول فرما کر شعبۂ نسواں کے اراکین کو ممنونیت کا موقع عطا فرمایا۔

اضلاع کی بہنیں بھی قابل ستائش ہیں کہ انھوں نے عین عید کے زمانے میں گھر دار کو چھوڑ کر اجلاس میں شرکت فرما کر اردو دوستی اور ادارے سے اپنی بے لاگ محبت کا عملی ثبوت دیا ——

ہمیں توقع ہے کہ آج کا یہ اجلاس اور اس علمی اجتماع کی طے شدہ تجاویز اور تحریکیں محض نشستند و گفتند و برخاستند پر ختم نہ ہوں گی، ہمیں توقع ہے کہ آپ کا یہ خلوص اور یہ جوش عمل برقرار رہے گا، بلقین ما نیے کہ شعبۂ نسواں کا مستقبل آپ کے تعاون اور خلوص کا محتاج ہے!

دنیا میں کوئی تحریک محض چند ایک اراکین یا افراد کی سعی سے کبھی سرسبز نہیں ہوئی جب تک کہ متحدہ طور پر پوری قوم یا جماعت نے اس کی تائید نہیں کی۔

یہ امر آپ سب پر روشن ہے کہ اس شعبہ کی سرگرمیوں کا ماحصل محض اردو کی ترویج ہے! اور اردو سے ہماری وابستگی فطری ہونے کے علاوہ ایک تاریخی اہمیت رکھتی ہے۔ اس لئے! اگر آپ نے زحمت اٹھائی تو کوئی مضائقہ نہیں! —— اردو کی خدمت ہر ہندوستانی کا اخلاقی اور قومی فریضہ ہے! تکمیل فرائض میں محنت ضروری ہے، اور محنت کبھی رائگاں نہیں جاتی —— کبھی نہ کبھی آج کی محفل آپ کو یاد آئے گی اور کسی نہ کسی وقت اس کے اغراض و مقاصد پر غور کا موقع بھی ملے گا، اور آپ محسوس کریں گی کہ شعبۂ نسواں کی بنیاد بھی ایک اہم اور نیک مقصد پر قایم ہے، جو ملک اور قوم کے لئے نہایت ضروری ہے، بس یہی ہمارے لئے بہت کافی ہے۔!!

آخر میں پھر ایک بار آپ سب کا شکریہ ادا کرتی ہوں۔

# خیر مقدم و روداد شعبۂ طلبہ ادارۂ ادبیات اردو

(جو ۱۲ ڈسمبر ۱۹۴۳ء کو صبح ۱۰ بجے رفعت منزل خیریت آباد میں جناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم اے کنٹب کی صدارت میں سنایا گیا۔)

شعبۂ طلبۂ ادارۂ ادبیات اردو کے اس سالانہ اجلاس میں خیر مقدم کی عزت مجھے عطا ہوئی ہے۔ میں آپ حضرات کا استقبال کرتا ہوں کہ آپ نے اس جلسہ میں شرکت کی زحمت فرمائی خصوصاً ان مہمانوں اور مندوبین کا جنھوں نے سفر کی زحمت گوارا کی اور ہمارے جلسہ کو رونق بخشی میں خصوصیت سے جناب مولوی سید علی اکبر صاحب کا ممنون ہوں کہ جناب نے باوجود مصروفیات کے ہماری درخواست پر جلسہ کی صدارت قبول فرمائی اور اس طرح طلبہ کے ساتھ اپنی گہری دلچسپی کا اظہار فرمایا۔

معزز طالب علمو! یہ ہم سب کی خوش قسمتی ہے کہ ہم ایک ایسے دور سے گزر رہے ہیں جس میں ہمیں ہر قسم کی سہولتیں اور آسانیاں حاصل ہیں۔ عہد عثمانی کا سب سے بڑا اور درخشاں کارنامہ جامعہ عثمانیہ کا قیام ہے۔ اس جامعہ کے قیام کا بڑا مقصد یہی ہے کہ ہم میں اردو زبان کی سچی محبت اور اس کی خدمت کرنے کا جذبہ پیدا ہو۔ جامعہ عثمانیہ کے قیام کے بعد ملک میں عام علمی بیداری پھیلی اور اہل دکن نے اردو کی ترقی اور اشاعت کے لئے پُرخلوص کام کئے ہیں۔ اردو ہندوستان کی تمام قوموں کی مشترکہ زبان ہے۔ اس لئے اس کی ترقی اور اشاعت میں حصہ لینا ہر ایک کا فرض ہے۔ اسی مقصد کے تحت سال ۱۹۳۱ء میں ادارۂ ادبیات اردو کا قیام عمل میں آیا۔ اس ادارے کا بڑا مقصد یہ ہے کہ اردو زبان اور ادب کا صحیح ذوق پیدا کیا جائے اور ہم میں اس کی خدمت کا شوق بڑھایا جائے۔ ادارے نے اردو کی جو خدمت انجام دی ہے اس سے ہر ایک واقف ہے۔ ۱۹۳۳ء میں تقسیم کار کے لئے اس نے اپنی سرگرمیوں کو مختلف شعبوں میں تقسیم کر دیا۔ مثلاً شعبۂ زبان، شعبۂ تاریخ دکن، شعبۂ سائنس، شعبۂ نسواں، شعبۂ اطفال، شعبۂ اردو امتحانات، شعبۂ اردو انسائیکلوپیڈیا اور شعبۂ تالیف و ترجمہ وغیرہ۔ اسی زمانہ میں ادارے نے اپنا ایک ترجمان ماہنامہ سب رس کے نام سے جاری کیا۔ اسی کے ساتھ ہی بچوں اور طلبہ کے لئے "بچوں کے سب رس" کے نام سے ایک اور ماہنامہ جاری کیا جس کے ابھی تک کئی خاص نمبر مثلاً دکن نمبر، اردو نمبر، جنگ نمبر وغیرہ شایع ہو چکے ہیں۔ اور جنوری میں ان کا ایک اور خاص نمبر شایع ہوگا۔

ادارۂ ادبیات اردو نے طلبہ کی ذہنی نشو و نما اور ان میں اردو زبان اور ادب سے دلچسپی اور علمی و ادبی صلاحیت پیدا کرنے کے لیے سنہ ۱۹۴۱ء میں شعبۂ طلبہ قائم کیا اور آج اس کا تیسرا سالانہ اجلاس منعقد ہو رہا ہے۔ ہمارے شعبہ کے اغراض و مقاصد یہ ہیں۔

۱۔ اس شعبہ کے ذریعہ طلبہ کی ایک مستحکم برادری قایم کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے جس کے اراکین باہمی تعاون و ہمدردی کے ذریعہ اپنے کاموں کو سہل اور اپنی دلچسپیوں میں اضافہ کریں۔

۲۔ اراکین میں علمی و ادبی صلاحیت پیدا کرنے کے لئے تحریری و تقریری مقابلے منعقد ہوتے ہیں جن پر شعبہ کی جانب سے انعامات دیے جاتے ہیں اور مضامین سب رس میں شایع ہوتے ہیں۔

۳۔ طلبہ اور بچوں کے سب رس میں اراکین شعبہ ہی کے مضامین کو ترجیح دی جاتی ہے۔ اور یہ رسالہ اراکین شعبہ کو مفت دیا جاتا ہے۔

۴۔ طلبہ کے لئے سیر و تفریح اور دلچسپ مشاغل و مصروفیات میں حصہ لینے کے مواقع بہت پہنچائے جاتے ہیں۔

۵۔ اراکین شعبہ مسلسل تعطیلات میں ملک میں دورہ کرتے ہیں تاکہ اضلاع کے طلبہ کے ساتھ ان کے تعلقات زیادہ استوار ہو جائیں۔

۶۔ طلبہ کے محبوب مشاغل کی صحیح تربیت کے لئے انھیں مفید مشورے دیے جاتے ہیں۔

۷۔ اراکین میں کسی کو انشاء پردازی اور مضمون نگاری کا شوق ہو تو ان کے مضمونوں اور رسالوں کی اشاعت میں مدد دی جاتی ہے۔

۸۔ اراکین شعبہ ادارے کے کتب خانہ سے استفادہ کرتے ہیں۔

۹۔ اراکین کو ترغیب دی جاتی ہے کہ دیہات سدھار یا اسی قسم کی اور تحریکات میں حصہ لیں۔

یہ شعبہ اپنے اغراض و مقاصد کو پورا کرنے میں برابر مصروف ہے۔ اس نے ابھی تک کئی جلسے منعقد کئے ہیں۔ ان جلسوں میں تقریریں بھی ہوتی ہیں اور بحث مباحثے بھی۔ بڑے ادیبوں اور مقرروں سے خاص عنوانوں پر طلبہ کے لئے تقریریں کروائی جاتی ہیں۔ بعض جلسوں میں طلبہ اپنے مضامین اور مقالے بھی پڑھ کر سناتے ہیں جو بعد میں سب رس میں شائع کر دیئے جاتے ہیں۔ اس شعبہ نے اپنا ایک دستور العمل تیار کیا ہے جسے ایک رکن ہی کے تیار کئے ہوئے دیدہ زیب سرورق کے ساتھ کتابی صورت میں شائع کیا گیا ہے جس میں ادارۂ ادبیات اردو سے متعلق ضروری معلومات، شعبۂ طلبہ کے قواعد و ضوابط اور اغراض و مقاصد کے علاوہ طلبہ کے مطالعہ کے ادارے نے جو مفید چھوٹی چھوٹی اور کم قیمت کتابیں چھپوائی ہیں ان کی فہرست بھی شامل ہے۔ یہ کتابچۂ معلومات ہزاروں کی تعداد میں چھپوایا اور مفت تقسیم کیا گیا ہے اور اب بھی طلبہ کو مفت دیا جاتا ہے۔ اس کی اشاعت کے بعد اس شعبہ کے اراکین میں اضافہ ہوتا گیا اور اب طلبہ کی ایک بڑی تعداد اس شعبہ میں شریک ہے۔ اضلاع اور دیہات کے طلبہ نے بھی اس شعبہ کے ساتھ اپنی دلچسپی کا اظہار کیا اور اس طرح اس کی شاخیں اکثر اضلاع میں قائم ہو گئیں۔ جن میں گلبرگہ، پربھنی اور تلنگانی کی شاخیں زیادہ کام کر رہی ہیں۔ اس خصوص میں گلبرگہ کے انور شاہ آبادی صاحب مبارک باد کے مستحق ہیں کہ انھوں نے گلبرگہ میں شعبۂ طلبہ کے لئے بہت کام کیا اور اس شاخ کے لئے کثیر اراکین فراہم کئے۔ شعبۂ طلبہ کے جلسوں میں طلبہ بڑی دلچسپی سے شریک ہوتے ہیں۔

شعبۂ طلبہ کی جانب سے اکثر تحریری اور تقریری مقابلے منعقد ہوتے ہیں جن میں طلبہ کافی تعداد میں شریک ہوتے ہیں۔ مدرسوں کی جانب سے انھیں سرکاری طور پر بھیجا جاتا ہے۔ اس قسم کے مقابلے کئی مرتبہ ہو چکے ہیں جن میں سٹی کالج، دارالعلوم، مدرسہ عالیہ، گورنمنٹ ہائی اسکول چادر گھاٹ، مدرسہ آصفیہ، مدرسہ مفید الانام، مدرسہ دارالشفا، اسٹینلی اور ناصر علی سے طلبہ کی ٹیموں نے شرکت کی۔ اول آنے والی ٹیم کو شعبہ کی جانب سے کپ دیا جاتا ہے اور طلبہ کو کتابیں۔ ایک سال دارالشفا کی ٹیم اول رہی اور ایک سال مفید الانام کے طلبہ نے کامیابی حاصل کی۔ اس شعبہ کی جانب سے کئی تحریری مقابلے بھی منعقد ہوئے ہیں۔ اول، دوم اور سوم آنے والے طلبہ کو کتابیں دی گئیں اور ان کے مضامین سب رس میں شائع کئے گئے۔ اس سال جو تحریری مقابلہ منعقد ہوا تھا اس میں گورنمنٹ ہائی اسکول چادر گھاٹ کے طالب علم محمد افضل علی اول، عبد القادر ادیب (گلبرگہ) دوم اور عبد اللہ خاں (دارالعلوم) سوم رہے۔ انھیں آج کے جلسہ میں انعام دیئے جائیں گے۔ غرض اس شعبہ نے طلبہ اور اردو کی جو خدمت انجام دی ہے اس سے آپ میں سے بہت کم ناواقف ہوں گے۔ میں آخر میں آپ سب طالب علموں سے توقع رکھتا ہوں کہ آپ اس شعبہ میں شریک ہوں گے اور اردو زبان کی محبت اور خدمت کا جذبہ اپنے دلوں میں پیدا کریں گے۔

معین الدین احمد انصاری

# خطبۂ صدارت سالانہ اجلاس شعبۂ طلبہ

(۲۱ رڈسمبر ۱۹۴۲ء کو صبح میں دس بجے شعبۂ طلبہ کا جو سالانہ اجلاس منعقد ہوا اس میں مولوی سید علی اکبر صاحب ایم اے کینٹب نے جو صدارتی تقریر فرمائی اس کے اقتباسات درج ذیل ہیں)

خواتین اور حضرات۔

میں نے آج کے جلسہ کی صدارت مولوی سید محی الدین صاحب قادری زور کے مجبور کرنے پر قبول کی ہے۔ مجھے اس کے قبول کرنے میں اس وجہ سے تامل تھا کہ گو میرا تعلق سررشتۂ تعلیمات سے ہے لیکن مجھے طلبہ سے راست نہیں بلکہ بالواسطہ تعلق ہے۔ البتہ تقریباً ۲۲ سال پہلے معلم کی حیثیت سے میرا راست تعلق طلبہ سے تھا اور یہ میری ملازمت کا بہترین زمانہ تھا۔ اس ۲۲ سال کی مدت میں زمانہ بہت کچھ بدل گیا ہے۔ اور اس کے ساتھ طلبہ کے خیالات، رجحانات اور جذبات میں بھی تبدیلی واقع ہوئی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ اس وقت گزشتہ جنگ کے اثرات باقی تھے۔ برطانوی ہند میں عام طور پر سیاسی بے چینی تھی جس کا اثر تعلیمی اداروں پر بھی پڑتا لیکن ممالک محروسہ سرکار عالی میں کوئی قابل لحاظ سیاسی انتشار پیدا نہیں ہوا۔ جامعۂ عثمانیہ کو قائم ہوکر صرف چار پانچ سال کا عرصہ گزرا تھا۔ اعلیٰ تعلیم نہایت محدود تھی۔ ملک کے تعلیم یافتہ نوجوانوں میں بیروزگاری کا مسئلہ پیدا نہیں ہوا تھا اور نہ تو طلبہ میں سیاسی تحریکات میں حصہ لینے یا ہڑتال کرنے کا رجحان تھا۔

جامعۂ عثمانیہ کے قیام کی بدولت ملک میں ثانوی اور اعلیٰ تعلیم نے غیر معمولی ترقی کی۔ لیکن اس کے ساتھ رفتار زمانہ کی وجہ سے آج کل کے تعلیمی مسائل نہایت مشکل ہوگئے ہیں۔ ان مسائل میں سب سے اہم ڈسپلن یعنی نظم و ضبط کے قیام کا مسئلہ ہے۔ حقیقی ڈسپلن وہ ہے جو اندرونی اور خود اختیاری ہو اور جس کو بیرونی اثر اور دباؤ سے کوئی تعلق نہ ہو۔ اس لحاظ سے ڈسپلن میں تنظیم اور باقاعدگی وقت کی پابندی۔ والدین اور اساتذہ کا ادب۔ مدرسہ یا کالج کے قواعد و احکام کی بجا آوری یہ سب امور داخل ہیں۔ ہم کو تسلیم کرنا پڑے گا کہ حقیقی معنی میں ڈسپلن قایم کرنے میں ہم کو زیادہ کامیابی نہیں ہوئی۔ ۲۰-۲۲ سال پہلے استاد کا ادب کرنے سے متعلق ہندستان کی قدیم روایات تعلیمی اداروں میں ڈسپلن قائم رکھنے میں ممد و معاون تھیں۔ لیکن اب یہ روایت کمزور ثابت ہوگئی ہے۔

برطانوی ہند میں بھی ۲۵ سال سے طلبہ کو سیاسی تحریکات میں حصہ لینے کی ترغیب دلانے کا سلسلہ شروع ہوا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تعلیمی اداروں کا نظم و ضبط بگڑ تا گیا اور گزشتہ چند سال سے اس کا اثر ہماری ریاست کے تعلیمی اداروں پر بھی پڑنے لگا۔ اس کی ذمہ داری زیادہ تر ان اصحاب پر ہے جو اپنے سیاسی اغراض کی تکمیل کے لیے طلبہ کو اپنا آلۂ کار بناتے ہیں۔ لیکن ساتھ ہی تعلیمی اداروں پر بھی ذمہ داری عاید ہوتی ہے کہ ان کا ڈسپلن اتنا کمزور تھا کہ وہ باہر اثرات کا مقابلہ نہ کرسکا۔ میرا یہ مطلب

نہیں ہے کہ طلبہ کو سیاسیات میں دلچسپی نہ لینی چاہیے۔ سیاسیات کا اثر تو تقریباً ہر شعبۂ حیات پر پڑتا ہے جن طلبہ کی عمر اور استعداد اس قابل ہے کہ وہ سیاسی مسائل کو سمجھ سکیں ان کو سیاسیات کی کتابوں کا ضرور مطالعہ کرنا چاہیے۔ اور رسائل و جرائد کے ذریعہ بھی مختلف مکاتیب خیال کے رجحانات سے واقفیت حاصل کرنے کی کوشش ہونی چاہیے۔ لیکن سیاسیات کا مطالعہ کرنا اور چیز ہے اور اس میں عملی حصہ لینا اور چیز ہے۔ عملی حصہ لینے سے ڈسپلن میں خلل پڑنے کے علاوہ خود طلبہ کا عزیز وقت بھی ضائع ہوتا ہے اور اس کا اثر ان کی آئندہ زندگی پر یہ پڑتا ہے کہ وہ ملک اور مالک کی خدمت کے قابل نہیں بن سکتے۔ بہرحال ملک کی آئندہ فلاح و بہبود کے لیے اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ طلبہ میں ضبط شکنی کا جو رجحان پیدا ہو رہا ہے اس کا انسداد کیا جائے۔ آج کل دنیا میں جو انتشار ہے اس کے مدنظر والدین اور اساتذہ دونوں کو چاہیے کہ طلبہ کے ذہنوں پر ماحول اور بیرونی واقعات کا جو اثر پڑتا ہے اس سے باخبر رہیں اور مشفقانہ طور پر ان کی رہنمائی کریں۔ دنیا میں کوئی کام بغیر نظم و ضبط کے کامیاب نہیں ہو سکتا ہے۔ طالب علموں کو یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ وہ جب تک اطاعت کرنا نہ سیکھیں گے رہنما بھی نہ بن سکیں گے۔

تعلیم کے مقاصد میں سے دو مقصد بہت اہم ہیں کردار سازی اور شہریت کی تربیت۔ شہریت کا جب ذکر کیا جاتا ہے تو عام طور پر لوگ محض اپنے شہری حقوق کا خیال کرتے اور اپنے فرائض کو بھول جاتے ہیں۔ اخلاق اور شہریت کی تربیت صرف کتابوں سے حاصل نہیں ہو سکتی۔ اس کے لیے طلبہ کو عمل کے مواقع بہم پہنچانے کی ضرورت ہے۔ اور یہ مواقع زائد از نصاب مصروفیات کے ذریعہ سے بہترین طریقے پر فراہم کئے جا سکتے ہیں۔ ان مصروفیتوں کی بدولت مدرسہ ایک چھوٹی سی دنیا بن جاتا ہے۔ کردار اور شہریت علم سے زیادہ عمل کا نتیجہ ہیں۔ زائد از نصاب مصروفیات مدرسے کو حقیقی زندگی سے وابستہ کرتی ہیں۔ طلبہ میں ان کے ذریعہ سے سماجی خدمت کا شوق پیدا ہوتا ہے جو اچھے شہری کی بہترین علامت ہے۔ ان مصروفیتوں سے رہنمائی کی قوت بھی نشوونما پاتی ہے اور جو طالب علم مدرسہ میں اپنے ساتھیوں کی رہنمائی کرنا سیکھے گا وہ آئندہ چل کر بڑے کاموں میں بھی رہنمائی کر سکے گا۔

زائد از نصاب مصروفیتوں اور ان کی دلچسپیوں سے طلبہ کے خاص رجحان معلوم کرنے میں بھی سہولت ہوتی ہے۔ ان کے ذریعہ سے طلبہ کو فرصت کا صحیح استعمال بھی سکھایا جا سکتا ہے جس سے اخلاق و عادات پر اچھے اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ یہ امر باعث مسرت ہے کہ آپ کے شعبۂ طلبہ کے قواعد و ضوابط میں زائد از نصاب مصروفیات کو بڑی اہمیت دی گئی ہے اور ان کی خاطر ایک اچھا نظام نامہ بھی مرتب کر کے شائع کیا گیا ہے۔ نیز یہ شعبہ طلبہ کے شوق مطالعہ میں بھی اضافہ کر رہا ہے۔ مجھے یہ بھی معلوم کر کے مسرت ہوئی کہ شعبۂ طلبہ کی جانب سے تحریری اور تقریری مقابلوں کے انتظام کئے جاتے ہیں۔

فرصت کے اوقات اور خصوصاً تعطیلات میں اگر طلبہ سماجی کام کریں تو اس سے ان کو شہریت کی اچھی تربیت ہوگی۔ تعلیم بالغان کی اشاعت میں بھی طلبہ کی خدمات سے استفادہ کرنے کا خیال بہت مفید ہے۔ طلبہ برداری کی تحریک کو روبہ عمل لانے میں بڑی احتیاط کی ضرورت ہے۔ کیونکہ اس تحریک سے اسی وقت مفید نتائج مترتب ہو سکتے ہیں جب کہ طلبہ کی صحیح رہنمائی کی جائے تاکہ اس تحریک اور تعلیمی اداروں کے نظام العمل اور اغراض میں تصادم واقع نہ ہو۔

اکثر زائد از نصاب مصروفیات ایسی ہیں جو مدارس ہی کے لئے موزوں ہیں۔ البتہ طلبہ میں کتب بینی اور تحریر کا ذوق پیدا کرنے اور ان کی قوت تقریر کو ترقی دینے میں ادارہ ادبیات اردو کا شعبۂ طلبہ بڑی مدد دے سکتا ہے اور دے رہا ہے جن طلبہ کا مطالعہ درسی کتابوں ہی تک محدود رہتا ہے وہ اگر امتحانوں میں اعزاز کے ساتھ بھی کامیاب ہوں تو زندگی میں کامیاب نہیں رہ سکتے۔ آپ کو مطالعہ کا ذوق پیدا کرکے اپنی معلومات میں اضافہ کی کوشش کرنی چاہیے۔ اور آپ جو کچھ پڑھیں اس پر غور اور فکر کرنے کے علاوہ تبادلۂ خیالات کے ذریعہ سے بھی اس سے پورا فائدہ اٹھانا چاہیے۔ تقریری انجمنوں کے قیام سے تبادلۂ خیالات کا اچھا موقع ملتا ہے اور نکتہ شناسی پیدا ہوتی ہے۔ کوئی شخص اس وقت تک اچھا شہری نہیں بن سکتا جب تک کہ اس میں یہ صلاحیت نہ پیدا ہو جائے کہ کسی مسئلہ کے دونوں پہلوؤں پر غور و فکر اور تجزیے کے بعد کوئی ذاتی رائے قائم کر سکے۔

آپ کے شعبہ کے تحت ہر جگہ بزم تقاریر قائم ہو تو بہتر ہے کیونکہ آج کل کی دنیا میں تقریر ایک بڑی قوت ہے۔ مباحثوں سے تیز فہمی کو ترقی ہوتی ہے موافقین کی دلائل سے اپنے خیالات کو تقویت اور مخالفین کی کمزوری سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔ تقریر کرنے کی مشق کے سلسلہ میں زبان کی اصلاح اور انداز بیان میں شگفتگی پیدا ہوتی ہے جو کامیاب زندگی کے لئے نہایت ضروری ہے۔

غرض مجھے امید ہے کہ میری اس تقریر کی روشنی میں آپ کا شعبۂ طلبہ اپنے نصب العین کو خوش اسلوبی اور کامیابی کے ساتھ انجام دیتا رہے گا۔

---

**میر محمد مومن** — مولفہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور ایم اے پی ایچ ڈی (لندن) صدر شعبہ اردو جامعہ عثمانیہ۔

اس کتاب میں سلطنت قطب شاہیہ کے پیشوا یعنی سلطان محمد قطب شاہ کے وزیر اعظم اور حیدرآباد کے مشہور تعمیر کار اور مصلح کے حالات زندگی اور علمی و رفاہی و سیاسی کارناموں کا مفصل تذکرہ عالمانہ و شگفتہ پیرایے میں بیان کیا گیا ہے۔ اس کتاب کے مصنف اس سے قبل اردو کے پہلے صاحب دیوان شاعر محمد قلی قطب شاہ کے حالات زندگی شائع کر چکے ہیں۔

"یہ تالیف دس حصوں پر مشتمل ہے جن سے قبل ایک دیباچہ بھی ہے جس میں مصنف نے بالکل ٹھیک لکھا ہے۔

"جو قوم اپنے بزرگوں کے سرمائے اور تجربے سے فائدہ اٹھانا نہیں جانتی وہ زندگی کی دوڑ میں اپنے حریفوں سے پیچھے رہ جاتی ہے اور میر محمد مومن جیسے بزرگوں کے کارنامے تو تاریک سے تاریک ماحول میں بھی بلند مناروں کا کام دیتے جانتے ہیں جن کی روشنی سے بھٹکے ہوئے قافلوں کی منزل مقصود کی طرف رہبری ہوتی ہے"

کتاب کے پہلے حصہ میں میر محمد مومن کے ابتدائی حالات زندگی درج ہیں۔ دوسرے میں محمد قلی قطب شاہ کی پیشوائی، تیسرے میں وزارت اور جاگیرات۔ چوتھے میں سلطان محمد قطب شاہ کی پیشوائی اور پانچویں میں خانگی زندگی کے حالات تفصیل سے بیان کئے گئے ہیں۔ آخری پانچ حصوں میں میر صاحب کی تصنیف و تالیف، تصرفات، یادگاران اور دوائر میر محمد مومن کی نسبت تحقیقی معلومات درج ہیں۔ ان تمام حصوں کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ مصنف نے ایک طویل مدت کی تلاش و جستجو کے بعد دکن کے اس عظیم الشان وزیر اعظم کے حالات زندگی مختلف کتب خانوں کی چھان بین اور دور دور کے دیہات میں سیکڑوں میل کے سفر، میر صاحب کے بنائے ہوئے تالابوں، مسجدوں اور آبادیوں کے جائے وقوع کے معائنہ کے بعد اس کتاب میں جمع کر دئیے ہیں۔

## نارائن کھیڑ میں شاخ کا قیام ۲۶ ڈسمبر ۱۹۴۲ء

۸ ساعت شب جلسہ افتتاحی بصدارت عالی جناب مولوی محمد عبدالسلیم صاحب منعقد ہوا۔ قبل ازیں ۱۸ بہمن ۱۳۵۲ف کو قیام شعبہ طلبہ کی ایک کمیٹی مقرر ہوئی تھی جس میں حسب ذیل نائب صدر و معتمدین و اراکین مجلس کا انتخاب عمل میں آیا۔

نائب صدر۔ مولوی انصار اللہ بیگ صاحب۔

معتمد۔ مولوی محمد عبدالرشید صاحب۔

نائب معتمد۔ مولوی میر محمد علی صاحب۔

اراکین:۔ مولوی نذیر احمد صاحب، مولوی محمد عبدالسلیم صاحب متعلم، مولوی محمد عبدالواحد صاحب، مولوی خلیل الرحمن صاحب، مولوی مرزا عابد اللہ بیگ صاحب، مولوی مرزا محمد علی بیگ صاحب، مولوی محمد قاسم صاحب شیدا، مسٹر رنگناتھ راؤ صاحب، مسٹر ہنومانڈلو صاحب۔

جلسہ افتتاحی میں جناب نائب صدر و جمیع معتمدین و اراکین موجود تھے۔ جلسہ کا آغاز قرأت جناب مولوی انصار اللہ بیگ صاحب سے کیا گیا۔ بعدازاں محمد عبدالرشید صاحب معتمد نے قیام شعبہ ہذا کے قواعد و ضوابط پر ایک وسیع نظر ڈالتے ہوئے اپنی تقریر کو ختم کیا۔ مولوی نذیر احمد صاحب رکن نے اس شعبہ کے قیام کے متعلق اپنی دلی مسرت کا اظہار کیا۔ اس کے بعد مولوی انصار اللہ بیگ صاحب نائب صدر نے دوران تقریر میں معزز صدر جلسہ کا شکریہ ادا کرتے ہوئے فرمایا کہ گو میں اس قابل نہیں کہ اس بار گراں کو اپنے دوش پر لے سکوں لیکن جناب صدر جلسہ کی پرخلوص کوشش نے اس عہدہ کو قبول کرنے پر مجبور کیا جس کا میں تہہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں۔ اور دعا کرتا ہوں کہ میرے بھائیوں کے تعاون عمل سے اس شعبہ کو دن دگنی رات چوگنی ترقی عطا فرمائے۔ بعدازاں مولوی میر محمد علی صاحب نائب معتمد نے حاضرین جلسہ کا شکریہ ادا کیا۔

مولوی محمد عبدالسلیم صاحب متعلم صدر جلسہ نے ادارہ کی ہر جہتی ترقی کی تعریف کرتے ہوئے فرمایا کہ جس طرح ہم آج اس شعبہ کا افتتاح کر رہے ہیں اسی طرح ہم اس کو بام عروج پر دیکھیں گے اس کے بعد شاہ ذیجاہ و خانوادۂ آصفی کے لئے اپنی تقریر کو ختم فرمایا۔

## شاخ پرینڈہ

۸ جنوری ۴۳ء بروز جمعہ بمقام قلعہ پرینڈہ بصدارت جناب ہدایت احمد صاحب بی اے ایل ایل بی منصف بضمن تقسیم اسناد ادارۂ ادبیات اردو شاخ پرینڈہ ایک عام شاندار جلسہ منعقد کیا گیا۔ جملہ مقامی عہدہ دار وکلا صاحبان و دیگر معززین کو مدعو کیا گیا تھا علاوہ ازیں خواتین اور کامیاب طالبات بھی شریک جلسہ رہیں جن کے پردے کا معقول انتظام کیا گیا تھا۔ جلسہ گاہ کے ایک حصہ میں شہ نشین کے قریب ہی مصنوعات پرینڈہ اور ایک حصہ میں پیداوار و دیگر خصوصیات کی نمائش کا بھی انتظام کیا گیا تھا۔

ٹھیک پانچ بجے شام جناب وٹھل راؤ صاحب مددگار بندوبست ضلع عثمان آباد نے (جو اتفاق سے یہاں تشریف لائے تھے) نمائش کا افتتاح فرمایا۔ موصوف کو پھول پہنائے گئے۔ نمائش کی مختلف الانواع چیزوں کو دیکھ کر حاضرین بہت محظوظ ہوئے۔ اس کے بعد معتمد شاخ کی تحریک اور مسٹر گوپی ناتھ راؤ صاحب وکیل کی تائید کے بعد جناب ممدوح صاحب منصف تعلقہ پرینڈہ نے کرسی صدارت کو زینت بخشی معتمد نے پھولوں کے ہار پہنائے۔ مختلف اسپورٹس ڈرامے اور مکالمے ہوئے جن کو کمسن بچوں نے نہایت خوبی اور صفائی کے ساتھ پیش کیا۔

تمام حاضرین نہایت محظوظ ہوئے۔ اس کے بعد معتمد شاخ نے اپنا تفصیلی خطبۂ استقبالیہ سنایا اور مولوی سید عبدالرؤف صاحب آرگنائزر انجمن اتحاد باہمی نے ایک پر مغز تقریر سنائی پھر مسٹر نرہر راؤ صاحب نے مرہٹی میں "علم" پر ایک مدلل تقریر کی۔ تقریروں کے اختتام پر عبدالشکور شیدا صاحب نے اپنا کلام اردو زبان پر سنایا جو موزوں اور برمحل تھا معتمد نے ماہر القادری کی ایک نظم الحان کے ساتھ سنائی۔ محترم صدر نے کامیاب امیدواروں میں اسناد تقسیم فرمائے۔ اور معتمد شاخ نے سالانہ رپورٹ پڑھی۔ محترم صدر نے اپنی اختتامی تقریر میں بصیرت افروز خیالات اور جامع اور لسیط نکات اور علمی اور عملی جدوجہد کی طرف اشارہ فرماتے ہوئے اپنی تقریر ختم فرمائی اس کے بعد حاضرین کی تواضع کی گئی اور نو بجے شب جلسہ برخاست ہوا۔

## شاخ پربھنڈہ کی نئی مجلس انتظامی

صدر۔ مولوی ہدایت احمد صاحب بی اے ایل ایل بی منصف تعلقہ پربھنڈہ

معتمد۔ سید قدرت اللہ قادری۔

نائب معتمد۔ مولوی محمد رحمت اللہ خاں صاحب ڈاکٹر علاج حیوانات

خازن۔ مولوی سید ظہیر الدین صاحب ہاشمی۔

اراکین۔ پنڈت گوپی ناتھ راؤ صاحب وکیل ہائیکورٹ

مولوی قاضی سید ظہیر الدین صاحب وکیل ہائیکورٹ

مولوی خلیل احمد صاحب صدیقی۔

مولوی محمد یونس صاحب۔

## شاخ اورنگ آباد

۲۲ر جنوری ۱۹۴۳ء روز یکشنبہ زیر صدارت علامہ سید علی اصغر صاحب بلگرامی صوبہ دار صوبہ اورنگ آباد و سرپرست اعلیٰ شاخ ادارہ ۵ بجے شام بمقام ٹاؤن ہال جلسہ تقسیم اسناد و انعامات امتحانات ادارۂ ادبیات اردو منعقد ہوا۔ بعد تلاوت صدر جلسہ نے باتباع پروگرام کارروائی کا آغاز فرمایا۔ مولوی غازی معین الدین صاحب بی اے ایل ایل بی معتمد ادارہ نے شش ماہی رپورٹ کارگزاری ادارہ پڑھی۔ ازاں بعد صدر جلسہ سے تقسیم اسناد و انعامات کی درخواست کی موصوف نے اپنے دست فیض گستر سے کامیاب امیدواران اناث و ذکور کو اسناد؛ مرکز میں آنے والوں کو انعامات کتب تقسیم فرمائے۔ جناب مولوی عارف الدین حسن صاحب دوم تعلقدار اورنگ آباد و رفیق ادارہ مرکزی نے تقریر فرمائی۔ تقریر صدارت کے بعد معتمد صاحب ادارہ نے حاضرین کا شکریہ ادا کیا اور جلسہ برخاست ہوا۔

معطیان انعامات کتب حسب ذیل ارکان ادارہ و علمدوست حضرات ہیں۔

۱۔ عالیجناب نواب صوبہ دار صاحب بہادر و سرپرست اعلیٰ شاخ ادارہ

۲۔ " " شہاب الدین صاحب اول تعلقدار و سرپرست ادارہ

۳۔ " راے چھوٹے لال صاحب نائب صدر ادارہ۔

۴۔ " محمد ابراہیم صاحب ایم اے پروفیسر و رکن ادارہ۔

۵۔ " قاضی حمید الدین صاحب وکیل جالنہ۔

حسب ذیل امیدواران اناث و ذکور نے مرکز میں اول آنے اور امتیاز کے ساتھ کامیابی کا انعام حاصل کیا۔

۱۔ مرکز ذکور۔ اردو عالم۔ غلام صفدر ہاشمی کتب انعام اردو فاضل۔ معطیہ نواب شہاب الدین صاحب اول تعلقدار

۲۔ " اناث " " آصف جہاں بیگم غازی کتب انعام اردو فاضل معطیہ نواب صوبہ دار صاحب بہادر و نمغہ معطیہ والدہ ریاض الحسن صاحب قریشی۔

۳۔ مرکز ذکور۔ اردو دانی۔ چھوٹے خاں چپراسی صوبہ داری اورنگ آباد کتب انعام اردو عالم۔ راے چھوٹے لال صاحب نائب صدر ادارہ

۴۔ مرکز اناث اردو دانی۔ بشیر النساء بیگم کتب انعام زبان دانی معطیہ محمد ابراہیم صاحب پروفیسر و رکن ادارہ

۵۔ مرکز اناث۔ زبان دانی۔ امۃ الرحمٰن داؤد زبیری قصبہ پائپ کتب انعام عام معلومات معطیہ۔ قاضی حمید الدین صاحب وکیل جالنہ

**جلسۂ تہنیت** بتاریخ ۱۰ جنوری ۱۹۴۳ء زیر صدارت جناب شہاب الدین صاحب اول تعلقدار ضلع اورنگ آباد ایک جلسۂ عام بمقام ٹاؤن ہال ۶ ساعت شام ہز ہائینس ڈاکٹر جنرل حضرت والا شان ولیعہد بہادر پرنس آف برار و سرپرست اعلیٰ ادارۂ ادبیات اردو کے خطاب عالیہ جی۔ بی۔ ای۔ کی مبارکباد کے لیے منعقد ہوا۔

جناب رائے چھوٹے لال صاحب نائب صدر ادارہ نے قرارداد تہنیت و تبریک پیش کی جس کی تائید مولوی غازی معین الدین صاحب بی اے۔ ایل ایل بی وکیل و معتمد ادارہ نے فرمائی۔ تقریر صدارت کے بعد معتمد صاحب ادارہ نے حاضرین کا شکریہ ادا کیا جلسہ حضرت جہاں پناہی و والا شان بہادر کی درازیٔ عمر و اقبال پر برخاست ہوا۔ قرارداد کو ذریعۂ تار معتمد صاحب ادارہ نے ممدوح الشان کی خدمت میں علحدہ روانہ کر دیا ہے۔

## قرارداد تہنیت و تبریک۔

"آج اورنگ آباد کا یہ نمائندہ جلسہ عموماً اور ارکان ادارۂ ادبیات اردو خصوصاً ڈاکٹر والا شان ہز ہائینس پرنس آف برار ولیعہد دولت آصفیہ حضرت اعظم جاہ بہادر و سرپرست اعلیٰ ادارۂ ادبیات اردو کی خدمت عالی میں سال نو کے خطاب جی۔ بی۔ ای پر صدق دل و پرخلوص عقیدت مندی کے ساتھ ہدیۂ تہنیت و تبریک پیش کرنے کی عزت حاصل کرتا ہے اور بہ صمیم قلب دست بدعا ہے کہ خدا ممدوح کی عمر و اقبال میں ترقی عطا فرمائے اور وقار دولت آصفیہ کو تا ابدالآباد بڑھاتا رہے آمین!"

**شاخ پربھنی کی مصروفیتیں**:- **معائنہ**:- ماہ جنوری ۱۹۴۳ء میں نواب نثار یار جنگ بہادر نے شاخ کا معائنہ فرمایا۔ مولوی سید عارف الدین حسن صاحب سرپرست، مولوی ابرار حسین صاحب فاروقی صدر اور مولوی حمید اللہ خان صاحب نقیب، مولوی اشرف الدین صاحب فیضی وغیرہ نے نواب صاحب کا استقبال کیا اور پھول پہنائے۔ صدر شاخ نے ادارۂ ادبیات اردو اور ڈاکٹر زور مدظلہٗ کی ادبی خدمات پر روشنی ڈالی اور سرپرست شاخ ہذا نے شاخ کا تعارف کرایا۔ نواب صاحب معظم نے اپنے خاص شاعرانہ و ادیبانہ انداز میں اپنے زرین خیالات سے حاضرین کو مستفید فرمایا اور آخر میں سرپرست شاخ ہذا کے خلوص اور ایثار اور کارکنان شاخ ہذا کی کارگزاری کی ستایش کی اور ڈیڑھ گھنٹے بعد واپسی عمل میں آئی۔

اسی ماہ مولوی غلام محمود صاحب قریشی بی سی ایس بغرض دورہ پربھنی تشریف لائے باوجود عدیم الفرصتی صاحب معظم شاخ ہذا میں رونق افروز ہوئے۔ جملہ کارکنان ادارہ نے استقبال کیا اور گلپوشی کی۔ جناب ممدوح اردو فاضل، اردو عالم، اردو زبان دانی اور اردو دانی کی جماعتوں کو دیکھ کر بہت محظوظ ہوئے۔ دارالمطالعہ کی میز پر متعدد اردو اخبارات و رسائل اور ناظرین کی کثیر تعداد کو ملاحظہ کرکے اپنی خوشنودی کا اظہار کیا اور از راہ علم دوستی امداد کا بھی وعدہ فرمایا اور مولوی ولی حسن صاحب اول تعلقدار ضلع ہذا سے بھی کسی فنڈ سے سالانہ رقمی امداد کی سفارش فرمائی۔

**جلسۂ الوداعی**:- اسی ماہ شاخ ہذا کے سرپرست اور بانی مولوی سید عارف الدین حسن صاحب کا تبادلہ اورنگ آباد پر عمل میں آیا۔ صاحب ممدوح کو اردو زبان و ادب سے ایک والہانہ محبت ہے۔ یہ آپ ہی کی سعی و کوشش اور دلچسپی کا نتیجہ ہے جو شاخ پربھنی اپنی ہمعصر شاخوں میں ممتاز حیثیت رکھتی ہے۔ کارکنان شاخ نے اپنے سرپرست کو ۲۰ دسمبر کو بادل ناخواستہ الوداع کہا۔ کابینہ ۱۳۵۲ف بہ سال ۱۳۵۲ف م ۴۳-۱۹۴۲ء کے لئے ایک عام جلسہ میں بتاریخ ۲۰ دسمبر ۱۹۴۲ء حسب ذیل عہدہ داروں و اراکین کا انتخاب عمل میں آیا۔

صدر، مولوی محمد ابرار حسین صاحب فاروقی ایم اے ایل ایل بی (ممبر)

صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ پربھنی۔

نائب صدر۔ مسٹر اشونت راؤ صاحب بلال بی آ۔ایل۔ٹی اول مددگار مدرسہ فوقانیہ پربھنی۔

معتمد۔ مولوی حمید اللہ خاں صاحب شیدا۔

شریک معتمد۔ مولوی اشرف الدین صاحب فیضی اردو فاضل ادارہ

کتب خانہ دار۔ مولوی عبدالعظیم صاحب اہلکار محکمہ آبکاری پربھنی۔

اراکین:۔ مولوی مہدی حسن صاحب زبیری بی اے بی ٹی (علیگ) مہتمم تعلیمات ضلع پربھنی۔ مولوی حبیب احمد صاحب بی اے (علیگ) امین کروڑگیری پربھنی۔ مولوی محمد ارشاد الحق صاحب انسپکٹر آبکاری پربھنی۔ مولوی احمد محسن صاحب علوی مددگار مدرسہ فوقانیہ پربھنی۔

**تعلیم** شروع سال تعلیمی یعنی ماہ ستمبر ۱۹۴۲ء سے درس و تدریس کا باضابطہ انتظام ہے۔ مولوی اسمٰعیل شریف صاحب ناظل اور مولوی اشرف الدین صاحب فیضی بڑی توجہ اور دلچسپی سے تعلیم دے رہے ہیں۔

## شاخ بھوم میں جلسہ تقسیم اسناد

ادارۂ ادبیات اردو شاخ بھوم کیا سناد کا

جلسہ منجانب ادارہ شاخ بھوم موضع شنجاپور میں نہایت ہی اعلیٰ پیمانہ پر بتاریخ ۱۲ر جنوری ۱۹۴۳ء بوقت ۸ شب زیر صدارت کے نرسنگ راؤ صاحب صدر شاخ بھوم منعقد ہوا۔ حاضرین کی تعداد کم و بیش ایک ہزار تھی۔ متعدد مواضعات اور خصوصاً تعلقہ پرینڈہ، جولہ، زاں، ام الدینا و قصبہ ماکیٹر بھوم اور بارسی شہر سے کثیر تعداد میں اشخاص نے شرکت کی۔ جلسہ کا آغاز سید منور علی صاحب کی تحریک اور محمد بن عود کی تائید سے ہوا۔ صدر مجلس استقبالیہ نے صدر جلسہ و معتمد شاخ بھوم اور چند ذی اثر سندوین کی گلپوشی کی۔ سب سے پہلے معتمد جلسہ نے رپورٹ پڑھتے ہوئے کہا۔ ایک سال کا عرصہ گزرتا ہے جب کہ شاخ بھوم سے مولوی حبیب اللہ صاحب قادری، مولوی محمد عیسیٰ خاں صاحب اور مولوی محمد علی خاں صاحب معتمد نے اردو دانی کی تعلیم کے سلسلہ میں شنجاپور کا دورہ کیا ان کی سعی و تعاون عمل کی وجہ سے شنجاپور اردو تعلیم سے کافی طور پر مستفید ہو گیا اور مولوی حبیب اللہ صاحب قادری کے لگائے ہوئے پودے کو مولوی محمد علی خاں معتمد نے سینچا اس سال اور ہمیشہ شنجاپور اور شاخ بھوم صاحب موصوف کی اعانت اور خلوص خدمات سے مستفید ہوتا رہے گا۔ زاں بعد کمال الدین صاحب اور علی بھوم مولوی اردو عالم و معتمد شاخ بھوم نے موثر تقریر فرماتے ہوئے کہا" انسان کا بہترین زیور اور اس کا لباس صرف اس کی تعلیم ہے۔ کوئی اقوام اور ممالک دنیا میں اس وقت تک ترقی نہیں کر سکتے جب تک کہ وہ اپنے لئے تعلیم کا کوئی انقلاب عمل میں نہ لائیں۔ جو افراد اپنی اولاد کی تعلیم میں تغافل کرتے ہیں۔ وہ اپنے لئے گور اور اپنے اولاد کے لئے زندگی میں کفن کا اسباب تیار کرتے ہیں۔ ان کی زندگی ایک حقیر زندگی ہے۔ ان کا اقبال کا ستارہ اوج عروج سے کوسوں دور ہے۔ زاں بعد اپنی رپورٹ شاخ پڑھتے ہوئے کہا" ہم کچھ نہیں کر سکتے تھے جب تک کہ ہمیں عالیجنابہ سوبھاگیہ وتی رانی گجرا بائی صاحبہ والیہ اسٹیٹ بھوم اور جناب سردار جے سنگھ راؤ صاحب و شیواجی راؤ صاحب کی بیش بہا سرپرستی کا شرف حاصل نہ ہوتا۔ ادارہ کچھ نہ کر سکتا جب تک کہ ہمیں جناب مولوی قریشی صاحب وکیل و مشیر قانونی بولوی عماد الدین صاحب تحصیلدار، مسٹر رام چندر راؤ صاحب ناظم عدالت اور ٹھاکر رتن سنگھ صاحب منتظم پولس بھوم کی خاص دلچسپی نصیب نہ ہوتی۔ اس کے بعد ادارہ سے متعلق عام و خاص معلومات بہم پہنچاتے ہوئے کہا" ۱۸ر اور ۱۹ر بہمن ۱۳۵۲ف کو ادارۂ ادبیات اردو خیریت آباد حیدرآباد دکن کے سالانہ اجلاس بلدہ میں منعقد تھے جن میں خادم نے شرکت کی۔ نمائندگان معتمدین و صدور شاخ و مرکز کے قیام و طعام کا شاہی انتظام۔ جلسہ تقسیم اسناد میں عالیجناب نواب

جنرل ڈاکٹر والاشان نواب میر حمایت علی خاں اعظم جاہ بہادر، شہزادہ برار سپہ سالار افواج آصفی ولیعہد سلطنت آصفیہ کا صدارت کی کرسی کو رونق بخشنا۔ عالیجنابہ دُرِّ شہوار شہزادی برار کا اپنے ہاتھوں سے اسناد تقسیم کرنا اور راجہ دھرم کرن بہادر کا ادارہ کو ایک ہزار روپیہ عطا کرنا، ادارہ اور اس کے مخلص بانی جناب سید محی الدین صاحب قادری زور کے خوش اور زریں مستقبل کو یاد دلاتے ہیں۔"

تقریر کے بعد کامیاب شدہ امیدواروں کو اسناد اور اول دوم بہ مرکز کامیاب شدہ کو ادارہ و شاخ کی طرف سے تمغات کتب عطا کئے گئے۔ نزال بعد گنپت اور منور بیگم نے ایک نظم "اچھے ادارے" پڑھ کر سامعین کو بیحد مسرور کیا۔ اور اخیر میں صدر جلسہ نے صدارتی تقریر فرمائی۔

تقریر صدارت ڈاکٹر کے نرسنگ راؤ صاحب "ہم خیال بھائیو! میں اپنے مشہور علمی اور ادبی ادارہ شاخ بھوم کے تحت مستقر شنچاپور میں جہاں شاخ بھوم کا سالانہ جلسہ آج منعقد کیا گیا ہے۔ اس سالانہ اجلاس کی صدارت کو باعث صد افتخار سمجھتا ہوں۔ اور آپ کا بہ دل مشکور ہوں۔ میں سب سے پہلے ہمارے آقائے دکن ولی نعمت سلطان العلوم خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ کی قائم و دائم سر پرستی کے لئے پروردگار میں دعا مانگ کر جلسہ کی طرف مخاطب ہوتا ہوں۔ میں جناب مولوی محمد علی خاں صاحب علی بھوموی معتمد کلاہوم کا بیحد مشکور ہوں انہی کی خاص محنت کا نتیجہ ہے جو آج عوام ایک نئی دنیا کا خواب دیکھ رہے ہیں۔ ان کی بے لوث خدمات کا اعتراف ضروری سمجھتا ہوں جنھوں نے ادارہ بھوم اور شنچاپور میں پرخلوص خدمات انجام دئے ہیں اور دے رہے ہیں جو ہر لحاظ سے قابل قدر ہیں۔ میں شنچاپور سے امید کرتا ہوں کہ

اس سال اس سے زیادہ امیدوار شریک امتحان رہیں گے مجھے کامیاب شدہ امیدواروں کو اسناد و انعامات تقسیم کر کے نہایت مسرت ہوتی ہے۔ میں حسب ذیل اصحاب کا خاص طور پر شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے جلسہ کو کامیاب بنانے میں خاص تعاون عمل کیا۔

سید عمر صاحب، سید محبوب صاحب، شیخ حسین صاحب، شیخ عبد الکریم صاحب پٹواری، سید منور علی صاحب، محمد عبد الرحیم خاں صاحب، شیخ عمر صاحب، راجم بھاکور سے۔

حبیب سالم صاحب نے جو خاص مندوبین اور مانکیسر کے خاص ذی اثر اشخاص میں سے ہیں۔ تقریر شکر ادا کرتے ہوئے کہا۔ "ادارہ شاخ بھوم شنچاپور" جولہ نظام الدین مولوی محمد علی خاں صاحب علی بھوموی کا کسی طرح شکریہ ادا نہیں کر سکتا صاحب موصوف کی حیات اور روح، عوام کی فلاح کے لئے وقف ہے۔ اس ہستی پر ادارہ جتنا بھی زیادہ ناز کرے کم ہے۔ میں صدر جلسہ کا بھی عوام کی جانب سے بہ دل شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے بھوم سے سفر کی تکلیف برداشت فرما کر جلسہ کی صدارت قبول فرمائی۔

آخر میں طبقۂ نسواں کے منتظم مزاج مثلاً بی بی بیگم اور بنّ بنت بابو راؤ کورے کا بہت مشکور ہوں جنھوں نے نہایت شفقت سے مندوبین کے طعام اور کارکنان ادارہ کے کام میں بہترین انتظام کیا۔

## شاخ نسواں سنگولی

بتاریخ ۲۵ ڈسمبر ۴۲ء بروز جمعہ بمقام مدرسہ تحتانیہ صدر بازار

بصدارت محترمہ تسلیم اللہ بیگم صاحبہ (مسز جناب ظہور احمد صاحب صدیقی وکیل و صدر دارہ ادبیات اردو سنگولی شاخ ذکور)

جلسۂ اشاعت اردو منایا گیا اس جلسہ میں مدرسۂ نسواں اردو کی تمام طالبات اور معلمات و اراکین ادارہ اور خصوصاً کوسلیا بائی مددگار معلمہ مدرسہ نسواں مرہٹی نے شرکت کی پہلے پہل صدارت قبول کرنے کی استدعا صدر جلسہ کی خدمت میں معتمد ادارہ ادبیات نے گزرانی جنابہ موصوفہ نے صدق دل سے صدارت قبول فرماکر کرسئی صدارت کو رونق بخشی ۔ بعد ازاں جلسہ کا افتتاح آیات قرآنی سے ہوا جس کو شہزادی بیگم صاحبہ متعلمہ اردو عالم نے نہایت خوش الحانی سے سنایا اس کے بعد جنابہ رضیہ بیگم صاحبہ اردو داں متعلمہ اردو عالم نے روئداد پڑھ کر سنائی بشاہجہاں بیگم صاحبہ رکن ادارہ و متعلمہ اردو عالم نے کردار نسواں پر پرزور تقریر کی اس تقریر کے بعد زینت النساء بیگم صاحبہ متعلمہ اردو عالم نے وقت کی قدر جیسے عنوان پر تقریر کی اور وقت کو عزیز بنایا۔ ان کے بعد جنابہ شہزادی بیگم صاحبہ نے حب الوطنی اور حسینی بیگم صاحبہ متعلمہ اردو عالم نے ہمدردی و جنابہ عائشہ بیگم صاحبہ متعلمہ اردو عالم نے فطرت و جنابہ صاحب بی صاحبہ نے خدمت قوم پر نہایت پرجوش تقریریں کیں ان کے ختم پر جماعت چہارم اردو مدرسہ نسواں کی دو لڑکیاں یعنی آمنہ بیگم و طاہرہ بیگم نے نظم ترانہ ہندی پڑھا جماعت دوم کی تین لڑکیاں یعنی شمشاد بیگم و صغری بیگم و چھوٹی بیگم نے بچوں کی دعا پیاری آوازیں سنائی۔ اس کے بعد جنابہ ثمر النساء بیگم صاحبہ صدر ادارہ ہذا نے اپنی تقریر کی جو پرزور اور دلکش تھی سامعین خاموشی کے ساتھ سنتے جاتے تھے اور متاثر ہوتے جاتے تھے ان کی تقریر میں خواتین کی جاہلیت اور اس جہالت کے نقصان کو ایسی پر اثر باتوں میں بیان کیا کہ تمام خواتین متاثر ہوئیں اس کے بعد معتمد ادارہ نے ادارہ کے متعلق تقریر کی اور توجہ دلائی

کوسلیا بائی مددگار معلمہ مرہٹی نے صدر جلسہ سے اجازت لیکر اپنے جوش کا اظہار نظم میں با آواز بلند کیا اور حضور پرنور نواب میر عثمان علیخاں بہادر کے حق میں دعا کی اور طالبات کے لئے علم و ادب کے عروج کی دعا مانگی۔

## شاخ ہنگولی

بتاریخ ۷ر جنوری ۳۲ئ بوقت ۵ بجے شام ایک جلسہ عام "بمقام مدرسہ وسطانیہ ہنگولی" زیر صدارت عالیجناب مولوی نجم الدین صاحب انصاری بی اے۔ ایچ سی ایس دوم تعلقدار منعقد ہوا۔ اکثر مقامی عہدہ دار صاحبان مثلاً مولوی سید سکندر علی صاحب وحید بی اے۔ ایچ سی ایس منصف، مولوی محمد نعیم خاں صاحب مددگار مہتمم پولس، جناب تحصیلدار صاحب، ڈاکٹر محمود الحسن صاحب میڈیکل آفیسر جناب مولوی کاظم علی مرزا صاحب سرکل انسپکٹر پولس، مولوی مسعود حسن خاں صاحب بی اے۔ بی ٹی صدر مدرس، مسٹر شیام کشور صاحب نائب امین کروڑگیری کے علاوہ معززین وکلاء، اساتذہ صاحبان، طلبہ اور تجارت پیشہ و اہل ذوق حضرات کی ایک کثیر تعداد شریک جلسہ تھی۔ قرأت کے بعد محمد عثمان خاں کمالی معتمد شاخ نے حاضرین کا خیر مقدم کرتے ہوئے بیان کیا کہ اس اجتماع سے باہر سینکڑوں نہیں، ہزاروں بلکہ لاکھوں ایسے افراد ہیں جو علم کی لذت سے ناآشنا ہونے کے باعث زندگی کی قدر و قیمت بھی نہیں جانتے، ہمارا فرض ہے کہ اپنے ملک کی مشنری کو درست حالت میں رکھنے کے لئے ہر شخص کو لکھنا پڑھنا سکھادیں۔ ترکی کے ابدی رہنما "کمال اتاترک" کی طرح تختہ سیاہ لے کر قریہ بہ قریہ پھریں اور ہر انسان کو انسان بنا دیں۔" کچھ کرنے ہی سے کچھ نہ کچھ ہوتا ہے نہ کرنے سے کچھ بھی نہیں۔"

ادارۂ ادبیات اردو ۱۲ سال سے اسی جد و جہد میں مصروف ہے

باوجود شدید مخالفتوں کے اس نے توانائی اور ہمت پیدا کرلی ہے اور یقین ہے کہ اس کے قدم کٹھن سے کٹھن آزمائش کے وقت بھی نہ ڈگمگائیں گے، جتنی ہی اس کی مخالفت کی گئی اتنا ہی یہ ادارہ ترقی کرتا گیا اور مقبول ہوتا گیا۔ نہ صرف مقبول ہوتا گیا بلکہ اعلیٰ عہدہ داران سرکار عالی کی ہمدردیاں بھی شامل ہوتی گئیں ملک اور بیرون ملک سے صدائے تحسین و مرحبا بھی بلند ہوتی رہی ہندوستان کے اکثر و بیشتر ہندو مسلمان ادیبوں، رہنماؤں اور صحافت نگاروں نے اس کے کام کو سراہا۔ مرحوم سر اکبر حیدری نے اس کی سرپرستی کی اور آج بھی موجودہ صدر اعظم بہادر، نواب سالار جنگ بہادر، مہاراجہ شادراج بہادر اس کی سرپرستی کر رہے ہیں۔ ہز ہائنس شہزادۂ والاشان حضرت اعظم جاہ بہادر ولی عہد سلطنت آصفیہ بھی خاص دلچسپی لے رہے ہیں چنانچہ ۱۲ر ڈسمبر ۴۲ء کو ٹاؤن ہال باغ عامہ میں "سپہ سالار افواج آصفی اور مایۂ ناز ولیعہد سلطنت" نے ادارے کے بانی عالیجناب ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور کی نسبت یہ ارشاد فرمایا کہ "ڈاکٹر زور نے ملک کی بہت بڑی خدمت انجام دی ہے اور اس اہم کام میں رقمی یا قلمی امداد ملک کے شکریہ کی مستحق ہے۔" محمد علی صاحب متعلم کی ایک پرجوش نظم کے بعد معتمد نے رپورٹ سنائی۔ رپورٹ کی سماعت کے بعد جناب صدر تالیوں کی گونج میں استادہ ہوئے اور نہایت خندہ پیشانی اور محبت کے ساتھ اسناد اسنادات تقسیم کرتے رہے۔ اسنادات تقسیم ہونے کے بعد مولوی مسعود حسن خاں صاحب بی اے۔ بی ٹی صدر مدرسہ وسطانیہ نے ایک جامع اور معلومات سے لبریز تقریر کی جس میں آپ نے مرکزی ادارے اور شاخ ہنگولی کے کاموں کو سراہا اور لوگوں سے اپیل کی کہ وہ ادارۂ ادبیات اردو کا ہاتھ بٹائیں۔ بعد ازاں جناب صدر نے نہایت ہی قابلیت کے ساتھ اس کو واضح کیا کہ "اردو ہندوؤں اور مسلمانوں کا مشترکہ ورثہ ہے۔ یہ تنہا ہندوؤں کی یا صرف مسلمانوں کی زبان نہیں۔ اردو کی تعمیر میں ہندوؤں نے بھی بڑا حصہ لیا ہے اس لئے ہم سب کو ملکر اس کی خدمت کرنی چاہیئے۔

ادارے کے بانی کا ذکر کرتے ہوئے بیان کیا کہ میں جامعہ عثمانیہ کا طالب علم رہ چکا ہوں اور جناب ڈاکٹر زور کو بہت ہی قریب سے جانتا ہوں، ان کے خلوص اور ایثار سے مجھ سے زیادہ اور کوئی واقف نہ ہوگا۔ یہ ہندوستان کی ایک مایۂ ناز ہستی ہیں۔ مولوی عبدالحق صاحب کو بابائے اردو کہا جاتا ہے ان کے جانشین اگر کوئی ہوسکتے ہیں تو وہ زور صاحب ہی ہوسکتے ہیں۔ آپ کو تشویش ہوگی کہ شاید ان دونوں میں کوئی رقابت ہوگی، میں یقین دلاتا ہوں کہ ان میں کوئی رقابت نہیں، انھوں نے کاموں کی تقسیم کرلی ہے۔ مولوی عبدالحق صاحب نے اردو زبان کا پروپیگنڈہ اور ترقی اور زور صاحب نے تصنیف و تالیف اور ذخیرے کو ترقی دینے کا ذمہ لیا ہے۔"

صدارتی تقریر کے بعد معتمد نے تحریک پیش کی کہ یکم محرم سنہ ۱۹۳۱ء سے اس ادارے کا قیام عمل میں آیا تھا، کل سے نیا سال شروع ہو رہا ہے براہ کرم آئندہ سال کے لئے نئی مجلس انتظامی کے انتخابات عمل میں لائے جائیں۔ معتمد نے مشورہ حاصل کی ہوئی ایک تجویز پیش کی جو معمولی رد و بدل کے بعد بالاتفاق آراء منظور کی گئی اور حسب ذیل انتخابات عمل میں لائے گئے۔

صدر۔ عالیجناب مولوی سید نجم الدین صاحب انصاری بی اے ایچ سی ایس

نائب صدر۔ " " مسعود حسن خاں صاحب غوری بی اے بی ٹی۔

معتمد۔ محمد عثمان خاں کمالی۔

شریک معتمد مولوی عبدالرشید صاحب قریشی وکیل۔

خازن سیٹھ عبداللہ صاحب۔

اراکین۔ جناب مولوی کاظم علی مرزا صاحب سرکل انسپکٹر۔

۲۔ مولوی سید مصطفیٰ علی صاحب بی ایس سی پیشکار تحصیل۔

۳۔ ڈاکٹر محمود الحسن صاحب ٹاپکل آفیسر

۴۔ مولوی سید ساجد حسین صاحب سررشتہ دار عدالت

۵۔ شیام کشور صاحب نائب امین کروڑگیری۔

۶۔ مولوی محمد عبداللہ صاحب مدرس مدرسہ وسطانیہ۔

۷۔ " محمود علی صاحب یزدانی منشی فاضل۔

۸۔ ڈاکٹر مہر الٰہی خاں صاحب۔

۹۔ مولوی عبدالرشید خاں صاحب وکیل۔

۱۰۔ مسٹر گنگادھر راؤ صاحب وکیل حیات نگر۔

۱۱۔ مسٹر ملہار راؤ صاحب وکیل۔

۱۲۔ مولوی سید صفدر حسین صاحب وکیل۔

۱۳۔ " محمد اسمٰعیل صاحب مدرس مدرسہ وسطانیہ۔

۱۴۔ " سید قاسم خاں صاحب مدرس مدرسہ اسلامیہ۔

۱۵۔ مسٹر کشن لال صاحب مدرس مدرسہ وسطانیہ۔

۱۶۔ " نگارام راؤ صاحب مددگار

۱۷۔ مولوی سید سبط محمد صاحب کاظمی۔

بعد ختم انتخابات اساتذہ صاحبان، شاخ کے سرپرستوں اور منتخب حضرات کو پھول پہنائے گئے حاضرین کی پان سے تواضع کی گئی جیسے ہی ساڑھے ۶ بجے کے سورج نے سر چھپایا جلسہ برخاست ہوا۔

**شاخ روضتین گلبرگہ** اردو امتحانات۔ اردو فاضل، اردو عالم کی تعلیم کا انتظام اس سال بھی شاخ روضتین میں کیا گیا ہے۔ تعلیم کے لئے حسب ذیل ماہرانِ تعلیم کی خدمات حاصل کی گئی ہیں جو حضرات ان امتحانات میں شرکت کرنا چاہتے ہیں وہ معتمد ادارہ کے پاس ۱۰ ر اسفندار ۱۳۵۲ف تک اپنی درخواستیں بھیج دیں۔

حصہ نثر و نظم:- جناب مولوی نصیر الدین صاحب ایم اے بی ٹی لکچرار گلبرگہ کالج۔

تنقید ادب:- جناب مولوی محمد بن عمر صاحب ایم اے لکچرار گلبرگہ کالج

سیاسیات و معاشیات:- جناب مولوی احمد عبدالعزیز صاحب ایم اے لکچرار

تاریخ:- جناب مولوی خواجہ معین الدین صاحب بی اے ایل ایل بی۔

فلسفہ:- جناب مولوی علی بن طالب صاحب بی اے بی ٹی لکچرار۔

سائنس:- جناب مولوی سید کریم اللہ صاحب ایم ایس سی لکچرار۔

**شعبہ طلبہ رینا پور** بتاریخ ۲۰ ر جنوری ۱۹۳۳ء بصدارت مسٹر گو بند را گھویندر راؤ صاحب صدر مدرس مدرسہ رینا پور جلسہ عام منعقد ہوا۔ صدر صاحب نے قیام شعبہ طلبہ پر زور دیتے ہوئے فرمایا کہ طلبہ میں ابھی سے کارکردگی اور خدمت کا جوش ہونا چاہئے۔ اس کے بعد عہدہ داران شعبہ طلبہ کا انتخاب عمل میں آیا۔

صدر۔ مولوی احمد محی الدین صاحب مدرس۔

نائب صدر۔ الٰہی بخش صاحب۔

معتمد۔ سندر رام پرشو پا صاحب منکوڑے۔

نائب معتمد۔ پنڈت ہری ناتھ صاحب۔ خازن۔ صدر صاحب۔

معتمد کتب خانہ۔ سیو لنگ صاحب۔

ارکان۔ بھاسکر، نائک، عبدالحمید، شیخ احمد، اسمٰعیل، امین، مظفر علی، وشنو ناتھ جوشی، وشنو ناتھ، زین العابدین، عباس، گروناتھ، شفیع الدین، بسوتنگ، وامن، بشیر الدین، بھا سنگھ صاحبان۔

**کلیانی میں اردو کا کام** | ۱۱ جنوری کو دس بجے صبح مولوی عبدالکریم صاحب وکیل نے ایک میٹنگ اراکین ادارہ و دیگر معززین کی طلب کی تاکہ ادارۂ ادبیات اردو شاخ کلیانی کے بعض اہم اور ضروری مسایل طے کئے جائیں اور اس خصوص میں شاخوں کی توسیع و اشاعت میں ایک تعمیری پروگرام بھی مرتب کیا جائے۔ مولوی غلام معین الدین صاحب معتمد رکن تشہیر، مولوی محمد نیر الدین صاحب منتظم کتب خانہ، مولوی حسن صاحب چودہری رکن، مولوی محبوب علی صاحب مدرس، مولوی منظور احمد صاحب اردو عالم، مولوی محمد علی خاں صاحب اردو عالم اور مولوی محمود حسین صاحب نے بھی شرکت کی۔ ضروری مسائل زیر بحث رہے۔

تعلیم کا باضابطہ انتظام "اردو گھر" کلیانی شریف میں کیا گیا ہے اردو دانی، اردو زبان دانی، اردو عالم، اردو فاضل کی جماعتیں ہر روز سات بجے شب سے ۹ بجے تک ہوتی ہیں۔ مولوی نیر الدین صاحب، مولوی غلام معین الدین صاحب، مولوی محبوب علی صاحب، مولوی منظور احمد صاحب اور عبدالکریم صاحب نے تعلیم کے لئے خدمات پیش کی ہیں۔ مولوی احمد حسین صاحب سابق تعلقدار کی، اپنے عہدہ تعلقداری سے علحدگی کی وجہ سے شاخ ادارہ کی صدارت خالی ہوگئی ہے اس خصوص میں کمیٹی نے مولوی سید سبط نبی صاحب ناظم عدالت کلیانی کا نام پیش کیا۔

مولوی محمد حسن صاحب چودہری کا علمی ذوق قابل ستایش و باعث تقلید ہے آپ کا کتب خانہ کلیانی میں خاص اہمیت رکھتا ہے۔ اس لئے موصوف کی خدمت میں گزارش کی گئی کہ وہ بحیثیت مہتمم کتب خانہ ادارہ کی خدمات قبول فرمائیں اور اپنے گرانقدر کتب خانہ سے عوام کو مستفید ہونے کا موقع عطا فرمائیں۔

شعبۂ طلبہ کے مردہ جسم میں پھر روح پھونکی گئی اور مولوی محمد علی خاں صاحب اردو عالم کو مجاز گردانا گیا کہ وہ جلد از جلد ضروری انتظامات فرماکر اپنی کابینہ کا اعلان فرمائیں۔

شعبۂ نسوان کے قیام کا مسئلہ بھی زیر بحث رہا اور اس کے قیام پر بہت زور دیا گیا ہمیں امید ہے کہ عنقریب یہ شعبہ بھی پوری توجہ سے کام شروع کر دے گا۔

تعمیری پروگرام پر بہت دیر تک رد و قدح اور بحث و مباحثہ ہوتا رہا۔ آخر کار رکن تشہیر مولوی غلام معین الدین صاحب معتمد کے مشورہ کو زیادہ پسند کیا گیا اس لئے کہ موصوف اپنی ہمہ گیر شخصیت کی وجہ سے سفر کا کافی تجربہ رکھتے ہیں۔ اور ہر مقام کے حالات و واقعات سے بھی پوری طرح واقف ہیں۔ طے پایا کہ تعمیری پروگرام کی سمت واری تقسیم کی جائے اور اس پروگرام کو تھوڑے تھوڑے وقفہ کے ساتھ ہر ہفتہ میں ختم کیا جائے سفر سیکلوں پر کیا جائے اور اخراجات جس قدر ممکن ہو کم کئے جائیں قبل ازیں مقامات متعینہ کے مقتدر اصحاب سے خط و کتابت کی جائے تاکہ وہ ہماری آمد سے قبل وقت مقررہ پر عوام کا جلسہ طلب کر سکیں جہاں ہم اپنے اس مقبول عام ادارہ کے اغراض و مقاصد اور ضوابط و قواعد کا اظہار کر سکیں اور اس کے بعد صدر و معتمد اور اراکین وغیرہ کا انتخاب انھیں کے مشورہ سے کر کے شاخ قایم کر دیں جن مقامات کا دورہ طے پایا وہ یہ ہیں

راجیشور، ہمنا آباد، چنگوپہ، کریم آباد، ہلی کھیڑ، بھالکی، بھاتکر گھوڑواڑی شریف، بالکنڈہ کا سار، اودا وشاجہانی، ہرتی، نیلنگہ شریف، ٹالہ، ترودی، تمرگہ، گنجوٹی، ملدرگہ، تلچا پور، خانہ پور۔

**شاخ شاہ آباد کا جلسہ تقسیم اسناد** | ۳۰ جنوری کو افسر کلب میں ۶ بجے شام بصدارت جناب مولوی محمد عماد الدین صاحب اول تعلقدار سرپرست ادارہ جلسہ تقسیم اسناد منعقد ہوا۔ آبادی کے کئی سیٹھ ساہوکار اور دیگر سربرآوردہ لوگ نیز نوجوان طلبہ کی ایک تعداد کثیر شریک جلسہ تھی سید محمد نور الحسن صاحب نے روئداد سالانہ سنائی۔ مولوی سید غلام نبی صاحب وکیل ہائیکورٹ نے تقسیم اسناد کی استدعا کی۔ جناب صدر صاحب نے سندیں تقسیم فرمائیں اور مرکز میں اول آنے والے امیدواروں کو (جن کے نام درج ذیل ہیں) انعامات بھی دیے گئے۔

عبد السعید اثر اردو عالم، سید محمد عزیز الحسن اردو زبان دانی، شیخ چاند جیلانی اردو دانی، مرکز آمنہ سلطانہ نجم النساء بیگم اردو دانی۔

انعامات اور اسناد تقسیم کرنے کے بعد جناب صدر نے امیدواروں کو مبارکباد دی۔ سید محمد نور الحسن صاحب نے ادارہ کی مختصر تاریخ بیان کی اور ادارہ کے کارہائے نمایاں کی تفصیل بتائی۔ اور جنرل والاشان پرنس آف برار کی تقریر (جو ٹاؤن ہال باغ عام میں پڑھی گئی تھی) سنانے کی عزت حاصل کی اس طرح بتایا کہ ادارہ کیا اہمیت رکھتا ہے۔ اس دلچسپ تقریر کو سن کر حاضرین بے حد متاثر ہوئے اور ادارہ سے متعلق ہمدردی ظاہر کی سلسلۂ تقریر کو جاری رکھتے ہوئے جناب نور الحسن صاحب نے شاخ کی سرگرمیوں کا بھی تذکرہ کیا اور کہا کہ اس قلیل عرصہ میں شاخ نے وہ خدمت انجام دی ہے جو ایسے مقام پر بڑی بڑی انجمنیں بھی انجام نہیں دے سکتیں۔ اس کے بعد شاخ کے دارالمطالعہ کے لئے چندہ کی اپیل کی اور کہا کہ رسائل جاری کر کے بھی شاخ کی مدد کی جا سکتی ہے اپیل کی عالیجناب تعلقدار صاحب نے تائید کی کئی اصحاب نے بخوشی سالانہ چندہ دہندگان کی فہرست میں اپنا نام لکھایا۔

معاونین:۔ جناب محمد حسین صاحب سوداگر، جناب عبد الصمد صاحب، مسٹر ڈی۔ بی۔ شاہ صاحب گتہ دار آبکاری، جناب شیخ امام صاحب سوداگر، مسٹر ایرپا صاحب ساہو، مسٹر جمشید جی مہربان جی، جناب سید مسکین محی الدین صاحب۔

اراکین الف:۔ جناب محمد قتال صاحب مدرس، جناب سپروائزر صاحب جناب منیجر صاحب سرسوتی بنک۔

اراکین ب:۔ مسٹر سنگپا چنچور، مسٹر اپا راؤ صاحب محافظ دفتر، جناب عظیم الدین صاحب الفت، جناب عبد السعید صاحب اثر، جناب بدیع اللہ حبیبی صاحب قلندر، مسٹر رامچندر راؤ، ان کے علاوہ جناب محمد امین صاحب نے اخبار "صدق" جناب ایوب صاحب نے "مدرسہ" حیدرآباد اور جناب عبد القیوم صاحب بنگلکار نے اخبار "وقت" جاری کرنے کا وعدہ فرمایا اور جناب تحصیلدار صاحب نے ماہانہ ایک روپیہ چندہ دینے کے لئے کہا۔ آخر میں جناب نور الحسن صاحب نے حاضرین کا اور خصوصاً چندہ دہندگان کا شکریہ ادا کیا۔

**دارالمطالعہ کا معاینہ** | جلسہ کے برخواست کے بعد جملہ اصحاب نے شاخ کے دارالمطالعہ کا معاینہ کیا۔ عالیجناب تعلقدار صاحب اور تحصیلدار صاحب بھی ساتھ تھے ادارہ کے دفتر اور دارالمطالعہ کے لئے مولوی سید غلام نبی صاحب وکیل نے اپنے مکان کا ایک بڑا ہال دیدیا ہے موصوف کو ادارہ سے بڑی ہمدردی ہے جملہ اصحاب نے ادارہ کے دارالمطالعہ کو ملاحظہ کیا۔ دیواروں پر مختلف ادیبوں اور شاعروں کی تصاویر آویزاں تھیں۔ میز پر مختلف رسائل اور ادارہ سے متعلق لٹریچر رکھا ہوا تھا۔ انگریزی داں اصحاب نے انگریزی زبان میں شایع شدہ کتابچہ پڑھ کر بڑی مسرت کا اظہار کیا۔ اور شاخ کی امداد کا وعدہ فرمایا۔

**تعلیم** | اردو امتحانات کی تعلیم کا آغاز ہو چکا ہے دارالمطالعہ روز پانچ بجے شام سے نو بجے تک کھلا رہتا ہے۔

**عطیہ** | اسی ماہ جناب صابر صاحب کوسنگوی نے اپنے افسانوں کا مجموعہ "آبشار" شاخ کے کتب خانے کے لئے عنایت فرمایا اور جناب

عبدالصمد صاحب نے دارالمطالعہ کے لئے ایک کرسی عنایت کی۔

اقتباس تقریر جناب سید نورالحسن صاحب

شاہ آباد میں ادارہ کی شاخ کو قایم ہوئے ایک سال سے زائد عرصہ گزرا۔ ہماری شاخ کی سرپرستی جناب مولوی عمادالدین صاحب اول تعلقدار جیسی علمی دلچسپی رکھنے والی شخصیت نے اپنے ذمہ لی اور مولوی جعفر حسین صاحب اور مولوی سید غلام نبی صاحب (وکلا ہائیکورٹ) جیسے صدر صاحبان نے ہمیں امداد دی۔ دارالمطالعہ کے قیام کے بعد ہم نے تعلیم کی طرف توجہ کی۔ اردو دانی اور زبان دانی کی جماعتوں کو جناب ظہورالحق صاحب و جناب کامل حسین صاحب نے دلچسپی سے پڑھایا اور اردو عالم کی تعلیم میں نے اپنے ذمہ لی۔ ساتھ ہی ساتھ شاخ نے کئی علمی اور ادبی جلسے بھی کئے اور مشاعرے بھی منعقد ہوئے۔

مرکز ذکور کیسا تھ مرکز امتحانات کا قیام بھی عمل میں آیا اور عالیجناب تعلقدار صاحب نے اپنے صاحبزادی کو بھی امتحان میں شریک فرماکر دوسروں کے لئے قابل تقلید مثال پیش کی۔

نتائج اچھے رہے۔ امتحانات کے بعد کتب خانہ کے قیام کے لئے بہت کوشش کی گئی مگر زیادہ کامیابی نہ ہوئی۔

ہمیں نہایت افسوس کے ساتھ یہ کہنا پڑتا ہے کہ باشندگان شاہ آباد میں سے اکثر ہمارے ساتھ تعاون عمل نہیں کرتے ہیں جس کی وجہ سے ایک وسیع طبقہ ادارہ کے فیض جاریہ سے محروم رہا ہے۔ حاضرین میں سے خاص طور پر ہم سیٹھ ساہوکاروں کو متوجہ کرنا چاہتے ہیں کہ وہ اپنے جالوں اور مزدوروں کو اردو سیکھنے کے لئے ادارہ کی درسگاہ کو روانہ کریں اور اگر آپ میں سے کسی کو اردو نہیں آتی ہے تو خود بھی اگر کچھ دیر اردو سیکھیں۔ مقامی عہدہ داروں سے ہماری درخواست ہے کہ وہ اپنے دفاتر کے چپراسیوں کو اردو دانی کے امتحانات میں شرکت کے لئے مجبور فرمائیں اور صیغہ داروں کو اردو عالم کے امتحانات کی شرکت کی ترغیب دیں اور ادارہ کے کامیاب شدہ امیدواروں کو جو دفاتر میں ملازم ہیں اوروں پر ترجیح دیں۔

ہمیں مسرت ہوتی ہے کہ عالیجناب عمادالدین صاحب ادارہ سے گہری دلچسپی رکھتے ہیں۔ یہاں کی شاخ کی ترقی آپ کے خلوص اور ہمدردی کا نتیجہ ہے۔

مرکز امتحانات کے قیام کے لئے ہم انجمن اسلامیہ کی معلمہ صاحبہ سے مدد کے طالب ہیں۔ گزشتہ سال جناب محمود بیگم صاحبہ معلمہ نے خاص دلچسپی کا اظہار کیا تھا ہم امید رکھتے ہیں کہ اس سال بھی معلمہ صاحبہ طالبات کو اردو امتحانات کی تعلیم دیں گی۔

مجلس انتظامی شاخ شاہ آباد سال حال مجلس انتظامی حسب ذیل اراکین و عہدہ داروں پر مشتمل رہے گی۔

صدر :۔ مولوی میر گوہر علی صاحب موسوی تحصیلدار۔

نائب صدر :۔ مولوی سید غلام نبی صاحب وکیل ہائیکورٹ۔

معتمد :۔ مولوی ابراہیم علی صاحب سررشتہ دار۔

نائب معتمد :۔ مولوی محمد یوسف صاحب۔

اراکین :۔ مولوی سید نورالحسن صاحب، مسٹر راگھوراؤ صاحب، جناب جمال الدین صاحب، سیٹھ ججے کرن جی صاحب، مسٹر سوامی ایم اینگم صاحب، مسٹر دین شاہ صاحب، جناب سید یعقوب صاحب قریشی۔

**جلسہ تقسیم اسناد ادارہ شاخ نظام آباد** | بتاریخ ۱۳ر جنوری

روز یکشنبہ بوقت ساعت شام بہ سرپرستی جناب محترم مولوی ظہیر احمد صاحب اول تعلقدار ضلع ہٰذا بصدارت مرزا محمد بیگ صاحب اول تعلقدار سابق ضلع ہٰذا جلسہ منعقد ہوا۔

جناب صدر نے موجودہ امیدواروں کو اسناد تقسیم فرمائے سال ۵۲ف کے لیے حسب ذیل عہدہ داروں کا انتخاب عمل میں آیا۔

سرپرست :۔ مولوی محترم ظہیر احمد صاحب اول تعلقدار (حسب سابق)

میر مجلس :۔ جناب مولوی نصیر احمد صاحب دوم تعلقدار۔

نائب میر مجلس :۔ ” ” سید احمد صاحب صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ۔

معتمد :۔ جناب مولوی محترم محمد احسین خاں صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ

نائب معتمد :۔ محمود عالم سالک مددگار مدرس مدرسہ تحتانیہ قلعہ۔

صدر جلسہ نے اپنی علمی اور ادبی سرپرستی کے سلسلہ میں (صہ) روپیہ کا عطیہ ان امیدواروں کے لیے عنایت فرمایا ہے جو اول دوم سے شاخ نظام آباد میں کامیاب ہیں۔

**شعبۂ طلبہ رینا پور** | ۹ر فبروری ۱۳۵۲ف بصدارت مولوی احمد محی الدین صاحب مدرس صدر شعبۂ طلبہ ایک تقریری جلسہ منعقد ہوا مضمون تقریر تجارت زراعت سے بہتر ہے۔ جلسہ امین صاحب نے حمد سے شروع کیا۔ نائب معتمد نے گذشتہ جلسہ کی روئیداد پڑھ کر سنائی اس کے بعد تجارت پر بوبا سکوز، رفیع الدین صاحب امین اور مظفر علی نے تقریریں کیں۔ اور زراعت پر بشیر الدین، مانک، پنڈھری، وشوانتھ، گرونانتھ نے تقریریں کیں اس کے بعد صدر صاحب کی اختتامی تقریر پر جلسہ برخاست ہوا۔ آیندہ تقریر سینما بینی کے فوائد اور نقصانات مقرر کی گئی۔

**اورنگ آباد** | شہر اورنگ آباد میں ادارہ ادبیات کے خدمات ہو رہے ہیں۔ مولوی ارشد علی صاحب جاگیردار نبیرۂ نواب منصور یار جنگ بہادر مرحوم نے بھی ازراہ عنایت اپنی ڈیوڑھی پر اردو دانی و اردو زبان دانی کی دو جماعتوں کے قیام و تعلیم کی ہامی بھری ہے۔ یہ نوجوان تعلیم یافتہ بڑے طبقہ کے جاگیرداروں سے ہیں۔ کاغذی پورہ میں بھی دو جماعت ہائے اردو دانی و اردو زبان دانی کا قیام عمل میں آیا ہے۔

**پھولمری میں شاخ کا قیام** | جناب دوم تعلقدار صاحب ڈویژن اورنگ آباد نے حین دورہ حالیہ بصدارت عالیجناب نواب حمایت نواز جنگ بہادر ادارہ کی شاخ قایم فرمادی ہے۔ صدر ممدوح نے (سہ) روپیہ کا عطیہ گرانقدر بھی مرحمت فرمایا اور جناب دوم صاحب نے درسی کتب نصاب بھی عطا فرمائے۔ ہیں ادارہ ہٰذا ہر دو صاحبان معز کا علمی دلچسپی و سرپرستانہ توجہات کا بیحد ممنون ہے۔

**ہنگولی میں اردو کی تعلیم** | ۱ماہ آذر ۱۳۵۲ف ہی سے تمام جماعتوں کا افتتاح کر دیا گیا ہے۔ چنانچہ مختلف جماعتوں کی تعلیم کے اوقات حسب ذیل ہیں۔

جماعت زبان دانی۔ صبح ۷ تا ۸ بذمہ معتمد۔

” اردو فاضل۔ سہ پہر ۳ تا ۴ مولوی محمد عبداللہ صاحب۔

” ” ” ۴½ تا ۶ شام بذمہ معتمد۔

” اردو عالم۔ صبح ۷ تا ۸ مولوی محمد اسمٰعیل صاحب۔

” ” ” شب ۷½ تا ۸½ مولوی ملک ذاکر صاحب اردو فاضل

” اردو دانی۔ ” ” ” لیاقت علی خاں صاحب۔

مولوی ملک ذاکر صاحب کو فرصت نہ ملنے سے اردو عالم کی تعلیم بھی معتمد کے ذمے ہو گئی جس کا سلسلہ ماہ فروردی کے وسط تک جاری رہا۔ شدید مصروفیتوں کے باعث تعلیمی میقات اول ختم کرکے بعض جماعتوں کو تعطیل دیدی گئی ہے تاکہ وہ گھر پر مطالعہ جاری رکھ سکیں۔ وسط خورداد سے پھر دوسری میقات کا آغاز ہوگا اور یقین ہے کہ نصاب مکمل کر لیا جائے گا۔

اس سال امیدواروں کی تعداد حسب ذیل ہے۔

اردو فاضل ۷، اردو عالم ۵، زبان دانی ۱۰، اردو دانی ۱۲ جملہ ۳۴۔

کتب خانہ کا قیام شاخ کے قیام کے ساتھ ہی عمل میں آیا تھا جس سے تمام امیدوار، معاونین، رفقا اور اراکین شاخ مستفید ہو رہے ہیں۔ ماہ اسفندار ۱۳۵۲ف سے دارالمطالعہ کے لئے ایک علیحدہ کمرہ جو ایک مسجد سے ملحق ہے اور برسر راہ واقع ہے بکرایہ (عـ۱ـصہ) ماہانہ حاصل کیا گیا ہے۔ اور دارالمطالعہ کے لئے تمام ضروری انتظامات بھی کر لئے گئے ہیں۔

اس وقت کتابوں کی تعداد (۱۵۳) ہے اور عطیہ کی شکل میں لئے ہوئے رسائل کی تعداد (۲۰۰) سے کم نہیں ہے۔

یکم اردی بہشت ۱۳۵۲ف سے روزنامہ رہبر دکن بھی سہ ماہ کے لئے جاری کرایا گیا ہے رسالہ سب رس، بچوں کا سب رس، شہاب، ہماری زبان دہلی، عادل دہلی بغرض مطالعہ رکھے جانے والے اخبارات اور رسائل کی فہرست میں داخل ہیں۔

مزید برآں بلدہ سے آنے وقت میں سے ادارہ اور بازار سے کئی منتخب کتابیں خریدی تھیں جو بغرض مطالعہ دی جارہی ہیں۔ اس وقت مطالعہ کرنے والوں کی اوسط تعداد تقریباً (۱۰) ہے۔ آئندہ ہر ماہ مطالعہ کرنے والوں کی تعداد سے بھی مطلع کیا جائے گا۔

## بلولی میں اردو کی خدمت کا آغاز

۲ر فروری ۱۹۴۳ء کو مدرسہ تحتانیہ بلولی میں افتتاح شاخ کے لئے ایک جلسہ بصدارت کے ڈی جوشی ڈاکٹر منعقد ہوا مولوی محمد عبدالبصیر صاحب صدر مدرس و معتمد شاخ نے قیام ادارہ کے اغراض و مقاصد اور قواعد و ضوابط کو تفصیل سے بیان کیا۔ مولوی شرف الدین خاں صاحب گنتہ وار اور مسٹر پنڈت راؤ وکیل نے ادارہ کے فوائد پر تقریریں فرمائیں صدارتی تقریر کے بعد حسب ذیل عہدہ داران کا انتخاب عمل میں آیا۔ ادارہ میں سردست امتحان سند اردو دانی اور اردو عالم کی تعلیم کا انتظام کیا گیا چنانچہ یکم فروری سے ۵½ تا ۷ ساعت شام مدرسہ تحتانیہ بلولی جماعت اردو عالم کی تعلیم آغاز کردی گئی۔

صدر، عالیجناب مولوی علی سجاد صاحب تحصیلدار، معتمد۔ محمد عبدالبصیر صاحب صدر مدرس، نائب معتمد مولوی شیخ احمد صاحب، رکن مولوی ضیاء الدین محمود صاحب سررشتہ دار، مولوی سید افضل صاحب چکیلہ مولوی حسن ممتاز عالم صاحب منتظم پولس، سردار سرین سنگھ صاحب الحاج مولوی عبدالرحیم صاحب ڈاکٹر علاج حیوانات، مسٹر کے ڈی جوشی ڈاکٹر دواخانہ، مسٹر پنڈت راؤ وکیل، مولوی معین الدین صاحب مولوی مرزا زاہد علی بیگ صاحب، مولوی مرزا یوسف بیگ صاحب مدرس، مولوی سید بشیر احمد صاحب، مولوی شرف الدین خاں صاحب گنتہ وار۔

## شاخ بھوم

اردو امتحانات کی تعلیم کا انتظام اور کتب خانہ و دارالمطالعہ کی سرگرمیاں ڈاکٹر نرسنگ راؤ صاحب صدر شاخ کی نگرانی میں عمل میں آچکی ہیں۔ شاخ کے تحت مولوی محمد علی خاں صاحب معتمد شاخ اور مولوی معین الدین صاحب صدر مدرس جملہ نظام الدین درس و تدریس کا کام انجام دے رہے ہیں۔ امیدواران کی تعداد حسب ذیل ہے۔

اردو دانی ۲۱۔ اردو زبان دانی ۱۷۔ اردو عالم ۱۰۔ اور اردو فاضل ۲

اردو امتحانات کی تعلیم کا انتظام مدرسہ تحتانیہ بھوم کے ایک پرفضا کمرہ میں انجام پارہا ہے۔ تعلیم کے اوقات ۸ تا ۱۰ ساعت شب ہیں امیدواروں کی تعداد روز افزوں ترقی پر ہے۔

## کتب خانہ

محمد علی خاں علی بھوموی معتمد شاخ نے ادارہ کے کتب خانہ

کے لیے بچوں کا "سب رس" جاری کیا ہے جس کا ہدیہ تشکر مجلس انتظامی شاخ بھوم صاحب موصوف کی خدمت میں پیش کرتی ہے۔

## جولہ نظام الدین میں اردو کا کام

بتاریخ ۸ اردی بہشت سنہ ۱۳۵۲ ف معتمد شاخ نے امتحانات کی تعلیم کے سلسلہ میں جولہ نظام الدین کا دورہ کیا ایام دورہ میں مولوی محمد معین الدین صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ کے یہاں قیام رہا۔ صاحب موصوف جولہ نظام الدین میں پرخلوص اور بے لوث خدمات انجام دے رہے ہیں ادارہ شاخ بھوم مولوی صاحب کے ٹھوس خدمات کا شکریہ کسی طرح ادا نہیں کرسکتا۔ آپ کے بدولت جولہ شاخ کا ایک مکان بنا ہوا ہے۔ یہاں کی مقامی اردو سرگرمیاں واقعی قابل مبارکباد ہیں۔ اردی بہشت سنہ [illegible] ف کو محمد علی خاں صاحب معتمد شاخ بھوم بغرض تنقید تعلیم بھوم روانہ ہو گئے۔

## شاخ پرلی کی علمی نمائش

پرلی ہندوؤں کا ایک متبرک اور مقدس مقام ہے ہندوستان کے بارہ جیوتر لنگ میں سے ایک جیوتر لنگ یہاں بھی ہے جو "سری ویجناتھ جی" کے نام سے مشہور ہے ہر سال مہا شیو راتری کے دن جاترا بھرا کرتی ہے۔ دور دور سے زائرین آتے رہتے ہیں اس سال جناب مسٹر چکرپانی صاحب مہتمم مارکٹ کی توجہ اور دلچسپی سے نمائش میں خاص سلیقہ سے کام لیا گیا تھا۔ مختلف چیزوں اجناس اور مویشیوں کے ساتھ ساتھ ادبیات اردو شعبۂ طلبہ کے کاموں کی نمائش کی گئی تھی جس کے لئے جناب مسٹر چکرپانی صاحب مہتمم مارکٹ صدر شعبہ طلبہ نے ([illegible]) روپے خرچ کرکے علحدہ اسٹال بنوا کر دیا جس کے ہم بہت مشکور ہیں مولوی غلام حسین صاحب نے فرش استعمال کے لئے دیا تھا مولوی افلاطون خاں صاحب صدر مولوی ابو نعیم سید اکبر حسینی صاحب معتمد، مولوی غلام حسین صاحب سابق معتمد کی دلچسپی اور انہماک سے یہ علمی نمائش کامیاب رہی حسب ذیل طلبہ نے ہاتھ بٹایا اور مسلسل دو دن تک کام کرتے رہے۔

قاضی محمد عبدالستار فاروقی، محمد ہاشم کرمانی نائب صدر، محمد سعید الدین صدیقی منتظم کتب خانہ، محمد منظر حسین صاحب رکن انتظامی مہتمم صاحب زرعی مددگار صاحب زرعی غربی نے نمائش کو ملاحظہ فرماکر اظہار خوشنودی فرمایا۔

حسب ذیل نقشہ جات اور تصاویر نمائش میں رکھ دیے گئے تھے۔ صدر معلمہ صاحبہ مدرسہ نسواں کے ہم ممنون ہیں کہ صاحبہ موصوف رکن ہونے کی وجہ سے نمائش کے لئے فرنیچر ٹیبل وغیرہ کا انتظام کروایا۔ نمائش کی بعض چیزیں یہ تھیں۔

حیدرآباد کا نقشہ بناکر یہ بتلایا گیا کہ ریاست میں کتنی شاخیں قائم ہیں، ادارۂ ادبیات اردو کی شاخیں اور ان کے ارباب کار اردو زبان کی وسعت اور اس کا حیرت انگیز پھیلاؤ ایک بڑے تیر دار کے شکل میں دکھایا گیا تھا اور اس کے اجزا کو مختلف رنگوں سے ممتاز نمایاں کیا گیا تھا، دوسری زبانوں سے اردو کا لسانی تعلق اس چارٹ میں بتلایا گیا تھا کہ اردو کے اجزائے ترکیبی میں کن کن السنہ نے حصہ لیا ہے نیز یہ کہ اب اردو ان سب زبانوں کی معنوی خوبیوں سے مالامال ہے، ہندوستان میں اردو جاننے والوں کی اکثریت ریڈیو کے ذریعہ جو مختلف متعدد زبانوں میں تقاریر نشر کی جاتی ہیں ان میں اردو کا کیا درجہ ہے۔ اخبار و رسائل جو مختلف زبانوں میں شائع ہوتے ہیں اس میں اردو زبان کی کیا حیثیت ہے۔ سنہ ۱۹۴۲ع کے کامیاب شدہ امیدواران جو اردو کے امتحانات میں مختلف شاخوں سے شریک ہوئے تھے اس میں فیصد کامیابی کا اوسط قائم کرکے ان کی ممتاز کامیابیوں کو نمایاں کیا گیا تھا مجلس اردو امتحانات کے عہدہ داران و اراکین۔ ادبیات اردو حیدرآباد کے

پربھاد راؤ صاحب ۔ سکھارام صاحب ۔

۲ ۔ **کریم نگر** ۔ اس شاخ کے کام میں رفیع الزماں صاحب پرائز کنٹرول انسپکٹر ۔ محبوب خاں صاحب منتظم پولس ۔ سید عبدالرزاق صاحب انسپکٹر آبکاری وغیرہ دلچسپی لے رہے ہیں ۔

۳ ۔ **ناگر کرنول** ۔ اس شاخ کے کام احمداللہ حسینی صاحب جاگیردار ۔ حکیم شیخ منصور علی صاحب وکیل اور مشتاق حسین صاحب مناجر جنگلات کی دلچسپی سے انجام پارہے ہیں ۔

۴ ۔ **ایوت محل** (برار) جس کی مجلس انتظامی حسب ذیل اصحاب پر مشتمل ہے :-

صدر ۔ مولوی نور محمد صاحب ایم اے ۔ ایل ایل بی وکیل ۔
نائب صدر ۔ مولوی محمد ظفر اللہ صاحب رئیس ایوت محل ۔
معتمد ۔ محمد خلیل الرحمٰن صاحب ۔ نائب معتمد ۔ مولوی عبدالغنی صاحب قریشی ۔
ارکان ۔ مولوی نعیم اللہ خاں صاحب ۔ مولوی عظیم بخش صاحب ۔ مولوی محمد عبدالسمیع صاحب ۔ مولوی عبدالحکیم صاحب ۔ مولوی حفیظ الرحمٰن صاحب ۔ مولوی حفیظ اللہ خاں صاحب ۔

۵ ۔ **کھام گاؤں** (برار) حسب ذیل علم دوست اصحاب کی دلچسپی سے شاخ کا قیام عمل میں آچکا ہے ۔ اور اردو کی ترقی و ترویج ہو رہی ہے ۔

مولوی مشتاق احمد خاں صاحب بی ایس سی ۔ بی ٹی ۔ مولوی شیخ محمد رمضان صاحب بی اے ۔ مولوی محمد خلیل اللہ صاحب بی اے ۔ مولوی محمد زین الحق صاحب ندوی ۔ مولوی فاضل، دبیر کامل ۔ مولوی محمد حفیظ اللہ خاں صاحب بی اے ۔

## ادارۂ ادبیات اردو کا کام دوسروں کی نظر میں

الہ آباد سے ڈاکٹر سید محمود کی نگرانی میں ایک موقر رسالہ نئی زندگی شائع ہوتا ہے جس کے شمارے بابت اگست سنہ ۱۹۴۳ء میں ادارے کی روئداد بابت سنہ ۱۹۴۲ء پر جو ضخیم تبصرہ شائع ہوا ہے اس کے ضروری اقتباسات درج ذیل ہیں :-

"ادارۂ ادبیات اردو حیدرآباد دکن نے حال میں اپنی سالانہ روئداد شائع کی ہے جس میں اپنی مختلف مجلسوں، شعبوں اور شاخوں کی اُن خدمات کا مجمل خاکہ پیش کیا ہے ۔ جو سنہ ۱۹۴۲ء میں اس ادارے کے ذریعہ انجام پائی ہیں ۔

یہ روئداد اس ادارے کے بارھویں سال کی ہے ۔ جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ادارے نے اپنی زندگی کا ایک مُگ گزار لیا ہے ۔ اگرچہ اس ادارے کا دائرۂ عمل ممالک محروسہ حیدرآباد کے اندر محدود ہے پھر بھی اس امر سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اس ادارے نے زبان اردو کی چند نہایت ہی بنیادی خدمات انجام دی ہیں ۔ اس وقت اس ادارے کو حیدرآباد کے چوٹی کے عمائدین کی حمایت حاصل ہے ۔ اور ایک حد تک حکومت کی سرپرستی بھی ۔ پھر قدرت نے بھی ادارے کی اس معاملے میں بڑی فیاضی سے مدد کی ہے ۔ یعنی جامعۂ عثمانیہ نے جو ہر فن کے یگانۂ روزگار لوگوں کو جمع کر رکھا ہے وہ سب کے سب ادارہ کو مفت مل گئے ہیں اور جناب زورؔ ان سبھوں سے بیگاری لیتے رہتے ہیں ۔ ہمارے خیال میں کام کرنے سے زیادہ مشکل دوسروں سے کام لینا ہے اور یہ سلیقہ بہت کم لوگوں میں ہوتا ہے ۔ لیکن ڈاکٹر محی الدین زورؔ صاحب کام کرنا اور کام لینا دونوں ہی فنون سے آگاہ ہیں ۔

ادارۂ ادبیات نے اپنا کام بارہ مختلف شعبوں پر تقسیم کیا ہے ۔ اِن میں سے ہر ایک شعبہ کسی نہ کسی ماہر فن کے زیر نگرانی ہے اور اپنے فرائض انجام دے رہا ہے ۔

ادارہ اس سال کاغذ کی دقتوں کے باوجود آٹھ مفید کتابیں شائع کر سکا ہے ۔

(۱) گلدستان دتاسی (۲) بلاغت (۳) نظام علی خاں آصف جاہ ثانی

(۴) سکندر جاہ آصف جاہ ثالث (۵) کشمش نانی۔ (۶) عرب اور عربستان (۷) آریائی زبانیں اور (۸) شاد اقبال

رسالہ سب رس اور بچوں کا سب رس بھی برابر نکلتا رہا اور ان میں بدستور مفید مضامین شائع ہوتے رہے۔

اس وقت ساری ریاست میں ادارے کی ۳۴ شاخیں قائم ہیں جن کا دائرۂ عمل فی الحال پڑھے لکھے لوگوں کی خواندگی کو برقرار رکھنے کے لئے کتب خانے اور دارالمطالعے قائم کرنے تک محدود ہے۔

زبان کی ترقی کے لئے جو انجمن قائم ہو اس کے لئے کتابیں چھاپنے سے زیادہ ضروری ان کتابوں کے پڑھے جانے کے لئے مناسب فضاء پیدا کرنا ہے۔

بہرحال ہمیں مسرت ہے کہ ادارۂ ادبیات اُردو۔ انجمن ترقی اُردو (ہند) کے برخلاف نہ صرف کتابیں چھاپتا ہے بلکہ ان کے لئے مناسب فضاء پیدا کرتا ہے۔ شعبۂ امتحانات نے ایک کورس مقرر کردیا ہے اور اس کورس پر وہ اپنے باقاعدہ قانون کے مطابق اُردو دانی، اردو زبان دانی وغیرہ کے امتحانات لیتا ہے۔ اور لوگوں کو سندیں دیتا ہے۔

رپورٹ مذکور سے معلوم ہوتا ہے کہ ادارے نے اس قسم کے امتحانات میں شامل ہونے والے طلبہ کو سندیں تقسیم کیں جو بجائے خود ایک بہت بڑا کام ہے۔

ہمارے خیال میں ادارۂ ادبیات اُردو کا سب سے بڑا کارنامہ اُردو انسائیکلو پیڈیا کی تدوین و تکمیل ہوگی۔ بشرطیکہ یہ کام پورا ہوگیا۔ کیونکہ ہمیں اس کام کی تکمیل ہی میں شک ہے۔ یہ اس لئے نہیں کہ اس کی تکمیل کے لئے مناسب اہلیت موجود نہیں بلکہ اس لئے کہ اتنے بڑے عظیم الشان کام کے لئے جس قدر سرمایہ کی ضرورت ہے وہ شاید مہیا نہ ہوسکے۔

سب سے آخر میں مجھے ادارۂ ادبیات اُردو کی جس امر میں تعریف کرنی ہے وہ یہ کہ حیدرآباد کی روایات کے برخلاف اس نے اپنی تحریروں کی زبان نسبتاً کم سخت اور عام فہم رکھی ہے۔ حیدرآباد اس معاملے میں اب کافی بدنام ہوچکا ہے اور وہ دن دور نہیں جب ہندستان کی فہرست میں حیدرآبادی اُردو بھی شامل کردی جائے"

**اُردو دانی کا امتحان** متعدد امیدواروں اور ارباب ذوق کی استدعا کو پیش نظر رکھ کر اور ملک میں تعلیم بالغاں کی مہم کو آگے بڑھانے کی خاطر ادارہ کی مجلس اردو امتحانات نے طے کیا تھا کہ سال حال سے صرف اردو دانی کا امتحان سال میں دو بار لیا جائے۔ چنانچہ بروقت اس کا اعلان کردیا گیا تھا اور درخواستیں وصول ہونے کی آخری تاریخ ۷ دی ۱۳۵۳ف م ۱۲ نومبر ۱۹۴۳ء مقرر کی گئی تھی۔

خوشی کی بات ہے کہ اب تک ۱۰۹ (۲۰) امیدواروں کی درخواستیں اور فیس وصول ہوچکی ہے۔ نیز توقع ہے کہ حیدرآباد، اورنگ آباد، نظام آباد اور بمبئی کے علاوہ اور دوسرے مقامات پر بھی ۲۴ یا ۲۵ ڈسمبر کو اُردو دانی کا دوسرا امتحان لیا جائے۔ ٹھیک تاریخ کا ابھی تعین نہیں ہوا ہے بعد میں اطلاع دی جائے گی۔

**جلسۂ تقسیم اسناد** چونکہ اس سال اردو دانی کا دوسرا امتحان ماہ ڈسمبر میں لیا جارہا ہے اور ۱۹۴۳ء کے دونوں امتحانوں کے کامیاب امیدواروں کی اسناد کا ایک ساتھ تقسیم کیا جانا مناسب ہے اس لئے تقسیم اسناد کا جلسہ بعد ایام عید الضحیٰ ماہ ربیع الاول ۱۳۶۳ھ مطابق ماہ مارچ ۱۹۴۴ء میں منعقد کیا جائے گا۔

ادارہ

**اُردو انسائیکلو پیڈیا کی مجلس انجینیرنگ** | اردو انسائیکلو پیڈیا کے شعبۂ انجینیری کا اجلاس یکم دی ۱۳۵۳ف مطابق ۵ نومبر ۱۹۴۳ء روز شنبہ شام کے ساڑھے چار بجے دفتر ادارہ میں منعقد ہوا جس میں ذیل اصحاب نے شرکت کی :-

۱۔ مولوی سید عارف الدین صاحب سابق چیف انجینیر و معتمد تعمیرات سرکار عالی

۲۔ ” محمد اسد اللہ صاحب معتمد محکمۂ کنٹرول سمنٹ و فولاد ۔

۳۔ ” دلدار حسین صاحب انجینیر

۴۔ ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور معتمد اعزازی ادارہ ۔

۵۔ مولوی سید بادشاہ حسین صاحب } مدیرین اردو انسائیکلو پیڈیا

۶۔ ” فیض محمد صدیقی صاحب }

پروفیسر ضیاء الدین صاحب انصاری انجینیر نے ایک اہم مصروفیت کی بنا پر شرکت سے معذوری کی اطلاع دی ۔

اردو انسائیکلو پیڈیا کے سلسلے میں گزشتہ اجلاسوں میں جو مضمون واری خاکے انجینیرنگ اصطلاحات کے لئے بنائے گئے تھے ان کے مطابق اس اثنا میں مولوی سید عارف الدین صاحب، پروفیسر ضیاء الدین انصاری اور مولوی اسد اللہ صاحب انجینیر کی مدد سے اسماء و مصطلحات کی جو فہرستیں ادارے نے تیار کی تھیں ان کی خواندگی عمل میں آئی اور تقریباً ڈھائی گھنٹے کی نشست میں انجینیرنگ کے مختلف شعبہ جات کے جملہ اسماء و مصطلحات پر نظر ڈال کر تصفیہ کیا گیا کہ ان میں سے کون کون سے اسماء و مصطلحات پر اردو انسائیکلو پیڈیا میں مقالے اور مضامین کا اندراج ضروری ہے ۔

طے پایا کہ تصفیہ شدہ اسماء و مصطلحات کی فہرستیں ارکان مجلس کے یہاں بغرض توثیق و نظر ثانی روانہ کی جائیں ۔

طے پایا کہ اردو اصطلاحات انجینیری پر بھی فنی اور لسانی نقطۂ نظر سے کسی قطعی تصفیہ پر پہنچنے کی ضرورت ہے اس لئے آئندہ ہفتے میں ایک اور اجلاس منعقد کر کے اصطلاحات کی توثیق اور کام کی تقسیم کی جائے ۔

**شعبۂ نسواں** | شعبۂ نسواں کی مجلس عاملہ کا اجلاس بتاریخ ۲۲ر اکتوبر ۱۹۴۳ء جمعہ ساڑھے دس بجے ادارہ کے دفتر میں منعقد ہوا جس میں حسب ذیل خواتین شریک تھیں ۔

۱۔ محترمہ رابعہ بیگم صاحبہ

۲۔ ” بشیر النساء بیگم صاحبہ

۳۔ ” جہاں بانو بیگم صاحبہ

۴۔ ” تصدق فاطمہ بیگم صاحبہ

۵۔ ” محل ڈاکٹر زور صاحب

۶۔ اور معتمد ادارہ

دوسرے ارکان نے اپنی شرکت سے معذوری کے پیام روانہ کئے۔

شعبہ کے سابقہ اجلاس کی روئداد کی توثیق کے بعد اس سے متعلق امور کا تصفیہ کیا گیا جس میں ۔

(۱) ارکان سے سال ۱۹۴۴ء کے لئے غیر مستطیع طالبات کی خاطر چندے طلب کئے گئے جو اسی وقت ادا کر دئے گئے اور جس کو شعبہ کے فنڈ میں جمع کر دیا جائے گا ۔

(۲) معتمد نے سر صوفی سے دوبارہ ملنے اور اپنے مقصد کی وضاحت کرنے کا اظہار کیا ۔ اس کے بعد حسب ذیل امور پر غور کیا گیا :-

۱۔ شعبہ کی مالی حالت کی سقامت کا لحاظ کرتے مدرسے کے لئے روپیہ کی فراہمی ۔

۲۔ مدرسے کے سر کاری نصاب کے متعلق دوبارہ غور۔

۳۔ بزم ادب کے دوسرے جلسے کے لئے پروگرام۔
۴۔ معتمد و شریک معتمد کے فرائض اور تقسیم کار کا مشورہ۔
۵۔ دیگر امور۔

(۱) شعبے کے دونوں مدرسوں کے اخراجات کا لحاظ کرتے مشکل سے چھے ماہ صرفہ پورا ہوتا ہے۔ بقیہ چھے ماہ کے اخراجات کے لئے کچھ ایسے تدابیر اختیار کرنے چاہئے کہ ان کی تکمیل ہوسکے۔

خواتین کا چندۂ رکنیت چونکہ شعبۂ نسوان کے مصارف کے لئے وقف کر دیا گیا ہے اس لئے یہ تجویز ہوئی کہ ان کی ادائی کا باقاعدہ انتظام کیا جائے۔ نیز ارکان شعبہ اس بات کی سعی کریں کہ ہر ایک کم از کم ایک رکن بنائے۔

ایک کانسرٹ جس میں رفیعہ سلطانہ کا ٹیبچر "حالی" اور چند دوسرے ڈرامے اور گانے ہوں بشرط فرصت و سہولت ڈسمبر میں ترتیب دیا جائے۔ محرم سے قبل یا پھر حالات اجازت نہ دیں تو بعد اربعین۔ اس کانسرٹ کو دو دن دونوں شہزادیوں کی سرپرستی میں پیش کریں۔ ایک دن کے حاصل مدرسۂ بالغات کے لئے اور دوسرے دن کے مقامی اداروں یا قلت گرانی کی انسدادی انجمن کو بطور امداد دئے جائیں۔

(۲) مدرسے کے سرکاری نصاب کے متعلق جن دقتوں سے دوچار ہونا پڑتا ہے اس کے لحاظ سے رابعہ بیگم صاحبہ نے سرکاری امداد سے دست برداری کی رائے دی۔ یہ طے پایا کہ اس کے متعلق معتمد شعبہ ناظم صاحب تعلیمات سے گفتگو کریں اور اپنی مشکلات کا اظہار کریں اور بعد میں دوسرے اجلاس پر اس کا تصفیہ کیا جائے۔

(۳) بزم ادب کا دوسرا جلسہ اواخر شوال میں مقرر کیا گیا تھا۔ لیکن محبوبیہ اسکول کی داعی لطیف النساء بیگم چونکہ علیل ہیں اس لئے بجائے شوال کے ذیقعدہ کا مہینہ مقرر کیا گیا۔ پروگرام کے متعلق یہ طے پایا کہ ہماری طرف سے اقبال پر ایک نظم بشیر النساء بیگم صاحبہ سنائیں گی۔ مکالمہ "ابلیس و جبریل" کلیۂ اناث کی لڑکیاں سنائیں گی اور اقبال کی ایک نظم سعیدہ مظہر ترنم کے ساتھ سنائیں گی۔ ان کے علاوہ لطیف النساء بیگم صاحبہ اپنا پروگرام تیار کرسکتی ہیں۔

(۴) معتمد کی تحریک پر معتمد و شریک معتمد میں تقسیم کار کا مسئلہ پیش ہوا۔ معتمد نے تحریک کی تھی کہ چونکہ اور کاموں کی زیادتی اور صحت کی خرابی کی وجہ سے شعبہ کے کام پر اثر پڑ رہا ہے اس لئے وہ حساب کتاب اور اجرائی اخراجات کا کام سرانجام دیں گی۔ اور شریک معتمد بقیہ تمام کام اپنے ذمہ لیں۔ سب ارکان نے اس رائے سے اتفاق کیا لیکن شریک معتمد کو اس میں کچھ پس و پیش رہا اس لئے کچھ تصفیہ نہ ہوسکا۔

(۵) ششماہی اردو دانی کے امتحانات کے متعلق ادارہ سے استفسار کے جواب میں رابعہ بیگم صاحبہ نے بیان کیا کہ مدرسۂ بالغات کی لڑکیاں شریک نہ ہوں گی۔

نگرانی کے متعلق یہ تصفیہ ہوا کہ بشیر النساء بیگم صاحبہ، بلقیس بانو بیگم صاحبہ، بیگم صاحبہ ڈاکٹر زور صاحب اور سعیدالنساء بیگم صاحبہ سے انتظامات اور نگرانی کے لئے درخواست کی جائے۔ اسی ضمن میں معتمد کی یہ تحریک کہ سعید النساء بیگم صاحبہ (اہلیہ مولوی عبدالرحمن صاحب مدیر وقت) کو رکنیت شعبہ کی دعوت دی جائے۔ باتفاق آراء قبول کی گئی۔ ایک اعتراض کا جواب دیتے ہوئے معتمد نے اس بات کی صراحت کر دی کہ پٹرول راشننگ اور دیگر وجوہ سے مجلس عاملہ کے اجلاس ضرور نہیں کہ ہر ماہ ہوا کریں۔ اس لئے سر دست حسب ضرورت مجلس عاملہ کے اجلاس ہوا کریں گے۔ جس سے سب نے اتفاق کیا۔

**قیام شاخ ناگرکرنول** | بتاریخ ۳۰ر آذر ۱۳۵۵ف بمقام کلب عثمانیہ بہ صدارت عالی جناب مولوی توقیر مرزا صاحب رزاقی ایم اے۔ ایل ایل بی منصف ناگرکرنول، عام جلسہ منعقد کیا گیا جس میں اکثر وکلاء، مقامی وعہدہ داران و معززین آبادی شریک تھے اور منشی، منشی فاضل ادارۂ منصوریہ کے طلبہ نے بھی شرکت کی۔ مولوی حکیم شیخ منصور علی صاحب منصور مولوی فاضل، منشی فاضل، اردو فاضل وکیل ہائی کورٹ و معتمد ادارہ نے اردو کی اہمیت اور اس کی تاریخ پر مختصر سا تبصرہ کیا اور ادارۂ ادبیات اردو حیدرآباد دکن کے مساعی جمیلہ اور جناب ڈاکٹر زورؔ صاحب کی کوششوں پر اجمالی نظر ڈالی۔ من بعد عہدہ داران شاخ کا انتخاب عمل میں آیا چنانچہ اس شاخ کے صدر بہ غلبۂ آراء جناب مولوی توقیر مرزا صاحب رزاقی منصف ناگرکرنول اور نائب صدر مولوی محمد نور الدین خاں صاحب وکیل ہائی کورٹ مقرر ہوئے۔ اور مولوی معین الدین صاحب وکیل، مولوی احمد بن علی صاحب وکیل ہائی کورٹ، مولوی محمد شاہ علی خاں صاحب وکیل ہائی کورٹ و عالی جناب پنڈت بی۔ ایس نارائن صاحب ڈاکٹر دواخانہ ناگرکرنول اور جناب مولوی غلام رسول صاحب صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ ناگرکرنول و پنڈت نرسنگ راؤ صاحب وکیل، پنڈت راما ریڈی صاحب وکیل ارکان انتظامی مقرر ہوئے۔ اور منشی فاضل و منشی کے طلبہ نے بھی ارکان ادارہ میں اپنا نام شریک کرایا اور سبھوں نے چندہ دینے پر آمادگی ظاہر کی۔

**شعبۂ طلبہ سنگولی کا دورہ اونڈہ** | بتاریخ ۵ر آذر ۱۳۵۵ف چھ افراد پر مشتمل وفد تقریباً ۳ بجے شب سنگولی سے نکل کر ٹھیک ۱۱ بجے دن قصبۂ اونڈہ تعلقہ سنگولی بغرض ترویج و اشاعت اردو و قیام ادارہ وارد ہوا۔

۹ بجے شب بہ صدارت مولوی سراج الحق صاحب صدر مدرس قصبۂ اونڈہ جلسۂ عام ترتیب دیا گیا۔ صاحب موصوف نے صدارت کو بڑی خوشی سے قبول فرمایا اور رونق [illegible] افزائی فرمائی۔ [illegible]

رکھتے ہیں نیز آپ کو قصبہ مذکور میں ہر دل عزیزی حاصل ہے۔ صاحب موصوف اور مولوی منیر الدین صاحب، سرفراز خاں صاحب، مرتضیٰ صاحب، محمد ابراہیم صاحب پٹیل، قاسم میاں صاحب، علی شیر خاں صاحب، شرف الدین صاحب، فیاض الدین صاحب، ظہور الحق صاحب نے وقتاً فوقتاً وفد کی مدد فرمائی و نیز قصبۂ مذکور کے تفصیلی حالات و واقعات سے روشناس کیا۔ خصوصاً مولوی منیر الدین صاحب پیش امام نے تعلیم بالغاں کے لئے آمادگی اور ادارۂ ادبیات اردو سے دلچسپی لی، سرفراز خاں صاحب منتخبہ صدر کی اس تحریک سے دلچسپی، محمد ابراہیم صاحب پٹیل کی خدمت معتمدی کی قبولیت، مولوی شرف الدین صاحب و فیاض الدین صاحب زمیندار و نیز مولوی قاسم میاں صاحب قسیمؔ کی تحریک کو کامیاب بنانے کی کوشش سے وفد بہت زیادہ متاثر ہوا۔

مولوی منیر الدین صاحب پیش امام کی قرأت سے جلسے کا افتتاح ہوا۔ جس میں احمد عارف صدر شعبۂ طلبہ کے خوش گلو ترنم و تقریر و نیز مولوی قاسم میاں صاحب قسیمؔ کی نظم، محمد اسمٰعیل خاں مشتاقؔ، محمد ابراہیم شارقؔ کی نظم و جامع تقریر، محمد مصطفیٰ خاں طالبؔ کی تقریر بہ عنوان "سرسری نظر اونڈہ پر" سے اہلیان قصبہ بہت زیادہ متاثر ہوئے اور عرصہ تک ان کے دل اس سے متاثر رہیں گے۔ اور امید ہے کہ ان تقاریر سے اردو کی خدمت کے لئے کمربستہ رہیں گے۔

جلسے کے اختتام پر جناب صدر نے ایک پُرزور تقریر کی۔

**شعبۂ طلبہ اونڈہ** | حسب ذیل انتخابات عمل میں آئے:—

صدر۔ جناب مولوی سرفراز خاں صاحب۔ معتمد۔ محمد ابراہیم صاحب پٹیل قصبۂ اونڈہ
نائب صدر ۔ ،، محمود میاں صاحب۔ شریک معتمد۔ قاسم میاں صاحب۔

ارکان

علی شیر خاں صاحب۔ غلام مرتضیٰ صاحب۔ شرف الدین صاحب۔ فیاض الدین صاحب
شیخ داؤد صاحب۔ ظہور الحق صاحب۔ شیخ توکل صاحب۔ محمد شفیع صاحب

شہاب الدین صاحب ۔ سید عزیز صاحب ۔ عبد القیوم صاحب مندرجۂ بالا اصحاب سے ہم قوی امید رکھتے ہیں کہ وہ اپنی ذی اثر شخصیت سے اردو کی ہمہ جہتی ترقی کے لئے کوشاں ہوں گے ۔ نیز محمد اسمٰعیل خاں مشاق اردو فاضل اونڈھوی ہنگولی سے ہر مہینہ وعشرہ آکر وقتاً فوقتاً مدد کرتے رہیں گے ۔

**شعبہ طلبہ نارائن کھیڑ** | بتاریخ ۲ر آذر ۳۵۳ف بروز جمعہ بوقت چار ساعت روبرو جامع مسجد دار المطالعہ شعبہ طلبہ کا افتتاح کیا گیا دار المطالعہ ہذا میں درسی ادبی وتاریخی کتب کا ذخیرہ (۲۵۰) اعداد پر مشتمل ہے فی الحال ماہواری رسالوں کا بھی انتظام کیا گیا ہے اور مجلس انتظامی شعبۂ طلبہ اردو کی خدمت میں مصروف بہ کار ہے ۔ چنانچہ اب تک اردو عالم کے لئے تین امیدوار اردو فاضل کے لئے ایک اردو دانی کے لئے چھے زبان دانی کے لئے دو امیدواروں کی تعلیم کا انتظام کیا گیا ہے اور آئندہ امیدواروں میں اضافہ کی توقع ہے ۔

مجلس انتظامی شعبہ طلبہ میں یہ تحریک پاس کی گئی ہے کہ سال حال شعبۂ طلبہ کے جملہ معتمدین وارکان ادارۂ ادبیات اردو کے امتحانات میں شرکت ہوں ۔ سال نو ۵۳ ف کے لئے معتمد وصدر کا انتخاب عمل میں آیا جو درج ذیل ہے :-

صدر ۔ مولوی نذیر احمد صاحب

نائب صدر ۔ ؍؍ غلام دستگیر صاحب

معتمد ۔ ؍؍ خواجہ خلیل الرحمن صاحب

نائب معتمد ؍؍ قدرت اللہ بیگ صاحب

**شعبہ طلبہ رینا پور** | بتاریخ ۲۵ر امرداد ۳۵۲ف بصدارت مسٹر گوبند راؤ صاحب صدر مدرس وصدر ادارہ ادبیات اردو شاخ رینا پور بمقام مدرسہ شعبۂ طلبہ کا ماہانہ جلسہ منعقد ہوا جس میں تمام ارکان شعبۂ طلبہ اور معزز حضرات قصبہ موجود تھے ۔ معتمد صاحب ادارہ شاخ رینا پور نے ضروریات خانگی کے تحت شریک جلسہ نہ ہو سکے ۔ چونکہ معتمد شعبہ طلبہ و نائب معتمد وبعض ارکان بوجہ کامیابی امتحان اعلیٰ تعلیم کے لئے دوسرے مقامات کو جا چکے ہیں اس لئے اس جلسے میں انتخابات عہدہ داران شعبہ بھی کرنے تھے ۔ بشیر الدین کی حمد سے جلسہ کا آغاز ہوا الٰہی بخش نائب صدر نے گزشتہ جلسہ کی روئداد پڑھی اس کے بعد پنڈھری، شیو لنگ، شفیع الدین، مہالنگ، مظفر علی وغیرہ نے ورزش کے فوائد پر تقریریں کیں ۔ مولوی رؤف الدین صاحب مدرس مولوی احمد محی الدین صاحب مدرس وصدر شعبہ نے بھی ورزش کے فواید کی توضیح کی ۔ حسب ذیل انتخابات باتفاق آرا عمل میں آئے ۔

صدر ۔ مولوی احمد محی الدین صاحب ۔ نائب صدر ۔ الٰہی بخش ۔

معتمد ۔ شفیع الدین قریشی ۔ نائب معتمد ۔ اتم شنکر راؤ ہمبرے ۔

معتمد کتب خانہ ۔ شیو لنگ پردت اپا اور گنڈے ۔

معتمد فروختگی کتب ۔ عشرت اللہ ۔

ارکان ۔ مہالنگ، وشنو ناتھ، شیخ احمد، عبد الحمید، اسمٰعیل، مظفر علی امین صاحب، وامن، وشنو ناتھ شنکر ۔

**شاخ پربھنی** | ادارۂ ادبیات اردو شاخ پربھنی مولوی غلام افضل صاحب بیابانی ایچ سی ۔ ایس، مولانا محمد ابرار حسین صاحب ایم اے فاضل مصر صدر فوقانیہ کی سرپرستی اور رہبری میں برابر سرگرم عمل ہے اردو امتحانات کی تیاری کرائی جا رہی ہے روزانہ شام مارکٹ ہو ملیس ہال میں درس ہو رہے ہیں جن میں خاص طور پر مولوی اسمٰعیل شریف صاحب ازلی مددگار فوقانیہ مولوی غلام حسن صاحب صدیقی مددگار فوقانیہ مولوی اشرف الدین صاحب نیفتی، مولوی محمد حسین صاحب جلالی، حمید اللہ خاں شیدا معتمد شاخ درس دے رہے ہیں ۔

اس سے پہلے شاخ پربھنی کے زیر اہتمام جلسہ تقسیم اسناد ۱۳۴۲ھ زیر صدارت عالی جناب مولوی ولی حسن صاحب اول تعلقدار ضلع پربھنی نہایت اعلیٰ پیمانے پر منایا گیا جس میں تمام عہدہ داران مقامی نے

شرکت فرمائی جن میں جناب مولوی غلام افضل صاحب بیابانی ایچ سی ایس مہتمم کروڑگیری، مولوی ابرارحسین صاحب ایم اے فاضل صدر مدرسہ فوقانیہ و صدر ادارۂ ادبیات اردو شاخ پرکھنی، مولوی غلام دستگیر صاحب جھکری مددگار ناظم امداد باہمی، مسٹر پال کشن راؤ ایم اے بی اے تحصیلدار، مسٹر مدھوسودن صاحب ایم اے مددگار مہتمم آبکاری مولوی قاضی سلطان محی الدین صاحب سینیٹری انسپکٹر، مولوی مظہر علی خاں صاحب وکیل ہائی کورٹ نائب صدر بزم رنداں قابل ذکر ہیں ان کے علاوہ خوش باش دکلاء و تاجران کی کثیر تعداد شریک جلسہ تھی جلسہ گاہ کے انتظامات مولوی افتخار احمد خاں صاحب معتمد حمید اللہ خاں صاحب شیدا معتمد ادارہ اور مولوی تاج تقی الدین صاحب رکن ادارہ اور مولوی خواجہ خاں صاحب کی کاوشوں کا نتیجہ تھے۔

مولوی حمید اللہ خاں صاحب شیدا معتمد شاخ پرکھنی نے اپنی رپورٹ سنائی اور آخر میں صدر جلسہ سے اسناد تقسیم کرنے کی درخواست کی اس کے بعد صدر جلسہ نے تمام کامیاب طلبہ کو اسناد عطا کئے اور نصیحت آمیز تقریر فرمائی مولانا ابرار حسین صاحب نے اپنے خاص انداز میں تقریر فرمائی اس کے بعد مولوی عبد اللہ صاحب نیر منتظم بال اور مولوی فیاض علی خاں صاحب تلینش نے اپنی نظمیں سناکر خراج تحسین حاصل کیا۔ آخر میں مولوی حمید اللہ خاں صاحب شیدا نے شکریہ ادا کیا اور دعائے سلامتی اعلیٰ حضرت بندگان عالی کے بعد نہایت کامیابی کے ساتھ جلسہ ختم ہوا۔

**شاخ بسمت نگر** | مولوی عبد الحی صاحب منصف اور مولوی فرید مرزا صاحب تحصیلدار و صدر ادارۂ ادبیات اردو شاخ بسمت نگر اور مولوی عنایت اللہ خاں صاحب سوداگر پارچہ معتمد شاخ کی کوششوں سے بسمت نگر کو ۱۳۳۲ف کے اردو امتحانات کا مرکز قرار دیا گیا اور پچاس سے زائد طلبہ شریک امتحان ہوئے جن کے ذمہ مولوی افضل احمد صاحب مددگار ... میں ...

مولوی فخر الحسن صاحب کے سپرد تھے۔ دارالمطالعہ کی جدید تنظیم بھی عمل میں آئی۔ مولوی فخر الحسن صاحب مہتمم دارالمطالعہ منتخب ہوئے اور شاخ کے سرگرم معتمد مولوی عنایت اللہ خاں صاحب نے اپنی تمام کتابیں بغرض استفادۂ عام دارالمطالعہ میں دے دی ہیں جس کے لئے ادارہ مشکور ہے۔

**شاخ کلیانی** | دارالمطالعہ کے لئے مولوی سید نجم الدین حسن صاحب قادری سررشتہ دار عدالت کلیانی نے حسب ذیل کتب مرحمت فرمائی ہیں:-
(۱) تاریخ مسلم لیگ مصنفہ مرزا اختر حسن صاحب (۲) نانی عشو مصنفہ علامہ راشد الخیری مرحوم (۳) شہادت نامہ مصنفہ محمد عبد السلام ذکی (۴) فخر قوم ملا عبد القیوم کی یاد میں (۵) رسالہ مولوی بابت ربیع الثانی ۱۳۶۱ھ (۶) سب رس ستمبر ۱۹۴۲ء (۷) تنظیم میلاد نمبر بابت ۲۷ ربیع المنور ۱۳۶۱ھ (۸) عالمگیر بابت ماہ مارچ ۱۹۴۲ء و جولائی ۱۹۴۱ء۔

مولوی شیخ حسن صاحب چودھری نے دارالمطالعہ کے نام کہکشاں دہلی اور کامیاب دہلی جاری کروائے اور ان کے علاوہ حسب ذیل کتب بھی دارالمطالعہ کو عنایت کیں۔ (۱) اسرار الشہادتین (۲) تحفۃ الاسلام (۳) النشائے خلیفہ فارسی (۴) قصہ گل با صنوبر (۴) ہزار مسائل ہندی (۵) جنگ نامہ حضرت علی (۶) لیلیٰ مجنوں اردو (۷) یوسف زلیخا اردو (۸) طوطا کہانی۔

مولوی میر احمد علی صاحب داروغہ اعراس نے بھی حسب ذیل دو کتب عنایت کیں:-

(۱) آداب النبیؐ (۲) وینس کا سوداگر۔

کتب معطیہ مولوی محمد نظام علی خاں صاحب مددگار تعلقدار ستقر کلیانی (۱) محسوسات ماہر (۲) مضمرات جنگ اور قائد ملت (۳) حیدرآباد کا سنہ قتل (۴) حالات حضرت یوسف صاحب شریف صاحب قبلہ (۵) تاریخ مجلس اتحاد المسلمین مملکت آصفیہ (۶) ہندوستان و پاکستان

کتب معطیہ مولوی سید تاج الدین صاحب منشی فاضل صیغہ دار دلیسکھی و نائب معتمد شعبۂ تقریر :-
(۱) خلافت اور ہندوستان (۲) شرح اسمائے حسنیٰ (۳) کلمۂ حق (۴) اصلاح کار (۵) اصلی حقیقت (۶) آداب النبیؐ (۷) وظیفہ (۸) عطر الوردہ فی شرح بردہ (۹) پیغام رسولؐ

کتاب معطیہ مولوی میر مظہر علی صاحب متعلم منشی (۱) طوطا کہانی

مولوی خواجہ معین الدین صاحب } خطبۂ صدارت اجلاس شعبۂ ترقی
فرزند غلام محی الدین صاحب } اسعد آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل ۔ ایک جلد

مولوی محمد علی خاں صاحب اردو عالم (۱) پرانا خواب (۲) تاریخ ایران
معتمد شعبۂ (۳) حسن انجلینا (۴) منصور موہنا (۵) بھارت سپوت (۶) تاریخ عرب و عراق و عمان

معتمد شاخ ہذا ۔ ۲ کتب ۔ (۱) کیا روح جسم سے علحدہ چیز ہے (۲) اظہار کس

مولوی شیخ حسن صاحب چودہری ۳۰ کتب :-
(۱) بیمار محبت (۲) مرثیہ میرانیس (۳) دفتر غم (۴) خریدار محبت (۵) سلسلۂ دینیات حصۂ چہارم (۶) آج کی رات (۷) ہمارا طوطا ۔ (۸) زہر عشق و خنجر عشق (۹) دفتر الم (۱۰) شریف بدمعاش (۱۱) جلوۂ محبوب (۱۲) خوبصورت بلا (۱۳) سلسلۂ دینیات حصہ اول و سوم (۱۴) میں جتنی گئی بیت اگائے (۱۵) مجموعہ وفات نامہ فاطمہ زہراؓ (۱۶) لاکھوں سلام (۱۷) دکن کی تاریخی کہانیاں (۱۸) آداب النبیؐ (۱۹) تعلیم الاسلام تیسرا حصہ (۲۰) حکایات لطیف (۲۱) جغرافیہ سلطنت ہند (۲۲) ایمان کے فضائل (۲۳) حبیب الاولیاء (۲۴) انجمن سہیلا (۲۵) صمد ساجد اسلام (۲۶) اردو کی چوتھی کتاب (۲۷) سوانح عمری غازی انور پاشا حصہ اول (۲۸) سوانح عمری غازی انور پاشا حصہ دوم (۲۹) سوز دل (۳۰) کمال اتاترک (۳۱) قومی تشہیر ۔

جناب مولوی محمد اکبر شمس الدین صاحب سب انسپکٹر کوتوالی کلیانی نے رسالہ اہم مرحمت فرمایا ہے ۔

ناظرین دار المطالعہ کی تعداد (۴۰۰۱) رہی اور (۲۴) کتب گھر پر مطالعہ کے لئے دی گئیں ۔

کلیانی میں ایک شعبہ طلبہ بھی قائم ہے ۔ چنانچہ ارکان شعبہ مذکور کو معروف رکھنے کے لئے ان سے وقتاً فوقتاً مختلف موضوع پر تقاریر بھی کرائی جاتی ہیں ۔ اب اس سلسلہ کو پھر منظم طور پر جاری کردیا گیا ہے کارپردازان شعبۂ تقریر مولوی محمد امین الدین صاحب اور مولوی سید تاج الدین صاحب کی دلچسپی نے اس ہفتہ یعنی بتاریخ ۱۹ امرداد ۱۳۵۲ف بمقام دار المطالعہ شاخ کلیانی شہری اور دیہی زندگی پر مباحثہ کا موقع پیدا کردیا یہ مباحثہ مولوی مرزا محمد بیگ صاحب معتمد شعبۂ تقریر کی صدارت میں شروع ہوا مولوی محمد عبدالکریم صاحب وکیل اور محمد حسین صاحب اور مظفر علی صاحب نے دیہی زندگی پر اور مولوی غلام معین الدین صاحب نے شہری زندگی کی برتری پر تقریر کی آخر میں جناب صدر نے اپنی تقریر میں ہر دو زندگیوں کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈال کر واضح کیا کہ ہر زندگی بجائے خود اہم ہے اور کسی زندگی سے بھی اغماض نہیں کیا جاسکتا آئندہ مباحثہ ۲۶ شہریور ۱۳۵۲ف کو قرار پایا ہے اور اس کے لئے "سینما انسانی زندگی کے لئے مضر ہے یا مفید" عنوان تجویز کیا گیا ہے ۔

بتاریخ ۲ شہریور ۱۳۵۲ف دار المطالعہ میں بعنوان "سینما انسانی زندگی کے لئے مفید ہے یا مضر" تقاریر ہوئیں ۔ آئندہ تقریر کا عنوان "سینما ذہنی [illegible] مفید ہے یا مضر" تجویز کیا گیا ہے ۔

[illegible] ۱۳۵۲ف [illegible] "سینما ذہنی انسانی زندگی کے لئے مفید ہے یا مضر" بمقام [illegible] تقاریر ہوئیں [illegible]

**امتحان اردو دانی کے نگران کار** | "تعلیم بالغان سے متعلق اردو دانی کا دوسرا امتحان بابتہ سنہ ۱۹۴۳ء بجمعہ ۴ ۲ دسمبر کو ۹ مقامات پر منعقد ہوا جن میں سات سو سے زیادہ امیدوار شریک تھے۔ حسب ذیل صدر نگران کار صاحبان اپنے اپنے مرکز پر تشریف لے گئے جن کا منجانب ادارہ شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔

اودگیر مولوی رحیم الدین صاحب کمال، اورنگ آباد مولوی خواجہ حمید الدین صاحب شاہد بی اے، بمبئی مولوی محمد بن عمر صاحب ایم اے، پربنی مولوی قاضی حبیب الدین صاحب، دادر، واڑی مولوی محمد ابراہیم صاحب، مومن آباد مولوی محمد عبد الکریم صاحب، نظام آباد مولوی سید مراد علی صاحب طالع اردو فاضل۔

بلدہ میں امیدواران اناث کا امتحان مدرسۂ فوقانیہ نسواں نام پلی میں لیا گیا۔ صدر نگران کار محترمہ بشیر النساء بیگم صاحبہ بشیر تھیں۔ محترمہ مسز ڈاکٹر زور اور محترمہ مسز محمد عبد الرحمن نے بھی ان کا ہاتھ بٹایا۔ ان سب خواتین کا منجانب ادارہ شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔ اور امیدواران ذکور کا امتحان پولیٹین فتح میدان اور سالار جنگ ہال نظام کالج میں لیا گیا جن کے صدر نگران کار مولوی سید محمد صاحب ایم اے پروفیسر محمد صدیقی صاحب تھے۔ مسٹر شنکرن آر ٹی ایگزیکٹیو افسر، مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی، مولوی اطہر الدین اور مولوی احمد محی الدین صاحب نے بھی نگرانی میں مدد فرمائی۔ ان سب اصحاب کا ادارہ کی طرف سے شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔

**تذکرۂ اردو مخطوطات** | ادارۂ ادبیات اردو میں اب تک جو پندرہ سو قلمی کتابیں محفوظ ہو چکی ہیں ان میں سے صرف دو سو پچھتر اردو مخطوطات کا تفصیلی تذکرہ بڑی سائز کے چار سو صفحات پر شائع ہوا ہے۔ اس میں سنہ ۸۲۵ھ سے سنہ ۱۳۱۹ھ کے درمیانی زمانے کے تقریباً تین سو مصنفین و شعرائے اردو کے تفصیلی حالات اور کلام و تصانیف پر روشنی ڈالی گئی ہے جن میں سے نصف کے قریب ایسے ہیں جن کو اردو دنیا بالکل بھول چکی تھی اور جن کے نام اور کام پہلی دفعہ اب منظر عام پر آ رہے ہیں۔ اس تذکرہ کو ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور معتمد اعزازی ادارہ نے جدید تحقیقاتی طرز پر مرتب کیا ہے اور اس کے اشارے سے پتہ چلتا ہے کہ اس میں جن تین سو شعراء و مصنفین کے تفصیلی حالات درج ہیں۔ ان کے علاوہ پندرہ سو سے زیادہ ارباب علم اور کتب و آثار قدیمہ زیر بحث رہے ہیں۔"

**زیر طبع کتب** | ادارے کے مختلف شعبوں کی جانب سے کتابوں کی ترتیب اور طباعت کا کام جاری ہے۔ بعض کتابیں سنہ ۱۹۴۳ء ہی میں شائع ہونی تھیں لیکن طباعت کا کام مکمل نہ ہو سکا اس لئے توقع ہے کہ اوائل سنہ ۱۹۴۴ء میں چھپ کر منظر عام پر آ جائیں گی۔

**شعبۂ ادب اطفال** | اس شعبہ کی طرف سے حسب ذیل تین کتابیں زیر طبع ہیں جو اوائل ماہ فروری میں شائع ہو جائیں گی۔

۱۔ مرزا غالب از سعیدہ مظہر صاحبہ بی اے۔
۲۔ حیدرآباد از رضیہ سلطانہ صاحبہ متعلمہ بی اے
۳۔ اشوک اعظم از سیدہ جعفری صاحبہ " "

یہ شعبہ محترمہ رفیعہ بیگم نواب زین یار جنگ بہادر پرنسپل کلیہ اناث کی صدارت میں بچوں اور بچیوں کے لئے مفید کتابیں تیار کر رہا ہے۔

**شعبۂ تاریخ** | اس شعبے کی مرتبہ حسب ذیل تین کتابیں اس وقت

زیر طبع ہیں۔

۱۔ غفران مکاں میر محبوب علی خاں آصفجاہ سادس از مولوی سید مراد علی صاحب طالع۔

۲۔ سیاسیات از مولوی عبدالمجید صاحب صدیقی ایم اے ایل ایل بی۔

۳۔ یورپ جنگ سے پہلے از پروفیسر ہارون خاں صاحب شروانی ایم اے بیرسٹر ایٹ لا۔

۴۔ غفران مکاں حضرت آصفجاہ اول از مولوی سید مراد علی صاحب طالع۔ (اس عنوان پر پہلے شیخ چاند مرحوم کی ایک کتاب ادارے کی طرف سے شائع ہو چکی تھی لیکن وہ سلاطین آصفی کے حالات کا جو سلسلہ ادارے نے تیار کرایا ہے اس کے مطابق نہ تھی اس لئے مولوی مراد علی صاحب طالع سے ایک نئی کتاب لکھوائی گئی ہے)

۵۔ سپہ سالار جنگ مختار الملک از مولوی فیض محمد صاحب ایم اے (دوسرا ایڈیشن) شعبۂ تاریخ کی جانب سے اور چند کتب زیر ترتیب ہیں جن میں حسب ذیل قابل ذکر ہیں۔

(۱) مال والے از مولوی سید مراد علی صاحب طالع۔

(۲) فیروز شاہ بہمنی از مولوی عبدالمجید صاحب صدیقی۔

(۳) ارسطو جاہ " " " " (ترتیب ثانی)

(۴) تاریخ احمد نگر " " " " "

(۵) حیدرآباد کا ایک تاریخی پس منظر از ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور۔

**شعبۂ اردو امتحانات** | اس شعبہ کی جانب سے تعلیم بالغان کے سلسلہ کی ابتدائی دو کتابیں (یعنی اردو دانی کی پہلی اور دوسری) نظر ثانی کے بعد دوبارہ شائع کی گئی ہیں۔ یہ دونوں کتابیں مولوی محمد سجاد مرزا صاحب پرنسپل ٹریننگ کالج کی خاص نگرانی میں مرتب کرائی گئی تھیں اور ان کی نظر ثانی بھی پرنسپل صاحب موصوف ہی کی ہدایات کے تحت کی گئی ہے۔

ان دو ابتدائی کتابوں کے علاوہ حسب ذیل دو کتب سلسلۂ سے بھی زیر طبع ہیں جو قریب میں شائع ہو جائیں گی۔

۱۔ رفیق اردو داں از مولوی عصمت اللہ بیگ صاحب۔

۲۔ معلم بالغاں از مولوی زاہد حسین صاحب صدر مدرسہ مشقی تحتانیہ آباد۔

**شعبۂ سائنس** | سنہ ۱۹۴۳ء کے آخری چند مہینوں کے اندر اس شعبہ کی جانب سے حسب ذیل کتابیں شائع ہوئی ہیں

۱۔ پودوں کی کہانی خود ان کی زبانی۔ از پروفیسر محمد سعید الدین صاحب صدر شعبہ نباتیات جامعہ عثمانیہ۔

۲۔ طبیعیاتی کائنات۔ از پروفیسر محمد علی خاں صاحب۔

اور حسب ذیل کتاب زیر کتابت ہے۔

زہریلے پودے از مولوی محمد عبدالسلام صاحب ایم ایس سی۔ حسب ذیل کتابیں لکھی جا رہی ہیں۔

۱۔ پودوں کی بیماریاں از مولوی عبدالباری صاحب ایم ایس سی۔

۲۔ علم الشمس از راے مہندر راج صاحب سکسینہ ایم ایس سی۔

۳۔ زہر گی از مولوی محمد معین الدین صاحب ایم ایس سی۔

۴۔ جوہر کی ساخت از مسٹر ستیا نارائن راوڑا ایم ایس سی۔

۵۔ مکھی از مولوی مہدی علی صاحب ایم ایس سی۔

یہ شعبہ پروفیسر محمد سعید الدین صاحب صدر شعبۂ نباتیات جامعہ عثمانیہ کی معتمدی میں خاص طور پر سرگرم عمل ہے۔

**شعبۂ نسواں** | ادارہ کا شعبۂ نسواں خواتین حیدرآباد کی علمی و ادبی سرگرمیوں میں بدستور اضافہ کر رہا ہے چنانچہ اواخر سنہ ۱۹۴۳ء میں اس شعبہ نے طے کیا تھا کہ ہر تین مہینے میں ایک بار ایک ادبی مجلس کی جائے گی اور اس کے مطابق اس شعبہ کی جانب سے آنجہانی اودھالی پر خاص علمی اجلاس سنہ ۱۹۴۳ء میں منعقد

ہو چکے ہیں جن کی تفصیلی روئدادیں، مقالے اور نظمیں سب رس کے جنوری ۱۹۴۴ء کے شمارے میں شائع کی جارہی ہیں۔

## تاریخی نمائش گاہ

ادارے کی جانب سے قلعہ گولکنڈہ میں قطب شاہی اور دیگر دکنی آثار کی تاریخی نمائش گاہ کی تعمیر کے لئے جو وسیع زمین بطور پٹہ حاصل کی گئی ہے اس کی حصار بندی کا کام شروع ہو چکا ہے اور پلین کا نقشہ نواب زین یار جنگ بہادر تیار کر رہے ہیں۔ اس زمین کی حصار بندی اور اس پر جو متعدد ثمردار درخت ہیں ان کی حفاظت کے کام میں مشہور علم دوست اور مورخ کرنل نذیر الاسلام خاں صاحب بی اے کمانڈر سالار جنگ بٹالین ادارے کی خاص اعانت فرما رہے ہیں جس کے لئے ادارہ ان کا ہمیشہ شکر گزار رہیگا۔

## اردو امتحانات کی تاریخیں

ادارے کے امتحانات بابتہ ۱۹۴۴ء (اردو فاضل، اردو عالم، اردو زباندانی، اردو دانی، خوشنویسی وغیرہ) ۱۲ تا ۱۴ شہریور ۱۳۵۳ ف م ۱۸ تا ۲۰ جولائی ۱۹۴۴ء بلدہ اور اضلاع ممالک محروسہ میں مختلف مقامات پر ایک ساتھ لئے جائیں گے۔ وصول درخواست کی آخری تاریخ ۱۰ تیر ۱۳۵۳ ف مقرر کی گئی ہے۔ وہی مقام مرکز مقرر ہو سکے گا جہاں سے کم از کم پچاس امیدوار شریک امتحان ہوں گے۔

## مرکزوں کی روئدادیں

۲۴ ڈسمبر ۱۹۴۳ء کو اردو دانی کا جو دوسرا امتحان لیا گیا اس کے مرکزوں کی چند روئدادوں کے اقتباس درج ذیل ہیں۔

### مرکز پرینڈہ

بتاریخ ۱۹ بہمن ۱۳۵۳ ف تقریباً ۱۲ ساعت شب پرینڈہ پہنچنے کا موقع ملا۔ مقررہ تاریخ و وقت پر امتحان شروع ہوا اور بخیر و خوبی انجام کو پہنچا۔

شاخ ادارہ ادبیات اردو موقوعہ متعلقہ پرینڈہ ضلع عثمان آباد کے معتمد مولوی سید قدرت اللہ صاحب قادری ہیں جو اردو فاضل کامیاب ہیں۔ صاحب موصوف مدرسہ تحتانیہ پرینڈہ کے مڈل ٹرینڈ صدر مدرس ہیں۔ شاخ ادارہ کے قیام اور بقا کا سہرا صاحب موصوف ہی کے سر ہے۔

امتحان گاہ کے لئے مدرسہ تحتانیہ کی عمارت منتخب کی گئی تھی۔

جناب ناظر صاحب تعلیمات حلقہ دوم ضلع مذکور کا شکریہ ادا کرنا ضروری ہے کیونکہ انھوں نے حین معائنہ بکمال خوشی مدرسہ کی عمارت بطور امتحان گاہ استعمال کرنے کی اجازت مرحمت فرمائی۔ صدر مدرس صاحب کے مکان کا ایک ہال امتحان گاہ اناث کے لئے مختص کیا گیا تھا۔ نگرانی کے لئے صدر نگران کار کے علاوہ جناب معتمد صاحب ادارہ، جناب سید عثمان حسینی صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ مان کیسر، جناب جبار حسن راؤ صاحب، مددگار مدرسہ تحتانیہ پرینڈہ اور جناب صمصام الدین صاحب صدر مدرس مدرسہ کوڑ گاؤں منتخب کئے گئے۔ امتحان گاہ اناث کی نگرانی محترمہ محل سید قدرت اللہ قادری صاحب، محترمہ کبری بیگم صاحبہ مددگارہ مدرسہ نسواں مان کیسر اور محترمہ بسم اللہ بی صاحبہ صدر معلمہ مدرسہ نسواں پرینڈہ نے کی۔

امتحان میں جملہ (۵۰) امیدوار (بشمول اناث) شریک اور حاضر تھے۔

قاضی محمد حبیب الدین

### مرکز نظام آباد

۲۳ ڈسمبر ۱۹۴۳ء ۵ بجکر ۲۰ منٹ شام سے چل کر رات کے پونے بارہ بجے نظام آباد پہنچا۔ اسٹیشن پر مولوی محمد حسین خاں صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ قلعہ و معتمد شاخ ادارہ موجود تھے۔

چونکہ رات ہی میں میں نے مولوی محمد حسین خاں صاحب سے زنانہ و مردانہ مرکز کے انتظامات سے متعلق تمام ضروری امور دریافت کر لئے تھے اس لئے ۲۴ ڈسمبر کی صبح نہایت اطمینان سے ٹھیک پونے دس بجے امتحان گاہ یعنی عمارت مدرسہ فوقانیہ میں پہنچا۔ ذکور میں تمام امیدوار حاضر تھے کیونکہ بلحاظ اناث کے تمام شرکا حاضر ہو گئے۔ لفافہ

چاک کیا جاکر ٹھیک وقت پر پرچے تقسیم کیا گیا۔ دوپہر میں زبانی امتحان تین بجے سے شروع کر دیا گیا جو ٹھیک چھ بجے ختم ہوا۔

مرکز و کور میں نگرانی کی حد تک جن حضرات نے صدر نگران کار کا تعاون فرمایا ان میں خاص طور پر مولوی محمد حسین خاں صاحب معتمد شاخ ادارہ اور مولوی اعجاز اللہ خاں صاحب اول مددگار و انچارج صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ نظام آباد قابل ذکر ہیں۔ زنانہ مرکز کا امتحان محترمہ بیگم سرتاج عالم صاحب مہتمم پولیس اور محترمہ بیگم بشیر حسین صاحب مددگار انجمن امداد باہمی کی نگرانی میں ختم ہوا۔

امتحان گاہ میں نشستوں کا معقول انتظام تھا۔ حصۂ اناث کے لئے مدرسہ فوقانیہ کا ایک وسیع ہال مختص کر دیا گیا تھا۔ ہال کے باہر خواتین کی سہولت کی خاطر قنات گھیر دی گئی تھی اور ہال کے ہر دروازہ پر چلمنیں آویزاں تھیں۔ مدرسۂ نسواں اردو کی گاڑیاں اور خادمائیں مصروف انتظام تھیں۔ اس خصوص میں محترمہ رحیم النساء بیگم صاحبہ صدر معلمہ مدرسہ نسواں اردو نظام آباد تشکر کی مستحق ہیں۔

صاحبزادہ جناب مولوی میر احمد علی صاحب مہتمم تعلیمات ضلع نظام آباد بھی خاص طور پر شکریہ کے مستحق ہیں کہ صاحب موصوف نے زنانہ مرکز کے انتظامات میں معتمد شاخ کا بڑی حد تک تعاون فرما کر ادارۂ ادبیات اردو اور اردو امتحانات سے متعلق اپنی دلچسپی اور ہمدردی کا اظہار فرمایا۔ چنانچہ صاحب موصوف سے جب میں نے ملاقات کی تو اردو امتحانات کی ترویج، مقبولیت اور ان امتحانات کے بانی و موجد کے متعلق گہری ہمدردی اور مسرت کا اظہار فرمایا۔ اور امتحانات کی ترویج اور توسیع و اشاعت کو فرض سمجھ کر جو حضرات ایثار اور خلوص، خاموشی اور مستعدی کے ساتھ یہاں کمربستہ ہیں ان میں خاص طور پر مولوی محمد حسین خاں صاحب معتمد شاخ ادارۂ

مولوی غلام احمد صاحب وکیل اور جناب کاشی ناتھ راؤ صاحب وکیل قابل ذکر ہیں۔ جناب کاشی ناتھ راؤ صاحب وکیل رکن شاخ ادارہ کی نسبت یہ معلوم کر کے مجھے بڑی مسرت ہوئی کہ بعض موقعوں پر آپ نے غریب و نادار امیدواروں کی شرکت کے لئے امتحان کی فیس اپنی جیب سے ادا کی۔ مسٹر موصوف کا یہ وہ کام ہے جو باقیات صالحات میں شمار کیا جائے گا۔ اس لحاظ سے نظام آباد کے ارکان ثلاثہ کا لائق ستائش اتحاد ادارہ کی دوسری شاخوں اور مرکزوں کے لئے قابل تقلید ہے۔

مولوی محمد حسین خاں صاحب معتمد شاخ ادارہ ایک ذی علم اور تجربہ کار، فرض شناس اور سنجیدہ مزاج، مستعد اور خاموش کارکن افراد میں سے ہیں۔ اس دفعہ نظام آباد کا مرکز امتحانات قرار پانا محض صاحب موصوف کی کوششوں کا نتیجہ ہے۔ امتحان گاہ سے متعلق تمام ضروری انتظامات بروقت اور نہایت عمدگی سے آپ نے انجام دیے۔ صاحب موصوف نے مجھ سے یہ بھی فرمایا کہ :-

"عالیجناب مولوی مرزا محمد بیگ صاحب تعلقدار نظام آباد نے اردو امتحانات کی مقبولیت کو دیکھ کر ادارہ کی شاخ کے لئے سنہ ۱۳۴۵ف میں مبلغ ساٹھ روپے بطور عطیہ مرحمت فرمائے تھے۔ اس رقم کا ہم نے یہ مصرف کیا کہ ادارۂ ادبیات اردو کے امتحان زباندانی اور اردو عالم کے امتحانات میں مرکز نظام آباد سے بدرجۂ امتیاز کامیاب ہونے والے مسلم و غیر مسلم طالبات کو ہر سال دو نقرئی تمغے عطا کئے جائیں گے چنانچہ بذریعۂ اشتہار اس کا اعلان بھی کیا گیا۔ سنہ ۱۳۵۲ف میں لاڈلی بیگم صاحبہ کو امتیازی کامیابی پر نقرئی تمغہ عطا کیا گیا چونکہ اس سال غیر مسلم طالبات شریک امتحان نہ تھیں اس لئے محمودہ خاتون کو جلسہ تقسیم اسناد کے موقع پر

اچھی تقریر کے صلہ میں دوسرا تمغہ دے دیا گیا۔ ۱۳۵۲ف کے لئے بھی دو تمغے تیار ہو چکے ہیں جس کو میں نے بچشم خود دیکھا۔ تمغے نہایت شاندار اور خوش وضع ہیں۔

ادارۂ ادبیات اردو کی اہمیت اور عام ہر دلعزیزی اردو امتحانات کی ترویج اور بڑھتی ہوئی مقبولیت، ملک کے ہر حصے میں خدا داد خدمت گزاران اردو کی مخلصانہ سرگرمی اور ایثار کو دیکھ کر ادارۂ ادبیات اردو اور اس کے واجب الاحترام موسسین اور معتمد اعزازی کی خدمت میں دلی مبارکباد پیش کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔

سید مراد علی طالع

**مرکز اورنگ آباد** | گزشتہ چار سال سے اردو امتحانات حیدرآباد اور اس کے مختلف اضلاع میں ہر سال منعقد ہو رہے ہیں۔ مرکزی ادارہ کی گوناگوں مصروفیتوں اور مرکز علاوہ ذکر دوائش کے انتظامات وغیرہ کے باعث مجھے اضلاع کے کسی مرکز پر جانے کا موقع نہ مل سکا لیکن میں اس ضرورت کو محسوس کر رہا تھا کہ اضلاع کے مرکزوں کے حالات، انتظامات اور دیگر امور سے بھی مجھے واقف ہونا ضروری ہے۔ چنانچہ اس دفعہ میں نے مرکز اورنگ آباد پر بحیثیت صدر نگران کا رہنا طے کر لیا اور مجلس اردو امتحانات نے اس مرکز کے لئے میرا انتخاب کیا۔

سوالات کے پرچوں کے سربمہر لفافے بوالی بیاضات اور دیگر ضروری اشیاء کے ساتھ ۲۳ ڈسمبر ۱۹۴۳ء کو رات کے دس بجے اورنگ آباد پہنچا۔ اسٹیشن پر شاخ اورنگ آباد کی طرف سے کوئی صاحب مجھے لینے نہیں آئے۔ میں نے ٹانگہ کرایہ پر لیکر سیدھے مولوی عارف الدین حسن صاحب دوم تعلقدار و خازن شاخ ادارہ کے دولت خانہ پر پہنچ گیا۔ صاحب موصوف کلب کے ڈنر سے ابھی واپس ہوئے تھے۔ نہایت خندہ پیشانی سے مجھ سے ملاقات کی۔ رات کا کھانا تیار تھا۔ کھانے سے فارغ ہونے کے بعد ادارہ کے کاموں سے متعلق تبادلۂ خیال کیا گیا۔

صبح ناشتہ سے فارغ ہو کر ½ ۹ بجے صاحب موصوف کے ساتھ ادارہ کے دفتر آڈلہ باغ شاہ گنج پہنچا جہاں امتحانات کا انتظام کیا گیا تھا۔ اناث کے لئے ایک علحدہ ہال میں انتظام تھا۔ امتحان گاہ میں نشستوں اور دیگر انتظامات مولوی عارف صاحب ہی کو انجام دینے پڑے حتی کہ میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ عارف صاحب نے اپنے ہاتھوں شطرنجیاں بچھائیں۔ ۱۰ بجے تک کوئی امیدوار نظر نہ آیا حالانکہ شاخ ادارہ کے دفتر میں امتحان کا وقت نامہ لگا دیا گیا تھا۔ شائد اس کی وجہ یہ ہو کہ اورنگ آباد میں اس زمانہ میں سخت سردی تھی اور بروقت امیدواروں کا حاضر ہونا ذرا دقت طلب تھا۔ دس بجے کے بعد امیدوار یکے بعد دیگرے آنے شروع ہوئے۔ میں نے ۱۰ کے بجائے ½ ۱۰ بجے سوالات کے پرچے تقسیم کئے۔ مردانہ مرکز کی نگرانی میں حسب ذیل علمدوست اصحاب نے میرا ہاتھ بٹایا جن کا منجانب ادارہ شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔

مولوی عارف الدین حسن صاحب دوم تعلقدار، مولوی عبدالوہاب صاحب صدر مہتمم لوکلفنڈ، مولوی وجیہہ الدین صاحب ٹاؤن انجنیئر، مولوی سید یحیٰی صاحب منتظم صوبہ داری، مولوی غازی معین الدین صاحب وکیل، مولوی ظفر مہدی صاحب گتہ دار، مولوی حافظ عبدالستار صاحب۔

زنانہ مرکز کی صدر نگران کا رمحترمہ بیگم صاحبہ عبدالوہاب صاحب صدر مہتمم لوکلفنڈ تھیں۔ آپ ۱۰ بجے سے قبل امتحان گاہ تشریف لائیں اور نہایت باضابطگی اور حسن و خوبی کے ساتھ

امتحان گاہ کی نگرانی فرمائیں۔ دوپہر میں گھر تشریف نہیں لے گئیں بلکہ امتحان گاہ پر اپنا کھانا منگوا لیا۔ اس طرح ۱۰ بجے سے ۶ بجے تک مسلسل آٹھ گھنٹے امتحان گاہ میں تشریف رکھیں اور کسی کی شرکت کے بغیر زبانی امتحان بھی نبھا لیا۔ محترمہ کی علم دوستی اور ادارہ کے ساتھ جو ہمدردی ہے اس سے میں بہت متاثر ہوا اور موصوفہ کا ادارہ کی طرف سے پر خلوص شکریہ ادا کرتا ہوں۔

ٹھیک ایک بجے جوابی بیاضیں امیدواروں سے لے لی گئیں اور اعلان کر دیا گیا کہ زبانی امتحان ۳ بجے سے ہوگا۔ وقت مقررہ پر امیدوار جمع ہو گئے۔ دوپہر میں مولوی عارف الدین حسن صاحب، مولوی غازی معین الدین صاحب، مولوی وجیہہ الدین صاحب میرے ساتھ تھے۔ بنظر سہولت مولوی عارف الدین حسن صاحب کو زبانی امتحان لینے کے لئے میں نے اپنا شریک بنا لیا۔ ۶ بجے زبانی امتحان ختم ہوا۔

امتحان میں جملہ ۴۸ امیدواروں میں سے ۲۱ حاضر تھے۔ زیادہ تعداد کم عمر لڑکوں کی تھی لیکن دریافت پر معلوم ہوا کہ یہ کسی مدرسے کے طالب علم نہیں ہیں۔ بلکہ ادھر ادھر مارے مارے پھرتے ہیں۔ مولوی عارف صاحب کی حسن سعی اور مالی امداد سے ان کو پڑھنے لکھنے پر لگا دیا گیا ہے۔ حافظ عبدالستار صاحب نے ان امیدواروں کو تعلیم دی۔ مگر تنگیٔ وقت کے سبب تشفی بخش تعلیم نہ دی جا سکی۔ بعض امیدوار بڑی عمر کے تھے جو دفتر آبرسانی، لاسلکی نشرگاہ اورنگ آباد اور ڈویژن کے چپراسی تھے۔ امیدوار اناث (۱۳) شریک ہوئیں جن میں (۱۱) حاضر تھیں۔ اورنگ آباد میں دو روز میرا قیام رہا اور عارف صاحب کا مہمان تھا آپ کی مہمان نوازی کے شکریہ کے لئے میرے پاس الفاظ نہیں۔

**اورنگ آباد کے متعلق میرے تاثرات** اورنگ آباد ہماری ریاست کا سب سے بڑا صوبہ ہے اور کسی زمانے میں اردو زبان و ادب کا گہوارہ رہا ہے۔ اورنگ آباد کی خاک پاک سے ولی اور سراج جیسے اردو کے بلند پایہ شاعر پیدا ہوئے اور برسوں تک اس سرزمین میں اردو و ادب نے نشو و نما پائی۔ لیکن آج علم و ادب کا یہ مگر سونا پڑا ہے۔ اس سے میری مراد یہ نہیں کہ وہاں عالموں کی کمی ہے بلکہ وہ شوق اور ولولے باقی نہیں رہے۔ عوام کو تو کالانعام بولا ہی جاتا ہے مگر صاحبان علم اور دیگر حضرات میں بھی علمی و ادبی تحریکات میں حصہ لینے کے جذبات سرد پڑ گئے ہیں۔ ادارہ کی شاخ قائم ہے اس کا کتب خانہ ہے اور دیگر تفریحی کھیلوں کا انتظام بھی کیا گیا ہے لیکن کوئی بندۂ خدا وہاں قدم نہیں دھرتا۔ روزآنہ شام میں صرف عارف صاحب حاضری دیتے ہیں اور بس۔ بزم سراج برائے نام بزم ہے لیکن اس کی شمع تاریک ہے۔ میں ایک تلخ حقیقت کو عریاں کر رہا ہوں چاہے کوئی برا مانے یا بھلا۔ لیکن اتنا کہے دیتا ہوں کہ اب بھی وقت ہاتھ سے نہیں گیا ہے سب کو ایک جگہ جمع ہو کر اردو زبان و ادب کی خدمت میں حصہ لینا چاہیئے تاکہ ولی اور سراج کی ارواح کو اہل اورنگ آباد کے علمی و ادبی کارناموں سے سکون اور مسرت حاصل ہو۔ ان پڑھوں کو لکھنا پڑھنا سکھانا ایک ایسی نیکی ہے جس کا کوئی معاوضہ نہیں ہو سکتا۔ اردو کی خدمت وقت کی ایک اہم ضرورت ہے اور اردو کے ہر بہی خواہ کا یہ مقدس فریضہ ہے کہ اس کام میں ممکنہ مدد سے دریغ نہ کرے۔

خواجہ حمید الدین

**مرکز اودگیر** یہاں انجمن ترقی اردو کی شاخ قائم ہے جس کی سعی و کوشش سے اردو امتحانات کی افادیت کے نقطۂ نظر سے اودگیر پہلی بار مرکز قرار دیا گیا ہے۔

جب ریل اسٹیشن پہنچا تو منشی عبدالرحمٰن صاحب معتمد موجود نہ تھے لیکن دوران سفر ہی میں پیشکار صاحب تحصیل سے ملاقات ہو گئی تھی جس کے باعث اطمینان کے ساتھ آبادی کی طرف روانہ ہوا۔ راستہ میں معتمد صاحب اور مولوی ظہیر الدین صاحب (عثمانیہ) سے

ملاقات ہوئی۔

۲۴ر ڈسمبر ۱۹۴۳ء کو امتحان مدرسہ فوقانیہ میں شروع ہوا۔ صدر مدرس صاحب ہذا کی اعانت اور دیگر کارکنوں کے تعاون کی وجہ سے امتحانات بخوبی اختتام کو پہنچ سکے۔

دوران امتحان میں مولوی عثمان جعفری صاحب ایچ سی ایس منصف نے امتحان گاہ کا معائنہ فرمایا۔ صاحب موصوف کے ہمراہ صدر مدرس صاحب بھی تھے۔ ان اصحاب سے اردو کی ترویج و ترقی پر بہت دیر تک گفتگو ہوتی رہی۔

شام میں دارالمطالعہ کا معائنہ کیا گیا ہے۔ اس کے لئے ایک عمارت مرکزی مقام پر مختص کردی گئی ہے۔ اخبار اور رسائل میں اضافہ کرنے کے علاوہ مطالعہ کے شوق کو عام کرنے کی سخت ضرورت ہے۔

منشی عبدالرحمن صاحب اور ان کے کارکن نہایت ہی خلوص انہماک اور سرگرمی کے ساتھ اپنے فرائض انجام دیتے ہیں۔ مقامی عہدہ داروں کی اعانت اور خاص طور پر مولوی عثمان جعفری صاحب کی سرپرستی کی بدولت یہ شاخ روزافزوں ترقی کررہی ہے۔ کلب میں مولوی زین العابدین صاحب تحصیلدار اور وکلا صاحبان وغیرہ سے ملاقات ہوئی۔ صاحب موصوف سے بھی اردو امتحانات اور ادارہ کے اغراض و مقاصد کے سلسلہ میں بہت دیر تک گفتگو ہوتی رہی۔

رحیم الدین کمال

## بمبئی میں اردو کے امتحانات

ادارہ ادبیات اردو حیدرآباد دکن کا امتحان اردو دانی ۲۵ر ڈسمبر ۱۹۴۳ء کو صبح ۱۱ بجے انجمن اسلام بمبئی کے ہال میں لیا گیا۔ اس امتحان میں (۲۷) امیدوار شریک تھے جن میں سولہ برس کی عمر سے ۴۰ برس کی عمر تک جوان اور بوڑھے سب ہی موجود تھے۔ امیدواروں میں بمبئی اور اس کے مضافات کے لوگوں کے علاوہ صوبہ سرحد، میسور، آفریقہ اور ملایا کے لوگ بھی موجود تھے۔ امتحان گاہ میں ایک خاتون بھی تھیں جو بمبئی کے اسکول میں ملازم ہیں۔ موصوفہ کا اردو پڑھنے اور لکھنے کا ذوق بمبئی کی دوسری بہنوں کے لئے قابل تقلید ہے۔

ان حضرات کا میں شکرگزار ہوں جنھوں نے میرے ساتھ نگرانی کے فرائض انجام دیے۔ اور بالخصوص جناب عبدالرزاق صاحب قریشی کا۔ مسٹر قریشی ایک نہایت مستعد اور صاحب ذوق نوجوان ہیں۔ انھیں اردو زبان کی اشاعت اور ترقی سے بیحد دلچسپی ہے۔ یہ ایک زمانہ سے اپنے طور پر بمبئی میں اردو کی ترقی کے لئے کوشاں رہے ہیں۔ بڑی خوشی کی بات ہے کہ پروفیسر نجیب اشرف صاحب ندوی ایم اے اسمعیل کالج بمبئی ادارہ کے امتحانات سے خاص دلچسپی لے رہے ہیں۔ دوران قیام بمبئی میں آپ سے ادارہ ادبیات اردو اور اردو زبان کے بعض اہم مسائل کے متعلق گفتگو رہی خوش قسمتی سے ادارہ کو آپ کا تعاون عمل حاصل ہوچکا ہے۔

مجھے قوی توقع ہے کہ بمبئی کے اردو نواز حضرات کے مساعی سے وہاں ہماری قومی زبان اردو و ادب کا مستقبل نہایت شاندار رہیگا۔

ذیل میں جناب عبدالرزاق صاحب قریشی معتمد امتحانات ادارہ ادبیات اردو کی روئداد شایع کی جاتی ہے۔ محمد بن عمر

"ایک عرصے سے یہ ضرورت محسوس کیجارہی تھی کہ بمبئی میں عملی طور پر اردو زبان کی ترویج و اشاعت کا کام شروع کیا جائے چنانچہ پچھلے اکتوبر میں ہم چند دوستوں نے جنھیں اردو زبان سے دلچسپی ہے اس کام کو اپنے ذمہ لیا اور ادارۂ ادبیات اردو سے اس سلسلہ میں خط و کتابت کی گئی۔ جناب ڈاکٹر سید محی الدین قادری صاحب زورؔ معتمد ادارہ نے بڑی خوشی سے ہم کو بمبئی میں مرکز قائم کرنے کی اجازت دی۔ اور اس سلسلہ کا پہلا امتحان (اردو دانی) ۲۵ر ڈسمبر ۱۹۴۳ء کو انجمن اسلام ہال میں ہوا۔ وقت کی تنگی کے باوجود ہم ۴۲ امیدواروں کی درخواستیں حاصل کرسکے مگر چند در چند مجبوریوں کی بنا پر (۲۵)

امید وار شریک امتحان نہ ہو سکے۔ صرف ۱۲۷ امید وار شریک ہوئے۔

اس سلسلہ میں ادارہ کی طرف سے جناب محمد بن عمر صاحب ایم اے لکچرار جامعہ عثمانیہ بمبئی تشریف لائے۔ ۲۷ ڈسمبر کو تبادلۂ خیالات کی غرض سے بمبئی کے چند اہلِ ذوق اصحاب کی ایک مخصوص مجلس بلائی گئی، جس میں مندرجۂ ذیل حضرات نے شرکت فرمائی۔

۱۔ جناب قاضی احمد میاں صاحب اختر جوناگڑھی۔

۲۔ جناب پروفیسر سید نجیب اشرف صاحب ندوی ایم اے (اسمٰعیل کالج)

۳۔ جناب پروفیسر ترمذی صاحب ایم اے۔ ۴۔ جناب احمد علی نور بھائی صاحب بی اے، رٹائرڈ سپرنٹنڈنٹ میونسپل اُردو اسکولز۔ ۵۔ جناب مولانا محمود اسرائیلی صاحب ۶۔ جناب سید شہاب الدین صاحب دسنوی بی ایس سی بی ٹی پرنسپل انجمن اسلام ہائی اسکول۔ ۷۔ جناب مولانا مہر محمد خاں صاحب شہاب مالیرکوٹلوی۔ ۸۔ جناب شیخ نور محمد صاحب بی اے، بی ٹی اسسٹنٹ لڑکی آفیسر۔ ۹۔ جناب منصوری صاحب اسسٹنٹ سکریٹری انجمن اسلام۔ ۱۰۔ جناب محمد عباس صاحب بی اے (علیگ) ایس ٹی سی ہیڈ ماسٹر میونسپل اردو ٹریننگ انسٹی ٹیوٹ۔ ۱۱۔ جناب ضیاءالدین صاحب برنی بی اے۔ ۱۲۔ جناب حربال صدیقی صاحب بی اے۔ ۱۳۔ جناب نورالدین صاحب بی اے (آنرز) ۱۴۔ جناب تصدیق حسین صاحب بی اے بی ٹی۔ ۱۵۔ صوفی صاحب بی اے۔ ۱۶۔ جناب محمد عمر صاحب بی اے (جامعی) ۱۷۔ عبدالرزاق قریشی۔

جناب سید شہاب الدین صاحب دسنوی پرنسپل انجمن اسلام بمبئی ہائی اسکول نے محمد بن عمر صاحب، ایم اے کا حاضرین سے تعارف کراتے ہوئے اردو زبان کی ترقی و اشاعت کے سلسلہ میں ادارہ ادبیات اردو حیدرآباد دکن جو بیش بہا خدمات انجام دے رہا ہے اور بالخصوص اس کا شعبۂ امتحانات اردو کو عوام میں پھیلاؤ کے لئے جو منظم جدوجہد کر رہا ہے اس کا ذکر فرمایا۔ آپ نے فرمایا کہ بمبئی میں بھی ادارہ کے امتحانات نہایت مفید ثابت ہوں گے۔

صاحب موصوف کے بعد مولوی محمد بن عمر صاحب نے نہایت دلچسپ و شگفتہ انداز بیان کے ساتھ اردو کی ابتدا سے لے کر آج تک حیدرآباد کے مختلف سلاطین اور ادبی اداروں بالخصوص جامعہ عثمانیہ اور ادارۂ ادبیات اردو نے اردو کی جو خدمات انجام دیں اور دے رہے ہیں، ان کو نہایت وضاحت سے بیان فرمایا۔ صاحب موصوف کی معلومات آفریں تقریر کے بعد ادارہ ادبیات اردو کی علمی و ادبی مساعی کے پیش نظر بمبئی میں اردو زبان کی ترقی و اشاعت کے مختلف مسائل پر دیر تک تبادلۂ خیال ہوتا رہا۔

ڈاکٹر زور صاحب بانی ادارۂ ادبیات اردو کی بے لوث مخلصانہ اور ہمہ گیر اردو خدمات پر اظہار تحسین کیا گیا۔ اس کے بعد ادارہ کے امتحانات کی اہمیت و افادیت اور دوسرے پہلوؤں پر بڑی دلچسپ بحث ہوئی جس میں محمد بن عمر صاحب کے علاوہ پروفیسر نجیب اشرف صاحب ندوی، قاضی احمد میاں صاحب اختر جوناگڑھی، معتمد مرکز امتحانات اور دیگر حضرات نے بھی حصہ لیا۔ تمام حضرات اس بات پر متفق تھے کہ ادارہ کا شعبۂ امتحانات نہایت اہم و مفید چیز ہے اور ہم کو ہر طرح سے اس کام میں حصہ لینا چاہیے۔ پروفیسر نجیب اشرف صاحب ندوی سکریٹری انجمن ترقی اردو، صوبہ بمبئی نے اس خصوص میں ہر طرح سے (دامے، درمے سخنے) امداد کا وعدہ فرمایا۔ چنانچہ اسی وقت بمبئی میں ادارہ کے اردو امتحانات کے جملہ انتظامات کے سلسلہ میں ایک مجلس انتظامی بنائی گئی۔

ادارہ کے دوسرے ادبی کاموں، بالخصوص السائیکلوپیڈیا کی تیاری پر حاضرین مجلس نے نہایت مسرت کا اظہار کیا۔ یہ دلچسپ صحبت تقریباً دو گھنٹے رہی۔

عبدالرزاق قریشی

# ادارۂ ادبیاتِ اردو دنیائے اردو کی نظر میں

۱۹۴۳ء میں اردو رسائل و جرائد نے ادارے کے علمی و ادبی
م سے متعلق جو رائیں ظاہر کیں ان کے مختصر اقتباس یہاں درج
ے جاتے ہیں۔ سب سے پہلے ماہ جنوری میں ادارے نے ۲۰۰ سے
۲ صفحات کی ایک کتاب بعنوان "ادارۂ ادبیاتِ اردو ۱۹۴۲ء میں"
شایع کی۔ اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لاہور کے موقر ماہی اورینٹل کالج
میگزین نے لکھا کہ:۔

"حیدرآباد میں زبان اردو کی توسیع و ترقی کے لئے جو کوششیں جاری ہیں وہ کسی سے پوشیدہ نہیں منجملہ اُن اداروں کے جو وہاں اردو کی خدمت میں مصروف ہیں ایک ادارۂ ادبیاتِ اُردو ہے جو تقریباً بارہ سال سے اُردو ادب کی نشر و اشاعت کا کام کر رہا ہے۔ ۱۹۳۱ء میں یہ ادارہ ڈاکٹر سید محی الدین زور اور اُن کے رفقاء کی تحریک سے قائم کیا گیا۔ اس قلیل عرصے میں نوّے کے قریب اُردو کی کتابیں کارکنان ادارہ کی کوشش سے شایع ہو چکی ہیں۔

منجملہ دیگر خدمات کے جو ادارہ انجام دے رہا ہے سب سے زیادہ مفید اور نمایاں کام یہ ہے کہ وہ اس وقت اُردو انسائیکلو پیڈیا کی ترتیب و تکمیل میں مصروف ہے ہمیں سب سے بڑی خوشی اس بات کی ہے کہ کارکنان ادارہ میں ہر مذہب و ملت کے لوگ شریک ہیں اور اپنے ملک کی زبان کو ترقی دینے میں یکساں سرگرم ہیں۔

ادارہ کے صدر نواب مہدی یار جنگ بہادر اور معتمد ڈاکٹر سید محی الدین زور ہیں۔ ان علم نواز بزرگوں کے نام ہمیں یقین دلاتے ہیں کہ ادارہ کا مستقبل شاندار ہوگا"

اورینٹل کالج میگزین۔ لاہور۔ بابت مئی ۱۹۴۳ء

---

ماہنامۂ البیان امرتسر نے رائے دی کہ:۔

"اردو ادب کی اشاعت و ترقی میں دلچسپی رکھنے والے اصحاب کو اس رپورٹ کا مطالعہ کرنا چاہئے"

البیان امرتسر۔ بابت مئی ۱۹۴۳ء

---

ماہنامۂ نئی زندگی الہ آباد نے (جو مشہور قومی رہنما ڈاکٹر محمود کی سرپرستی میں شایع ہوتا ہے) لکھا کہ:۔

"ادارۂ ادبیات اردو حیدرآباد دکن نے حال میں اپنی سالانہ رودادا شایع کی ہے جس میں اپنی مختلف مجلسوں، شعبوں اور شاخوں کی ان خدمات کا مجمل خاکہ پیش کیا ہے جو ۱۹۴۲ء میں اس ادارے کے ذریعہ انجام پائی ہیں۔

یہ روداد اس ادارے کے بارھویں سال کی ہے جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ادارے نے اپنی زندگی کا ایک جگ گزار لیا۔

اس ادارے نے زبان اردو کی چند نہایت ہی بنیادی خدمات انجام دی ہیں۔ اس وقت اس ادارے کو حیدرآباد کے چوٹی کے عمائدین کی حمایت حاصل ہے۔ اور ایک حد تک حکومت کی سرپرستی بھی۔ پھر قدرت نے بھی ادارے کی اس معاملے میں بڑی فیاضی سے مدد کی ہے یعنی جامعۂ عثمانیہ نے جو ہر فن کے یگانۂ روزگار لوگوں کو جمع کر رکھا ہے وہ سب کے سب ادارۂ ادبیات کو مفت مل گئے ہیں اور جناب زور ان سبھوں سے بیگاری لیتے رہتے ہیں۔ ہمارے خیال میں کام کرنے سے زیادہ مشکل دوسروں سے کام لینا ہے اور یہ سلیقہ

بہت کم لوگوں میں ہوتا ہے۔ لیکن ڈاکٹر سید محی الدین زورؔ صاحب کام کرنا اور کام لینا دونوں ہی فنون سے آگاہ ہیں۔

ادارۂ ادبیات اردو نے اپنا کام بارہ مختلف شعبوں پر تقسیم کیا ہے (۱) زبان (۲) تنقید (۳) تالیف و ترجمہ (۴) تاریخ (۵) شعراء و مصنفین (۶) سائنس (۷) نسواں (۸) ادبیات اطفال (۹) طلبہ (۱۰) اردو امتحانات (۱۱) کتب خانہ (۱۲) اردو انسائیکلو پیڈیا ان میں سے ہر ایک شعبہ کسی نہ کسی ماہر فن کے زیر نگرانی ہے اور اپنے فرائض انجام دے رہا ہے۔

ادارہ اس سال کاغذ کی دقتوں کے باوجود آٹھ مفید کتابیں شایع کر سکا ہے۔ (۱) گارساں دتاسی (۲) بلاغت (۳) نظام علی خاں آصف جاہ ثانی (۴) سکندر جاہ آصف جاہ ثالث (۵) کشمکش تانی (۶) عرب اور عربستان (۷) آریائی زبانیں (۸) شاد اقبال۔

رسالۂ سب رس اور بچوں کا سب رس بھی برابر نکلتا رہا اور ان میں بدستور مفید مضامین شایع ہوتے رہے۔

زبان کی ترقی کے لئے جو انجمن بھی قائم ہو اس کے لئے کتابیں چھاپنے سے زیادہ ضروری ان کتابوں کے پڑھے جانے کے لئے مناسب فضا پیدا کرنا ہے۔ ہمیں مسرت ہے کہ ادارۂ ادبیات، انجمن ترقی اردو (ہند) کے برخلاف نہ صرف کتابیں چھاپتا ہے بلکہ اس کے لئے مناسب فضا پیدا کرتا ہے۔ شعبۂ امتحانات نے ایک کورس مقرر کر دیا ہے اور اس کورس پر وہ اپنے قاعدہ قانون کے مطابق اُردو دانی، زبان دانی وغیرہ کے امتحانات لیتا ہے اور لوگوں کو سندیں دیتا ہے۔ رپورٹ مذکور سے معلوم ہوتا ہے کہ ادارے نے اس قسم کے امتحانات میں شامل ہونے والے ایک ہزار طلبہ کو سندیں تقسیم کیں جو بجائے خود ایک بہت بڑا کام ہے۔

ہمارے خیال میں ادارۂ ادبیات اردو کا سب سے بڑا کارنامہ اردو انسائیکلو پیڈیا کی تدوین و تکمیل ہوگی۔ بشرطیکہ یہ کام پورا ہو گیا۔

سب سے آخر میں مجھے ادبیات اردو کی جس امر میں تعریف کرنی ہے وہ یہ ہے کہ حیدر آباد کی روایات کے برخلاف اس نے اپنی تحریروں کی زبان نسبتاً کم سمت اور عام فہم رکھی ہے۔ حیدر آباد اس معاملے میں اب کافی بدنام ہو چکا ہے اور وہ دن دور نہیں جب ہندستان کی زبانوں کی فہرست میں حیدر آبادی اردو بھی شامل کر دی جائے گی اور یہ فہرست کچھ اس طرح مرتب کی جائے گی —— مرہٹی، گجراتی، بنگلہ، تامل، تلگو، ملیالم، کنڑی، ہندی، اردو، حیدر آبادی اردو وغیرہ۔

نئی زندگی بابت اگست ۱۹۴۳ء

علامہ سر محمد اقبال اور مہاراجہ شادؔ کے خطوط کا مجموعہ "شاد اقبال" بھی ۱۹۴۳ء کے اوائل میں شایع ہوا۔ اس بالتصویر علمی و ادبی مجموعۂ جواہر کی نسبت اردو دنیا نے اپنے تاثرات کا ان الفاظ میں اظہار کیا۔

"زعما کے خطوط کی اشاعت کا احساس اُردو ادب کے لئے ایک نیک فال ہے۔ یہ خطوط بڑے آدمیوں کی زندگیوں کے مختلف پہلو اجاگر کرنے کے لئے مورخ اور سیرت نگار کو ایک نہایت مفید اور صحیح مواد بہم

پہنچاتے ہیں۔ مہاراجہ سرکشن پرشاد شاد اور علامہ اقبال کی شخصیتوں کو بے شمار مضامین میں پیش کیا جا چکا ہے۔ لیکن ان ہر دو زعما کی خط و کتابت یقیناً خارجی تاثرات کے مقابلہ میں صحیح اور صاف معلومات بہم پہنچاتی ہے۔

ادب لطیف لاہور اگست ۱۹۴۳ء

"باہمی خط و کتابت کا ایک قابل قدر مجموعہ ہے جسے ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور حیدرآباد دکن نے نہایت خوش اسلوبی سے مرتب کیا ہے۔ کتاب گویا دونوں محترم بزرگوں کے پرخلوص تعلقات باہمی کا آئینہ ہے۔

مجموعے کے شروع میں ڈاکٹر محی الدین زور کا لکھا ہوا ایک بسیط مقدمہ ہے جس کے پڑھنے سے مہاراجہ شاد اور اقبال کے تعلقات باہمی پر مزید روشنی پڑتی ہے۔ کتاب میں مہاراجہ اور اقبال کی تصاویر اور دونوں کی تحریروں کے عکس بھی شامل ہیں۔ جہاں کہیں ضرورت ہوئی ہے واقعات سمجھانے کے لئے فاضل مرتب نے حاشیہ بھی دے دیا ہے۔ الغرض یہ کتاب نہایت دلچسپ اور مطالعہ کے قابل ہے۔ لکھائی، چھپائی، کاغذ سب عمدہ۔"

زمانہ۔ کانپور۔ اکتوبر ۱۹۴۳ء

"یہ کتاب اپنے اندر کافی دلچسپی کا سامان لئے ہوئے ہے"

البیان امرتسر مئی ۱۹۴۳ء

"یہ مراسلت نہ صرف دو مشاہیر ہند کے ذاتی تعلقات بلکہ [illegible] ان کے ادبی میلانات اور

رجحانات کو بھی منعکس کرتی ہے۔

ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور جنھوں نے ان قابل قدر تاریخی خطوط کو ترتیب دیا ہے ہمارے شکریے کے مستحق ہیں"

ہمایوں۔ لاہور۔ جون ۱۹۴۳ء

"شاد اور اقبال کے تعلقات کی جو جھلک ان خطوط میں پائی جاتی ہے اس کو تعجب کی نگاہ سے نہیں دیکھا جا سکتا۔ خاص کر وہ شخص جسے مہاراجہ مرحوم سے ادبی خدمات کے سلسلے میں نیاز حاصل کرنے کا موقع ملا ہے۔ ان خطوط کو پڑھ کر پورا لطف اٹھا سکتا ہے۔ قابل مولف نے بڑا کام کیا کہ ان خطوط کو جمع میں اردو ادب کی ادبی شان نمایاں ہے پبلک کے سامنے پیش کر دیا۔ اس مجموعے کے شائع ہونے سے یہ بھی فائدہ ہوا کہ اقبال کے کردار کا وہ پہلو جو اُن کی نجی زندگی سے تعلق رکھتا ہے۔ ان کے مداحین کے سامنے آ گیا"

ذوالقرنین۔ بابت ۱۹۴۳ء

"مہاراجہ کشن پرشاد کی ذات مشرقی تہذیب و شرافت اور اخلاق و مروت کا نمونہ تھی جس سے ایک مرتبہ تعلقات پیدا ہو گئے اس کو عمر بھر نباہا۔ وہ خود صاحب کمال تھے اور ارباب کمال کی قدر دانی ان کا خاص جوہر تھا۔ اس بنا پر ہندستان کے بہت سے اصحاب علم سے ان کے تعلقات تھے۔ سر اقبال مرحوم سے بہت مخلصانہ تعلق تھا۔ اور باہم خط و کتابت بھی رہتی تھی۔ اتفاق سے یہ خط محفوظ رہ گئے تھے ڈاکٹر سید محی الدین صاحب نے ان کو شاد اقبال کے نام سے شائع کر دیا ہے۔ یہ خطوط

مختلف حیثیتوں سے قابل قدر اور پڑھنے کے لائق ہیں۔ دونوں اعلیٰ ادبی مذاق کے حامل تھے۔ اس لئے ان خطوط میں ادبی محاسن نمایاں ہیں۔ گو دونوں کے مراتب و خیالات میں بڑا فرق تھا لیکن وسعت قلب نے ان میں باہم جو اخلاص و اعتماد پیدا کر دیا تھا اس کا اندازہ ان خطوط کے پڑھنے ہی سے ہو سکتا ہے۔ دونوں ایک دوسرے کے محرم راز تھے۔ خانگی معاملات میں مشورہ لیتے تھے۔ ایک دوسرے کے حفظ مراتب کا کتنا لحاظ تھا۔ مہاراجہ اپنی وجاہت کے باوجود اقبال کے ساتھ کس اخلاص و محبت کا برتاؤ رکھتے تھے۔ اقبال اپنے استغنا کے باوجود مہاراجہ کے ساتھ کس نیازمندی سے پیش آتے تھے۔ اقبال کے خطوط سے یہ حقیقت بھی ظاہر ہوتی ہے کہ وہ پرائیویٹ زندگی میں بھی کیسے مومن صادق تھے۔ یہ خطوط دو بڑی ہستیوں کی سیرت، اخلاق اور حفظ مراتب کا آئینہ ہیں"۔

معارف اعظم گڈھ۔ مارچ ۱۹۴۳ء

"ہم ان خطوط کو بے حد قابل احترام سمجھتے ہیں نہ صرف اس لئے کہ وہ ہندستان کی دو بہت بڑی ہستیوں کے باہمی تعلقات کا مرقع ہیں بلکہ اس لئے بھی کہ وہ موجودہ نسل کے لئے درس عبرت ہیں۔ خطوط کے مطالعہ سے پڑھنے والے پر اس پاک محبت اور دلی عقیدت کا گہرا اثر ہوتا ہے جو ان دو بزرگوں کو ایک دوسرے کے ساتھ تھی۔ یہ عقیدت اور محبت ان باہمی تعلقات کا ایک نمونہ ہے جو پرانے بزرگوں میں جلا امتیاز مذہب دیکھنے میں آتے ہیں اور جن کا موجودہ نسل میں ڈھونڈنا بے سود ہے۔

ذاتی حالات کے علاوہ ان خطوں میں ادبی تبادلۂ خیالات بھی ہے۔ ادارۂ ادبیات اردو نے اس کتاب کی اشاعت سے بہت عمدہ خدمت انجام دی ہے۔ شروع میں چالیس صفحے کا ایک مقدمہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زورؔ کا لکھا ہوا ہے جس میں بہت سی مفید اطلاعات درج ہیں"۔

اورینٹل کالج میگزین۔ لاہور۔ مئی ۱۹۴۳ء

" خود مرتب کے الفاظ میں خطوط خود اپنی آپ تعبیر ہیں۔ ان کے مطالعہ سے ہندستان کے دو بڑے انسانوں کے قلبی و ذہنی رجحانات بے نقاب ہو جاتے ہیں۔ ان میں ان کی اخلاقی اور روحانی قوتوں کی لڑائیاں آئینے کی طرح صاف و شفاف نظر آتی ہیں۔ یہ خطوط اس حقیقت حال پر سے پردہ اٹھا دیتے ہیں کہ دوستی اور محبت کو نبھانے اور اس کو ترقی دینے کے لئے قلب و دماغ کو کیسی وسعتیں درکار ہیں اور دو انسان وطن۔ مذہب اور مرتبے کی وسیع سے وسیع تر خلیجوں اور اختلافات کے باوجود کیونکر ایک دوسرے کے رنج و راحت کے شریک اور کمالات کے معترف رہ سکتے ہیں

شاد اقبال ان دو بزرگوں کی عالی مقامی کی تصویر ہے اور اس تصویر میں علامہ مرحوم کی زندگی کے بعض خد و خال جو ہم میں سے بہت سوں کی نظروں سے اب تک اوجھل ہیں۔ صاف طور پر نمایاں ہیں۔

امید ہے کہ زیر نظر کتاب حضرت علامہ کے نیازمندوں کے حلقے میں بڑی عزت کی نظر سے دیکھی جائے گی۔ اور وہ مرتب کے ممنون ہوں گے کہ ان کی توجہ اور سعی سے مرحوم کی زندگی کے یہ چند

نقوش دنیا کے سامنے آگئے۔"

ماہنامہ کتاب۔ لاہور۔ جنوری ۱۹۷۳ء

"ڈاکٹر زور نے ان خطوط کو شائع کرکے اقبال کی زندگی کے ایک نہایت اہم گوشے سے پردہ اٹھایا ہے۔ اقبال کے خطوط بنام شاد سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ نہایت دوست پرست اور نرم طبیعت کے انسان تھے حقیقت یہ ہے کہ اب تک اس بلند انسان کی کوئی لائف نہیں لکھی گئی اس موضوع پر بانگ درا کی ابتدا میں سر عبدالقادر کے قلم سے ایک مختصر مضمون ہے جو "ٹائمز آف انڈیا" یا "ریک" کی سوانح عمریوں سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا اس کے بعد بھی جن لوگوں نے قلم اٹھایا ہے ان کا مسالہ بھی کم و بیش وہی رہا ہے۔ سیالکوٹ اسکول کالج سے گول میز کانفرنس تک۔

بہر حال ضرورت ہے کہ زندگی کے مختلف مرحلوں پر اقبال کو جہد للبقا کے لئے کیا کیا تگ و دو کرنی پڑی۔ ان کی ذہنی کشمکش کیا کیا تھیں اور زندگی کے وہ کون سے تجربات تھے جو اقبال کی شاعری کا پس منظر ہیں۔ کوئی اہل قلم لکھے۔

مثلاً ان خطوط سے ہمیں یہ معلوم ہوتا ہے کہ اقبال کی نظر میں ایک شاعر کی حیثیت تھی یا کہ وہ اس سے بھی کہیں زیادہ ذہین تھے۔

اقبال اور شاد کی مراسلت سے موخر الذکر کے کردار کی زیادہ وضاحت ہوتی ہے۔ مہاراجہ سرکشن پرشاد اس تہذیب کے نمائندے تھے جسے ہم ہندوستانی تمدن کہہ سکتے ہیں وہ ہندو تہذیب اور اسلامی تہذیب دونوں کی نمائندگی کرتے تھے تعصب اور تنگ نظری سے وہ پاک تھے اور ہر مذہب کی عزت کرتے اور اس کی خوبیوں کو اپناتے تھے۔

یہاں یہ نکتہ قابل غور ہے کہ وہ کونسی چیز تھی جو مہاراجہ سرکشن پرشاد اور سر اقبال کے درمیان ان گہرے روابط کا باعث ہوئی۔ یعنی وہ ان کا مشترک کلچر تھا جو ان دونوں کو اس قدر قریب لایا۔ اگر ہم اس ملک کی مختلف قوموں کے درمیان اسی قسم کے کلچرل روابط اور اتحاد مذاق پیدا کر سکیں تو یہ ان سارے جھگڑوں کا ایک علاج ہے۔

بہر حال کتاب بہت خوب ہے اور پڑھنے کے لائق ہے ان خوبیوں کے علاوہ خطوں میں کہیں کہیں ایسے ایسے ادبی ٹکڑے مل جاتے ہیں کہ طبیعت پھڑک جاتی ہے۔ ڈاکٹر سید محی الدین زور کا مقدمہ قابل مطالعہ ہے۔

نئی زندگی۔ الہ آباد۔ جون ۱۹۴۳ء

"ڈاکٹر زور صاحب کا زور قلم ادارۂ ادبیات اردو کی سرپرستی کرکے کچھ زیادہ ہی ہو گیا ہے۔ ابھی کچھ ہی دنوں کی بات ہے کہ "روح غالب" کو وہ کاغذی "پیکر" میں لائے تھے۔ اب ملک کے دو نامور "ترجمان حقیقت" ڈاکٹر سر محمد اقبال اور مشہور صوفی منش و ادب نواز رئیس مہاراجہ سرکشن پرشاد شاد آنجہانی کی باہمی مکاتبت کے ایک بہت بڑے حصے کو خاص ترتیب و سلیقہ کے ساتھ شائع کرکے ادب اردو کے ذخیرہ میں ایک نئے اضافہ کے باعث ہوئے ہیں۔ مشاہیر اردو کے مکاتیب کے مجموعے یوں تو متعدد شائع ہو چکے ہیں، لیکن ایسا مجموعہ جس میں طرفین کی مکاتبت محفوظ رکھی گئی ہو اس سے قبل صرف ایک ہی "مکاتیب محسن الملک و وقار الملک"

کی شکل میں شائع ہوا تھا۔ کتاب کے شروع میں فاضل
مرتب کے قلم کا ایک دلچسپ، پُر از معلومات مقدمہ ہے
جس میں مہاراجہ آنجہانی اور علامہ اقبال کے باہمی تعلقات
اور ملاقاتوں کا تذکرہ اور ان خطوط پر تفصیلی تبصرہ کیا ہے۔"

صدق۔ لکھنؤ۔ بابت فروری ۱۹۴۳ء

پروفیسر ڈاکٹر سدھیشور ورما شاستری ایم اے ڈی لٹ سے ادارۂ ادبیات اردو نے اردو کے آغاز و ارتقا کے ایک پہلو کو روشنی میں لانے کے لئے ایک کتاب لکھوائی جو بعنوان "آریائی زبانیں" اوائل ۱۹۴۳ء میں شائع ہوئی۔ اس مفید لسانیاتی رسالے کے متعلق اردو صحافت نے ان خیالات کا اظہار کیا۔

"یہ تصنیف لسانیات کے پُرپیچ اور دقیق مسائل پر اردو زبان کی شاید دوسری کتاب ہے۔ زیر نظر کتاب میں فاضل مصنف نے ان آریائی زبانوں پر ایک مختصر لیکن پُرمعنی نظر ڈالی ہے جو زیادہ تر ہندستان اور ایران میں بولی جاتی ہیں۔

اردو ادب کا دامن ایسی پرمغز تصانیف سے ابھی تک تہی رہا ہے اور ہمیں امید ہے کہ یہ تصنیف کئی دوسری ایسی تصانیف کا پیش خیمہ ثابت ہوگی۔

ہمایوں لاہور۔ جون ۱۹۴۳ء

"ڈاکٹر سدھیشور ورما ہندستانی زبانوں کے ماہرین میں خاص درجہ رکھتے ہیں۔ اور ان کی کتابیں اور مقالے ہندستانی زبانوں کی لسانیاتی و صوتیاتی کتب میں خاص وقعت رکھتی ہیں۔ یہ مختصر رسالہ موصوف نے بڑی کاوش سے رقم کیا ہے۔ یہ کتاب ان اصحاب خصوصاً طلبہ کے لئے بے انتہا مفید ثابت ہوگی جو اردو زبان کا فنی نقطۂ نظر سے مطالعہ کرنا چاہتے ہیں۔"

ہل۔ الہ آباد اکتوبر ۱۹۴۳ء

"آریائی زبان کے ماخذ و تاریخ پر ماہرانہ بحث کی ہے اس رسالے کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ انھوں نے اس موضوع پر کافی ریسرچ کیا ہے۔"

نگار۔ لکھنؤ۔ بابت مارچ ۱۹۴۳ء

"ڈاکٹر سدھیشور ورما ایم اے۔ ڈی لٹ پروفیسر سنسکرت و لسانیات پرنس آف ویلز کالج جموں کی تحقیقی کاوشوں کا نتیجہ ہے۔ کتاب کے چار باب ہیں۔ پہلے باب میں ہندوی یعنی اردو زبان کی ابتدا اور نشو و نما پر بحث کی گئی ہے۔ دوسرے باب میں آریائی زبانوں کی تفصیل اور خصوصیات بیان کی گئی ہیں اور انہیں دو قسموں میں تقسیم کیا گیا ہے یعنی ہند آریائی اور ایرانی آریائی۔ تیسرے باب میں ہند آریائی زبانوں کی قسمیں اور ان کی خصوصیات پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ اور چوتھے باب میں ایرانی زبانوں پر بحث کی گئی ہے۔ جن حضرات کو علم لسانیات سے دلچسپی ہے ان کے لئے اس کتاب کا مطالعہ خالی از فائدہ نہ ہوگا۔"

زمانہ۔ کانپور۔ بابت جون ۱۹۴۳ء

"اردو زبان میں لسانیات پر بہت کم کتابیں شائع ہوئی ہیں۔ اور حقیقت یہ ہے کہ اس فن کے جاننے والے اس ملک میں بہت کم ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ملک کے موجودہ لسانی جھگڑے کے سلسلے میں جو مضامین شائع ہوتے رہتے ہیں ان میں اکثر محض سطحی اور جذباتی باتوں سے پُر ہوتے ہیں۔ اور ہمیں ہر موقعہ پر گریرسن کے حوالے کے سوا کوئی دوسری سند نہیں ملتی۔ اس ملک میں فن لسانیات کے طالب علم کے لئے کافی مواد موجود ہے۔ یہاں ۲۲۵ زبانیں

بولی جاتی ہیں اور مقامی بولیوں کی تعداد ۵۰۰ تک پہنچتی ہے۔ جن کا مطالعہ اہل علم اور صاحب ذوق کو دعوت مبارزت دیتا ہے۔ بہرحال اردو لٹریچر میں اس قسم کی ٹھوس کتابوں کی سخت ضرورت ہے۔ تاکہ لوگ زبان کے مسئلے پر جذباتی اور فرقہ وارخیالات سے الگ ہو کر خالص علمی نقطۂ نظر سے حقیقتوں کا ادراک کرسکیں۔ اور انھیں اس معاملے میں ایک صحت مند نقطۂ نظر حاصل ہو۔

موجودہ تصنیف پر ہم ادارۂ ادبیات اردو کو مبارک باد دینا چاہتے ہیں کہ گرچہ یہ مختصر رسالہ ہے لیکن اس کی اشاعت نے اس راستے پر ایک شمع رکھ دی ہے۔

کتاب میں آرین زبانوں کی مختلف شاخیں۔ ان کا ارتقاء اور اس سے موجودہ ہندی۔ ہندوی اردو یا ہندستانی کی پیدائش، پہلوی زبان سے ہندستانی آرین زبانوں کا رشتہ وغیرہ پر نہایت فاضلانہ طور پر بحث کی گئی ہے۔

لسانیات سے دلچسپی رکھنے والوں کے لئے اس کتاب کا مطالعہ ضروری ہے۔"

نئی زندگی۔ الہ آباد۔ جولائی ۱۹۴۳ء

"زبانوں کے تغیر و تبدل پر اردو میں بہت کم کتابیں شائع ہوئی ہیں بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ نہ ہونے کے برابر ہیں۔ اس لئے کہ ہندستان میں ماہرین لسانیات بہت کم ہیں اور زبانوں کا مسئلہ ہے بھی بہت اہم کہ ان کے ماخذ اور تبدیلیوں کی تلاش میں دماغ کو تھکا دینے والے مراحل طے کرنے پڑتے ہیں۔ زیرنظر کتاب گو مختصر ہے لیکن بڑی معلومات آفریں ہے جس میں قدیم آریائی زبانوں کی ارتقائی صورتوں ایرانی زبانوں اور ہندستان میں بولی جانے والی زبانوں پر سیرحاصل بحث کی گئی ہے۔ اردو ہندی کا ماخذ و ارتقاء ہندی اردو اور ہندستانی پراکرت فارسی اور سنسکرت وغیرہ پر بھی روشنی ڈالی گئی ہے۔ اس کتاب کے مضامین پر کوئی تفصیلی تبصرہ ممکن نہیں اس لئے کہ واقعات و حالات اتنے نازک ہیں اور تبدیلیوں کا بیان اتنا طویل کہ کتاب کو پڑھنے کے بعد ہی کسی نتیجے پر پہونچا جاسکتا ہے۔ یہ کتاب سب کے لئے مفید ہے۔"

شاعر۔ آگرہ۔ دسمبر ۱۹۴۳ء

۱۹۴۳ء کے اواخر میں ادارۂ ادبیات اردو کے شعبۂ سائنس کی جانب سے پروفیسر سید محمد علی خاں اے آر سی ایس۔ بی ایس سی (آنرز) لندن صدر شعبۂ طبیعیات نظام کالج کی کتاب "طبیعیاتی کائنات" شائع ہوئی تھی جس پر اس وقت تک صرف معارف اور ادب لطیف کے تبصرے شائع ہوچکے ہیں جن کے اقتباس یہ ہیں:۔

"لائق مولف نے اس رسالے میں کائنات کے عناصر اور ان کے حالات پر فن طبیعیات کی رو سے روشنی ڈالی ہے۔ اور کواکب، حرارت، مادہ، نور مقناطیسی برق، ایتھر، آواز، شعاعوں کے اقسام اور جوہر فرد وغیرہ کائنات میں ان کے عمل کی نیرنگیوں کو مختصر الفاظ میں لکھا ہے۔ یہ رسالہ خالص فنی اور سائنس کے ابتدائی درجوں کے طلبہ کے لئے مفید ہے۔"

معارف۔ اعظم گڈھ۔ بابت نومبر ۱۹۴۳ء

"اس کتاب میں کائنات کی مختلف کیفیات پر طبعی نقطۂ نظر سے تبصرہ کیا گیا ہے۔ پیرایۂ بیان عام فہم ہے۔ کتاب چار حصوں میں منقسم ہے جس میں فلکی اجسام نظریہ تحرک، نظریۂ اضافیت، آواز، جوہری ساخت اور موجی میکانیات۔ غرض اس مضمون کے جملہ ضروری موضوعات آجاتے ہیں۔ کتاب کے آخر میں طبیعیات کی انگریزی اصطلاحات کے تراجم بھی دئے گئے ہیں جو قاری کے لئے بے حد مفید ہیں۔"

ادب لطیف۔ لاہور۔ اکتوبر ۱۹۴۳ء

طبیعیاتی کائنات کی طرح ادارے کی ایک اور کتاب "ہندستانی تمدن" بھی اواخر ۱۹۴۳ء میں شایع ہوئی تھی اس پر بھی تبصرے ہو رہے ہیں۔ اب تک صرف صدق لکھنو اور ادب لطیف لاہور نے اظہار خیال کیا ہے۔ یہ کتاب تاریخ تمدن ہند کے مشہور ماہر پروفیسر ڈاکٹر ایشورا ٹوپا ڈی فل کی معرکہ آرا تصنیف ہے۔ پروفیسر صاحب مذکور اس کی بقیہ دو جلدیں بھی مرتب فرما رہے ہیں۔

"یہ اردو تصنیف جامعہ عثمانیہ کے ایک ہونہار دماغ "ایشورا ٹوپا" کی تخلیق ہے۔ کتاب کا موضوع ایک اچھوتے رجحان اور ہندستانی ادب میں بڑھتے ہوئے جدید تحقیقاتی تقاضوں کا نتیجہ ہے۔ آج کے ہندستانی تمدن کی ترتیب و تزئین میں ماضی کے کتنے انقلابات اور تغیر پذیر افکار کو دخل رہا۔ ہندستانی سماج پر جماعتوں اور گروہوں کے عہد بہ عہد ارتقائی اثرات نے کتنی تہذیبی چھاپیں لگائیں۔ ان سب امور کے متعلق نہایت ٹھوس حقائق کی روشنی میں بحث کی گئی ہے تمدنی ہیئتوں میں چند ظاہری حرکات کے پس منظر ایک ایسی باطنی ہلچل بھی ہوتی ہے جو غیر محسوس دور رس نتائج کی تخلیق میں مصروف رہتی ہے۔ اور جب وہ داخلی تحریکیں اپنے پورے جاہ و جلال اور امٹ شکلوں میں ہمارے سامنے ظاہر ہوتی اور ہم کو اپنے مستحکم نظریات میں جکڑاتی دکھائی دیتی ہیں تو ہم چونک اٹھتے ہیں۔

ہندستانی تمدن کا مصنف تاریخ کا ایک ایسا طالب علم ہے جس نے جماعتی مسائل کے مختلف عوامل کو نئے نئے فکری زاویوں سے ابھارا ہے۔ وہ قدم قدم پر ہمارے استعجاب میں حقائق کی آمیزش کر کے تحقیقی دور کا ایک جدید باب کھولتا چلا جاتا ہے۔ پھر ہندستان کتنی ہی قومی، سیاسی اور معاشی تہذیبوں سے مرکب ہے۔ کتنی ہی اقوام اور کتنے ہی مذاہب اپنی مخصوص آبائی روایات کی بتدریج ملاوٹ سے ہندستانی تمدن کی ساخت میں حصہ لیتے رہے۔ فاضل مصنف نے ان سب تمدنوں کے عمل و ردعمل کو بالخصوص پیش نظر رکھا ہے"

ادب لطیف۔ لاہور۔ اکتوبر ۱۹۴۳ء

"قدیم ہندی یا ہندستانی تمدن کی تاریخ کا موضوع بہت وسیع ہے اور اسی قدر اہم بھی۔ ضرورت تھی کہ اردو میں اس پر مفصل مسالہ ہو ضرورت خاصی حد تک ادارۂ ادبیات اردو کی اس جدید کتاب نے پوری کردی۔

خاصی تفصیل کے ساتھ آگئی ہے۔ اور اردو خوانوں کے ہاتھ میں موضوع سے متعلق ایک اہم اور

مستند اور بیسے کام کی دستاویز دکھائی ہے۔ ڈراوڑی تہذیب، آریائی تہذیب، رگ وید کا دور، پروہت کی حکومت اپنشد کا دور، دھرم شاستر کا دور، جینی اور بدھی فلسفے، بھگوت گیتا کا اثر، برہمنی تحریک، ڈراما اور رقص اور موسیقی کی اہمیت ہندی تہذیب میں اس قسم کے سارے مسائل وعنوانات پر کتاب کے اندر معلومات ملیں گی۔ کتاب کی اہمیت قدیم ہندی تاریخ کے طلبہ کے لیے تو ظاہر ہی ہے لیکن عام شائقین وناظرین بھی بہت سی باتیں اپنے کام اور مذاق کی ان اوراق میں پا جائیں گے۔"

**صدق** لکھنو۔ نومبر ۱۹۴۳ء

۱۹۴۳ء کے وسط میں مولوی عزیز احمد صاحب بی اے (آنرز) لندن پکچرار انگریزی جامعہ عثمانیہ کا ان کی نظموں کا مجموعہ "ماہ لقا" ادارے کی جانب سے شائع ہوا۔ اس پر حسب ذیل رائیں شائع ہوئیں:-

"عزیز احمد صاحب کی واقفیت انگریزی ادب اور مغربی شاعری سے "نئے ادب" کے اکثر علمبرداروں کی طرح سطحی اور طفلانہ نہیں۔ گہری اور استادانہ ہے۔ انھوں نے بہترین انگریزی رنگ میں ڈوب کر اپنانے اور سلیقے کے ساتھ اس کا چربہ اتارنے کی کوشش کی ہے۔ ان کی شاعری کسی "لوفر" (آوارہ مزاج) کی شاعری نہیں۔ ایک "اسکالر" (صاحب علم) کا کلام ہے۔ اردو خوانوں کو اگر اپنی ادبی نظر وسیع کرنا ہے تو انگلستانی ادب، امریکی ادب، جرمن ادب، چینی ادب، روسی ادب سب سے واقفیت ناگزیر ہے اور یہ اردو کو بگاڑنا نہیں۔ اس کی ایک سنجیدہ اور باوزن خدمت کرنا ہے۔ شروع انگریزی میں اسی قسم کی کوششیں مولوی محمد حسین آزاد وغیرہ اپنی بساط واستعداد کے موافق کر بھی چکے ہیں۔ ایک مفصل و پُر مغز تمہید کے بعد اس میں ماہ لقا کے علاوہ دو نظمیں اور ہیں۔

شاعر محض صنعت گر یا فن کار نہیں ہے دل بھی حساس رکھتا ہے۔ مغرب کے تماشے خوب اپنی آنکھوں سے دیکھ کر مغرب کی زن پرستی سے عاجز آچکا ہے۔ شیخ و واعظ بن کر نہیں رندی کے روپ میں یہ وعظ سنا جاتا ہے

**صدق** لکھنو بابت۔ نومبر ۱۹۴۳ء

"ان کے تخیل اور طرز بیان پر انگریزی شاعری کا غلبہ ہے۔ یہ تینوں نظمیں اس کا بین ثبوت پیش کرتی ہیں۔ آخری نظم "فردوس بر روئے زمیں" میں انھوں نے آج کل کی مہمل اور "ترقی پسندانہ" شاعری کا خوب مذاق اڑایا ہے اس سے شاعر کی سلامت طبع کا اندازہ ہوتا۔ اگرچہ ن۔ م راشد اور میراجی کا "مستہ چڑانے" میں خود شاعر کا "دہن بھی بگڑ گیا ہے" لیکن اس میں شک نہیں کہ نقل مطابق اصل ہوگئی ہے۔ شروع کی دو نظمیں کسی قدر پیچیدہ اور مغلق ضرور ہیں اور بحر کے اعتبار سے بھی نامانوس ہیں لیکن مہمل اور بے معنی نہیں بلکہ ایک خاص قسم کی جدت کی حامل ہیں

**برہان** دہلی۔ دسمبر ۱۹۴۳ء

ادارے کے شعبۂ سائنس کے معتمد پروفیسر محمد سعید الدین صاحب ایم ایس سی بی ایس سی (آنرز) ایڈنبرا صدر شعبہ نباتیات جامعہ عثمانیہ کی کتاب بھی "پودوں کی کہانی" ادارے نے اسی زمانے میں شائع کی۔ اس پر یہ رائیں موصول ہوئیں۔

"پودوں کی کہانی خود ان کی زبانی نہایت شگفتہ اور سلیس پیرائے میں ہر ممکن وضاحت سے بیان کی گئی ہے۔ پودوں کی نمو، پرورش اور ان کے بیجوں کے انتشار وغیرہ کے متعلق نہایت دلچسپ معلومات ہیں ۔

محمد سعیدالدین صاحب نے ایسے خشک موضوع کو بچوں
کے لئے پریوں کی کہانی کا سنگھار دے دیا ہے۔"

**ادب لطیف** ۔ اکتوبر ۱۹۴۳ء

"انسانی زندگی کی راحت و آسایش میں پودوں کا جتنا
بڑا حصہ ہے وہ ظاہر ہے ۔ یہ پودے غذائیں، دوا
ہیں، مکان کی تعمیر، تزئین میں اور لباس وغیرہ میں کام
آتے ہیں۔ لیکن اس کے باوجود ان کے متعلق اردو زبان
میں جو معلومات ہیں وہ کم کیا کالعدم ہیں ۔ اسی ضرورت
کو پورا کرنے کے لئے یہ مختصر رسالہ لکھا گیا ہے جس میں
پودوں نے اپنی کہانی خود اپنی زبانی بیان کی ہے اور
عام فہم انداز میں تصویروں کی مدد سے یہ سمجھانے کی
کوشش کی ہے کہ پودے بھی احساس و تاثر رکھتے ہیں
اور توانائی اور غذا حاصل کرتے ہیں۔ لیکن اس کی
صورتیں مختلف ہیں ۔ اس کے علاوہ پودے نائٹروجن
سے بھی جو کثیر مقدار میں ہوا میں موجود ہوتی ہے استفادہ
کرتے ہیں۔ رسالہ عام فہم معلومات کے لحاظ سے بہت مفید ہے

**برہان** ۔ دہلی ۔ ڈسمبر ۱۹۴۳ء

"زیر نظر کتاب پودوں کی زندگی پر ایک اجمالی مگر تحقیقی
تبصرہ ہے پودوں کی خصوصیات ان کے اثرات و افعال
شناخت وغیرہ وغیرہ کا ذکر بڑے دلچسپ پیرائے میں ہے ۔
یقیناً ہمیں پودوں کی کہانی سے واقف ہونا چاہئے ۔
اس لئے کہ ان کا ہماری زندگی سے بہت قریبی تعلق ہے

**شاعر** ۔ آگرہ ۔ ڈسمبر ۱۹۴۳ء

محترمہ جہاں بانو بیگم صاحبہ ایم اے لکچرار جامعہ عثمانیہ ادارے کی ایک قدیمی
رفیق ہیں انھوں نے ادارے کے شعبۂ ادب اطفال کے لئے **عرب اور عربستان**
لکھی جس کی اشاعت پر حسب ذیل رائیں شایع ہوئیں :-

"لایق مصنفہ حیدرآباد کی صاحب قلم خاتون ہیں ۔
ان کے مضامین وہاں کے رسالوں میں نکلتے رہتے ہیں۔
مسلمانوں میں تہذیب جدید کے غیر اسلامی طریقوں
کے بارے میں مصنفہ کے خیالات لایق ستائش ہیں ۔
جس کی توقع آج کل تعلیم یافتہ خواتین سے کم کی
جاسکتی ہے ۔ یہ کتاب بھی بچوں اور بچیوں کے لئے مفید ہے"

**معارف** اعظم گڈھ ۔ بابت ستمبر ۱۹۴۳ء

"بچوں کے لئے جزیرہ نمائے عرب کے تاریخی ۔ جغرافی
و معاشرتی حالات نہایت آسان زبان میں قلمبند
کئے ہیں ۔ نقوش و تصاویر سے اس کی دلچسپی اور
زیادہ بڑھ گئی ہے ۔ بچوں کی تعلیم کے سلسلے میں ادارۂ
ادبیات اردو حیدرآباد کی طرف سے اچھی اچھی کتابیں
شایع ہو رہی ہیں ۔

**نگار** ۔ مارچ ۱۹۴۳ء

"یہ کتاب خاص طور پر بچوں کے لئے ان کی سادہ و
سلیس زبان میں لکھی گئی ہے ۔
جگہ جگہ تصاویر اور نقشوں نے اس کتاب کی
افادیت میں اور بھی اضافہ کر دیا ہے۔"

**ہل** ۔ الہ آباد اکتوبر ۱۹۴۳ء

"آسان اور سہل زبان میں عربوں کی تاریخ اور ان کی
تہذیب کو پیش کر کے مصنفہ نے ایک نہایت مفید کام
کیا ہے ۔ عربوں کی شہری اور بدوی زندگی کے عام پہلوؤں
کو نہایت دلکش انداز میں پیش کیا گیا ہے ۔ سرورق کی
تصویر موزوں اور مناسب ہے ۔ بچوں کے لئے اس
کتاب کا مطالعہ بہت مفید ہے

**ادب لطیف** ۔ لاہور ۔ مارچ ۱۹۴۳ء

"جس میں ملک عرب کے جغرافیائی، تاریخی، معاشرتی اور تمدنی حالات اختصار کے ساتھ مگر دلچسپ پیرائے میں درج کئے گئے ہیں۔ بچوں کو اس رسالہ کا مطالعہ بہت مفید ہوگا۔ اگرچہ کتاب اپنے دامن میں بڑوں کے لئے بھی سامان دلچسپی رکھتی ہے۔ جگہ جگہ تصویریں دی گئی ہیں جن سے کتاب کی دلچسپی میں مزید اضافہ ہوگیا ہے۔ چونکہ کتاب بچوں کے لئے ہے اس لئے زبان عام اور آسان ہے۔

رسالہ دلچسپ اور سبق آموز ہے۔"

**زمانہ** کانپور۔ نومبر ۱۹۴۳ء

"بچوں کے لئے جزیرہ نمائے عرب کے تاریخی جغرافی و معاشرتی حالات نہایت آسان زبان میں قلمبند کئے ہیں۔ نقوش و نقشہ اور بیت سے اس کی دلچسپی اور زیادہ بڑھ گئی ہے۔ بچوں کی تعلیم کے سلسلے میں ادارۂ ادبیات اردو (حیدرآباد) کی طرف سے اچھی اچھی کتابیں شایع ہورہی ہیں۔"

**نگار**۔ لکھنو مارچ ۱۹۴۳ء

"انداز بیان بے حد دلچسپ اور عام فہم ہے۔ کتابت واضح اور کاواک ہے۔ تاکہ بچے آسانی سے پڑھ سکیں غرض یہ مختصر تاریخ ماضی کی طویل داستانوں کا نچوڑ ہے اور اس قابل ہے کہ ہر بچہ کے مطالعہ میں رہے۔"

**شاعر**۔ آگرہ۔ بابت نومبر ۱۹۴۳ء

"یہ مختصر مگر دلچسپ کتاب سلیس اور عام فہم زبان میں لکھی گئی ہے۔ ہمارے خیال میں یہ کتاب بچوں کی معلومات، وسعت نظر اور تہذیب کے لئے نہایت اہم ہے۔"

**ہمایوں**۔ لاہور۔ ۱۹۴۳ء

"کتاب میں آسان پیرائے میں عربوں کی زندگی کی تمام چھوٹی چھوٹی حسین چیزیں بیان کی گئی ہیں۔ جس سے اس ملک اور اس کے باشندوں کی متشکل پسند زندگی کی ایک خوبصورت اور رومانی تصویر آنکھوں کے سامنے آجاتی ہے۔ جگہ جگہ نقشے اور تصویریں دے کر کتاب کو اور زیادہ دلچسپ بنا دیا گیا ہے۔ زبان بچوں کے لحاظ سے نہایت سلیس اور حروف موٹے اور واضح ہیں۔

کتاب بہت مفید ہے اور بچوں کے لئے اس قسم کے صحت مند لٹریچر کی ضرورت ہے۔"

**نئی زندگی**۔ الہ آباد۔ جون ۱۹۴۳ء

"نہایت ہی دلچسپ انداز میں عرب اور وہاں کے بسنے والوں کے حالات لکھے ہیں۔ طرز بیان سادہ اور سلیس ہے۔ ادارۂ ادبیات اردو نے اس کتاب کو شایع کرکے بچوں کی عمدہ اور مفید کتابوں کی کمی کو پورا کردیا ہے۔ بچوں کے لئے پُراز معلومات کتاب ہے"

**ہماری کتابیں** حیدرآباد۔ فیروری ۱۹۴۳ء

پروفیسر عبدالقادر سروری کے افسانوں کا مجموعہ **"نذرات کا جھولا اور دیگر افسانے"** اگرچہ ۱۹۴۲ء کے اواخر میں چھپا تھا لیکن اس پر تبصرے ۱۹۴۳ء میں بھی شایع ہوتے رہے جن میں سے بعض یہ ہیں:۔

"پروفیسر عبدالقادر سروری ایم اے۔ ایل ایل بی اردو کے نامور ادبا میں سے ہیں ان کی تحریریں افسانے کے آرٹ اور ناقدانہ نظر کی حامل ہیں۔ زیر نظر مجموعے میں ان کے گیارہ افسانے شامل ہیں جن میں سے بیشتر ملک کے ممتاز رسائل میں شایع ہوچکے ہیں۔ سروری صاحب کا انداز بیان آج کل کی روش کے خلاف ہوتا ہوا بھی اچھوتا اور دلکش ہے۔ ان افسانوں میں کردار کی

اہمیت کو نمایاں کرنے میں سروری صاحب نے بہت کاوش سے کام لیا ہے۔ یہ مجموعہ یقیناً اردو ادب میں ایک قیمتی اضافہ ہے"۔

**ہمایوں** لاہور۔ مئی ۱۹۴۳ء

"افسانے زیادہ تر سماجی اور معاشی بیہودگیوں کی پردہ دری کے لئے لکھے گئے ہیں اور اس لحاظ سے مصنف کی کوشش کامیاب سمجھنی چاہئے۔ زبان صاف ستھری استعمال کی گئی ہے۔ ہمیں امید ہے کہ یہ مجموعہ اردو لکھنے پڑھنے والوں میں مقبول ہوگا"۔

**البیان** امرتسر۔ مئی ۱۹۴۳ء

"پروفیسر عبدالقادر سروری ایم اے۔ ایل ایل بی کے گیارہ افسانوں کا مجموعہ ہے جو مختلف رسائل میں شائع ہو چکے ہیں۔ سروری صاحب حیدرآباد کے ممتاز اہل قلم سے ہیں اور افسانہ نگاری میں کافی مشق رکھتے ہیں"۔

**نگار** ۔ لکھنو۔ مارچ ۱۹۴۳ء

"پروفیسر عبدالقادر سروری ان فاضل ادبا میں سے ہیں جن کی تصانیف قبول عام کی سند حاصل کر چکی ہیں۔ سروری صاحب متعدد تنقیدی، علمی، اور ادبی کتابوں کے مصنف ہیں۔ افسانوی ادب پر بھی ان کی تین کتابیں، دنیائے افسانہ، کردار اور افسانہ، اور قدیم افسانے شایع ہو چکے ہیں۔ ان کتب میں موصوف نے افسانہ نگاری کے اصول اور مبادیات پر سیر حاصل بحث کی ہے۔ گویا افسانہ نگاری کے اصول ان کے دل و دماغ پر پوری طرح مرتسم ہو چکے ہیں۔ ایسی صورت میں خود ان کا افسانے لکھنا کہاں تک کامیاب ہو سکتا ہے۔ اس کا فیصلہ ہر شخص خود کر سکتا ہے۔

زیر نظر کتاب میں سروری صاحب کے گیارہ طبع زاد افسانے ہیں اور سب کے سب بے حد دلچسپ۔ ہر افسانہ میں نفسیات کے گہرے نقوش پائے جاتے ہیں۔ زندگی کی چھوٹی چھوٹی باتوں کا ایک مسلسل مربوط اور رنگین خاکہ افسانوی رنگ میں پیش کیا گیا ہے۔ زبان وہی ہے جو افسانوں کے لئے ہونی چاہئے۔

اور ہمیں یہ ماننا پڑتا ہے کہ وہ ایک کامیاب افسانہ نگار بھی ہیں"۔

**شاعر** ۔ آگرہ۔ جولائی ۱۹۴۳ء

ادارے کے شعبہ ادب اطفال کی طرف سے ۱۹۴۲ء کے اواخر میں مولوی شجاع احمد صاحب قائد کی کتاب "باتیں" چھپی تھی جس پر ۱۹۴۳ء میں جو تنقیدیں شایع ہوئیں ان کے اقتباس یہ ہیں:۔

"اس کتاب میں چھے مکالمے شامل ہیں جو معلومات سے لبریز ہیں۔ جگہ جگہ نہایت ہوشیاری سے مزاح بھی پیدا کیا گیا ہے جو بچوں کے لئے اولین حیثیت رکھتا ہے۔ یہ مکالمے نشرگاہ حیدرآباد سے نشر بھی ہو چکے ہیں"

**ادب لطیف** لاہور۔ اکتوبر ۱۹۴۳ء

"ادارۂ ادبیات اردو۔ حیدرآباد دکن کا ایک شعبۂ اطفال بھی ہے۔ یہ کتاب اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ یہ وہ باتیں (مکالمے) ہیں جو وقتاً فوقتاً حیدرآباد کی نشرگاہ سے نشر ہوئیں۔ سائنس، حفظان صحت، عام معلومات، اور بچوں کی دلچسپیوں پر یہ باتیں مشتمل ہیں اور اپنے مقصد میں کامیاب ہیں"۔

**صدق** ۔ لکھنو۔ نومبر ۱۹۴۳ء

۱۹۴۲ء میں مولوی مرزا ظفر الحسن صاحب بی اے کے افسانوں کا مجموعہ "محبت کی چھاؤں" شائع ہوا تھا اس پر اب تک تبصرے ہو رہے ہیں۔ ۱۹۴۳ء کے ایک تبصرے کا اقتباس یہ ہے :۔

"مختصر افسانہ نویسی ایک بہت مشکل فن ہے جسے زمانہ میں بہت کم افسانہ نویس کامیاب ہو سکے ہیں۔ خوشی کا مقام ہے کہ مرزا ظفر الحسن صاحب انہیں کامیاب افسانہ نویسوں میں سے ہیں۔

بالخصوص "ان کی جیت" "بی بی پھوپھی" "ان کی بھول" اور "ٹیلی فون" میں افسانہ نویس نے کمال دکھایا ہے۔ تقریباً تمام افسانے گھریلو زندگی کے واقعات سے پر ہیں اور مصنف نے گھر کی گفتگو کا جو انداز دکھایا ہے اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ جیسے کتاب پڑھنے والے ان کے گھر بیٹھے باتیں سن رہے ہیں۔ یہی تصویر کشی دراصل افسانہ نویسی کا کمال ہے۔"

**کتاب۔ لاہور۔ جولائی ۱۹۴۳ء**

۱۹۴۳ء میں ادارے کے شعبہ ادب اطفال کی جانب سے مولوی علی ابن الحبیب الحضرمی کا بچوں کا ڈراما "سچ کا جادو" شائع ہوا تھا جس پر ۱۹۴۳ء میں حسب ذیل تبصرے شائع ہوئے :۔

"یہ ایک تعلیمی اور اخلاقی سبق آموز ڈراما ہے جو مصنف نے اپنے اسکول میں اسٹیج پر لانے کے لئے لکھا تھا۔

درمیان میں علم و عمل کے متعلق بعض نہایت سبق آموز مقالے بھی آ گئے ہیں۔ تمثیل بہرحال مفید اور دلچسپ ہے۔"

**برہان۔ دہلی۔ دسمبر ۱۹۴۳ء**

"اصلاحی نقش اور زبان کی سلاست کے لحاظ سے کامیاب ہے۔ بچوں کے مطالعہ کے لئے مفید چیز ہے۔"

الرسالہ امرتسر۔ جنوری ۱۹۴۴ء

ادارے نے حیدرآباد کے شعراء کے کلام کے جو مجموعے ۱۹۴۲ء میں شائع کئے تھے ان میں مولوی علی منظور صاحب کا "نمود زندگی" بھی تھا جس پر ۱۹۴۳ء میں یہ تبصرہ شائع ہوا :۔

"منظور صاحب حیدرآباد کے ممتاز شعراء میں سے ہیں۔ آپ کے اس مجموعے میں غزلوں کی نسبت نظمیں زیادہ ہیں اور وہ منظر کشی کے علاوہ اصول و مقاصد کے ماتحت کی گئی ہیں۔

نظموں کا انداز بیان خاصا دلکش ہے۔ خیالات نہایت سلجھے ہوئے اور پاکیزہ ہیں۔

بلاشبہ منظور صاحب کی نظمیں قوم اور ملک کے حق میں بہت مفید ہیں اور قوی امید ہے کہ ملک کے فرزند ان سے استفادہ کر کے رہیں گے۔

آپ کی تمام نظمیں اور غزلیں جیسا کہ اندراجات سے ظاہر ہے اچھے اچھے اور مشہور ادبی رسائل میں شائع ہو چکی ہیں۔ آپ کی شاعری کا ماحول نیا نہیں پرانا ہے۔ جسے نبھانے میں خاص کمال دکھایا گیا ہے۔

کتاب میں جہاں بڑوں کے لئے نظمیں اور غزلیں درج ہیں۔ وہاں بچوں کے لئے بھی شامل ہیں۔ مقام مسرت ہے کہ اس سلسلے میں بھی آپ کامیاب ہیں۔ غزلوں میں بھی آپ کا رنگ تغزل آب و تاب کے ساتھ چمک رہا ہے کلام کی پختگی اور انداز بیان کی شگفتگی سخن فہموں کو گرویدہ بنا رہی ہے۔"

**کتاب۔ لاہور۔ جولائی ۱۹۴۳ء**

اردو زبان و ادب کی بلند پایہ کتابوں کے لئے سب رس کتاب گھر خیریت آباد۔ حیدرآباد دکن کی خدمات حاصل کیجئے۔

# ۱۹۴۳ء کے دوسرے امتحان اُردو دانی کا نتیجہ

حسب ذیل امیدواروں نے علی الترتیب سب سے زیادہ نشانات حاصل کئے

۲۸۸۔ میجر تاج احمد خاں اول (بلدہ فوج)

۵۹۰۔ عبد البصیر (دوم)۔ داور دواڑی

۶۲۹۔ کبری بی (سوم) ( ״ )

## مرکز بلدہ فوج

کامیاب بدرجۂ امتیاز

۴۔ نایک کلرک محمد عثمان خاں

۶۔ حوالدار عبد الحمید

۸۔ سولجر کلرک معظم علی

۵۱۔ لانس نایک عمر خاں

۵۹۔ شیخ محمد

۶۶۔ رکروٹ بشیر احمد

۶۸۔ ״ گنیش سنگھ

۷۲۔ رسالدار عابد علی خاں

۸۵۔ غلام احمد

۸۷۔ کلرک جعفر حسین

۸۹۔ رکروٹ کلرک عبد القوی

۹۱۔ ״ محمد خواجہ خاں

۱۲۸۔ جمعدار سید عبد الرحمٰن

۱۲۹۔ صوبہ دار عبد الغنی

۱۳۷۔ حوالدار شرف الدین

۱۳۹۔ ״ عمر بن محبوب

۱۴۰۔ ״ سعید بن محمد

۱۴۱۔ لانس حوالدار نرسما سوامی

۱۴۲۔ نایک احمد خاں

۱۴۸۔ نایک مصطفیٰ احمد

۱۵۴۔ لانس نایک نیاز محمد

۱۵۵۔ مرزا ذوالفقار علی بیگ

۱۵۶۔ سید اکبر حسینی

۱۵۹۔ رکروٹ سید نور الدین

۱۶۱۔ رکروٹ ضیاء الدین

۱۶۲۔ نایک خواجہ محمد عثمان

۱۶۳۔ نایک حامد علی خاں

۱۶۶۔ کمپنی کوارٹر ماسٹر سید حسین

۱۶۷۔ حوالدار میجر محمد بن زیاد

۱۶۸۔ ״ ״ عبد اللہ بن یثرب

۱۶۹۔ حوالدار محمد با حارث

۱۷۸۔ نایک عبد العزیز بغدادی

۱۷۹۔ ״ محمد بن حسن باجہرہ

۱۸۳۔ اسلم بن احمد باجوہ

۲۰۷۔ جمعدار کلرک محمد یار خاں

۲۰۸۔ جمعدار کوارٹر ماسٹر غلام حسین

۲۱۱۔ ایکوئیش دفعدار جنگم لچھیا

۲۱۳۔ دفعدار محمد شریف

۲۲۳۔ ڈرائیور کلرک محمد جعفر (دوم)

۲۲۵۔ لانس دفعدار محبوب علی خاں

۲۲۷۔ ״ قاسم خاں

۲۲۸۔ ״ شہیم حیدر خاں

۲۴۶ جمعدار سکندر بخش

۲۵۰۔ شیخ بشیر علی

۲۵۵۔ دفعدار شیخ اسمٰعیل

۲۶۴۔ جمعدار۔ سالم

۲۶۵ ״ ناصر

۲۶۶۔ ״ سعید

۲۶۷۔ حوالدار بشیر خاں

۲۶۸۔ ״ سید حسین

۲۶۹۔ ״ شیخ محبوب

۲۷۵۔ نایک شا مراؤ

۲۷۶۔ ״ عطاء الرحمٰن خاں

۲۸۰۔ ״ عبد الوہاب

۲۸۱۔ ״ ابراہیم خاں

۲۸۳۔ غلام غوث الدین (نایک)

۲۸۴۔ نایک شیخ احمد دوم

۲۸۸۔ میجر تاج احمد خاں

(مرکز میں اول)

کامیاب

۱۔ حوالدار شیخ سلطان مسعود

۲۔ سولجر کلرک عبد القادر

۴۔ ״ محمد عبد السلام

۵۔ حوالدار۔ محمد حنیف

۳۶۰۔ جے رام

۹۔ حوالدار شیخ کمال

۱۰۔ ״ غوث الدین

۱۱۔ ״ حبیب خاں

۱۲۔ نایک عبد الکریم

۱۵۔ ״ سید عبد القیوم

۱۶۔ لانس نایک عبد الحمید خاں

۱۷۔ ״ محمد اکبر

۲۴۔ محمد سالار

۲۷۔ عبد الشکور خاں

۳۹۔ صوبیدار عبد الکریم

۴۰۔ ״ محمد مراد

۴۱۔ حوالدار میجر شیخ بندہ علی

۴۲۔ کوارٹر ماسٹر حوالدار محمد صدیق

۴۳۔ کمپنی حوالدار میجر گنیش پرشاد

۴۴۔ حوالدار۔ عبد الحسین

۴۶۔ نایک جعفر حسین

۴۷۔ ״ شیخ بھکن

۴۹۔ ״ [illegible]

۵۴۔ [illegible] الدین

۵۷۔ امین الدین

۵۸۔ سید وحید الدین

۶۰۔ مرزا مرتضیٰ بیگ

۶۱۔ عبد الرحمٰن (دوم)

۶۳۔ فخر الدین

۶۴۔ عبد اللہ خاں

۶۷۔ رکروٹ عبد العزیز

۶۹۔ ״ تراب علی خاں

۷۰۔ سید احمد

۷۴۔ جمعدار واحد علی بیگ

۷۵۔ ״ افضل خاں

۷۶۔ ״ علی بہادر خاں

۷۷۔ دفعدار عبد الحمید خاں

۸۴۔ کلرک عبد القدوس

۸۶۔ ״ عبد الحمید

۸۸۔ عبد الحفیظ

۹۲۔ رکروٹ عبد اللطیف

۹۳۔ ״ افضل حسین

۹۴۔ ״ میر عمر علی

۹۵۔ ״ اکبر حسین

۹۶۔ ״ محمد صدیق حسین

۹۷۔ ״ محمد عبد الرحیم

۹۸۔ دفعدار محبوب خاں

۱۰۰۔ لفٹننٹ ایم۔ ایم بہروچہ

۱۲۵۔ صوبیدار مومن علی

۱۲۶۔ ״ ابراہیم خاں

۱۲۷۔ ״ معین الدین

۱۳۴۔ حوالدار عبد الجبار

۱۳۵۔ ״ [illegible] علی

۱۳۶۔ حوالدار مصطفیٰ خاں

۱۳۸۔ ״ محمد افضل

۱۴۳۔ نایک موحیدار خاں

۱۴۴۔ ״ خواجہ معین الدین

۱۴۶۔ ״ محمد عزیز حسن خاں

۱۵۱۔ لانس نایک نور محمد

۱۵۳۔ ״ بابو راؤ

۱۵۷۔ محمد شرف الدین

۱۶۴۔ نایک مرزا فتح اللہ بیگ

۱۷۰۔ کمپنی حوالدار میجر احمد لحجی

۱۷۱۔ حوالدار شیخ جعفر

۱۷۲۔ ״ غلام محمد خاں

۱۷۴۔ نایک سید محمد بغدادی

۱۷۵۔ ״ حسن سومالی

۱۷۶۔ ״ شیخ عمر عمودی

۱۷۷۔ ״ سید علوی بغدادی

۱۸۰۔ لانس نایک محمد بن عبد العزیز الکسادی

۱۸۱۔ ״ طلحہ ایمانی

۱۸۵۔ ״ عبد اللہ قریشی

۱۸۶۔ ״ حسن ابی اللبیل

۱۸۷۔ عبد القادر باحشوان

۱۸۸۔ عمود یا معلم

۱۸۹۔ احمد بالنقیب

۱۹۰۔ علی محمدی

۱۹۱۔ احمد جابری

۱۹۲۔ صالح بامسق

۱۹۳۔ عمر الکسادی

۱۹۴۔ سعید بایزیدی

۱۹۵۔ سید صالح جیلانی

۴۹۴۔ حبیب احمد مقبل
۴۹۵۔ محی الدین مخیر
۴۹۶۔ رحیم خاں
۴۹۷۔ عباس خاں
۴۹۸۔ محمد الیاس
۴۹۹۔ بھگوان موے
۵۰۰۔ بلونت راؤ کلکرنی (مرکز میں اول)
۵۰۱۔ احمد لعبید بلیہ
۵۰۲۔ عبدالغفور
۵۰۳۔ سید موسیٰ
۵۰۴۔ وشنو روجو
۵۰۵۔ محمد سکندر
۵۰۶۔ سری پتی
۵۰۷۔ عبدالصمد
۵۰۸۔ وشنو
۵۰۹۔ وینکٹیش
۵۱۰۔ محمد یوسف
۵۱۱۔ محمد خلیل
۵۱۲۔ بشیر الدین
۵۱۳۔ نصیر الدین
۵۱۴۔ محمود علی
۵۱۵۔ نارائن
۵۱۶۔ بوبکر بن صالح
۵۱۷۔ شیخ داؤد
۵۱۸۔ محمد اسحق
۵۱۹۔ محبوب علی
۵۲۰۔ عبدالمنان
۵۲۱۔ عبدالغنی
۵۲۳۔ روہی داس
۵۲۴۔ محمد حسین
۵۲۵۔ جالندھر
۵۲۶۔ سمیع الدین
۵۲۷۔ پنڈھری گیانبا
۵۲۸۔ وشوناتھ

## مرکز پرینڈہ (اناث)

کامیاب بدرجۂ امتیاز

۵۲۹۔ حسینہ بیگم (مرکز میں اول)
۵۳۰۔ مہر النسا بیگم
۵۳۲۔ زہرہ بی

۵۳۷۔ قیصر بیگم

کامیاب

۵۳۱۔ اقبال بیگم
۵۳۳۔ بسم اللہ بی
۵۳۴۔ شریف بی
۵۳۵۔ زیب النسا بیگم
۵۳۶۔ حذاقت بیگم
۵۳۸۔ بشیر النسا بیگم
۵۳۹۔ پرمیلا بائی
۵۴۰۔ روشن بی
۵۴۱۔ منا بی
۵۴۲۔ اختر بیگم

## مرکز داورواڑی (ذکور)

کامیاب بدرجۂ امتیاز

۵۴۷۔ کھنڈے راؤ بھوسلے
۵۶۴۔ دیولتش سومانی
۵۷۵۔ محسن محمد
۵۷۷۔ فیض محمد
۵۸۳۔ محمد عمر خاں
۵۸۸۔ معین الدین
۵۹۱۔ عبدالبصیر
۵۹۲۔ عبدالرزاق خاں
۵۹۳۔ امان اللہ خاں
۵۹۶۔ ثناء اللہ خاں
۵۹۷۔ عبدالجلال
۵۹۹۔ عطاء اللہ خاں
۶۰۱۔ احمد الدین
۶۲۰۔ رام بلاس لکھوٹے

کامیاب

۵۴۵۔ اناجی
۵۴۹۔ لکشمن بندھے
۵۵۱۔ رام راؤ بھوسلے
۵۵۴۔ بالو
۵۵۶۔ کشن تانگڑے
۵۵۷۔ چھنی لال بھنڈاری
۵۵۸۔ پنڈت تانگڑے
۵۵۹۔ شیش راؤ کالے
۵۶۰۔ بینورتی تانگڑے
۵۶۱۔ گلاب چند لکھوٹے
۵۶۳۔ بالکشن
۵۶۵۔ بھاؤ راؤ گرو
۵۶۶۔ رام راؤ اوٹی
۵۶۷۔ دتو تانگڑے
۵۶۸۔ مدن لال سارڈا
۵۶۹۔ کشن
۵۷۰۔ گنگا بشن
۵۷۱۔ راجہ بھاؤ
۵۷۳۔ عبدالکریم
۵۷۶۔ عبدالقادر خاں
۵۷۸۔ حیات اللہ خاں
۵۷۹۔ عبدالمجید خاں
۵۸۰۔ شیخ کریم
۵۸۱۔ سرفراز خاں
۵۸۵۔ زین الدین
۵۸۶۔ محمد بن سالم باحشوان
۵۸۷۔ عبدالغفور
۵۹۵۔ عبدالنصیر
۵۹۸۔ رضاء اللہ خاں
۶۰۰۔ عزیز اللہ خاں
۶۰۲۔ ونایک راؤ تانگڑے
۶۰۵۔ حفیظ اللہ خاں
۶۰۶۔ عبدالولی
۶۰۷۔ انوار اللہ خاں
۶۰۹۔ عبدالغنی
۶۱۰۔ رحمت اللہ خاں
۶۱۱۔ محمد زبیر
۶۱۲۔ حمید اللہ خاں
۶۱۴۔ عطاء الرحمن
۶۱۵۔ رحمن بیگ
۶۱۶۔ عبدالخالق خاں
۶۱۷۔ بابو مورے
۶۱۸۔ بالو
۶۱۹۔ رام راؤ تانگڑے
۶۲۱۔ رگھوناتھ تانگڑے
۶۲۴۔ شیش راؤ کھرات
۶۲۶۔ کرڈو مہاپورے
۶۲۷۔ اسارام تانگڑے
۶۲۸۔ پربھاکر پوکھارے

## مرکز داورواڑی (اناث)

کامیاب بدرجۂ امتیاز

۶۳۰۔ نور النسا
۶۳۱۔ زہرہ بی
۶۳۲۔ آمنہ بی
۶۳۳۔ آمنہ بی
۶۳۴۔ کریمہ بیگم
۶۳۵۔ معراج بیگم
۶۳۶۔ کریمہ بی
۶۳۷۔ کریمہ بی

## مرکز نظام آباد (ذکور)

کامیاب بدرجۂ امتیاز

۶۳۸۔ عبدالنبی
۶۵۲۔ مسرت علی خاں
۶۵۳۔ محمد یوسف خاں
۶۵۴۔ محمد ہاشم علی
۶۵۶۔ مرزا اسد اللہ بیگ
۶۵۷۔ شیخ محمد
۶۵۸۔ شیخ احمد
۶۶۴۔ صادق علی (مرکز میں اول)

کامیاب

۶۳۹۔ صاحب حسین
۶۴۰۔ سید اقبال
۶۴۱۔ احمد عبداللطیف خاں
۶۴۲۔ سید حامد حسین
۶۴۳۔ سید اکبر حسین
۶۴۴۔ خواجہ محی الدین
۶۴۵۔ سید عمر
۶۴۶۔ محمد اعظم علی
۶۴۷۔ محمد قاسم
۶۵۰۔ خواجہ سید بشیر الدین
۶۵۱۔ خواجہ معین الدین
۶۵۵۔ کریم اللہ
۶۵۹۔ عبدالکریم
۶۶۳۔ گالیا
۶۶۴۔ بنسی دھر
۶۶۵۔ لکشمی پتی
۶۶۶۔ گنگادھر راؤ
۶۶۸۔ لنگا ریڈی

## مرکز نظام آباد (اناث)

کامیاب بدرجۂ امتیاز

۶۷۴۔ عباسی بیگم
۶۹۲۔ رشید النسا بیگم (مرکز میں اول)

کامیاب

۶۷۲۔ عابدہ بیگم
۶۷۳۔ فاطمہ النسا بیگم
۶۷۵۔ پدماوتی
۶۷۶۔ کے۔ رتنما
۶۷۸۔ مریم النسا بیگم
۶۷۹۔ لطیف النسا بیگم
۶۸۰۔ رابعہ بیگم
۶۸۲۔ عزیز خاتون
۶۸۳۔ اشرف بیگم
۶۸۴۔ قاسم بیگم
۶۸۵۔ ساجدہ بیگم
۶۸۶۔ زیب النسا بیگم
۶۸۷۔ یحییٰ بیگم
۶۸۹۔ قمر النسا بیگم
۶۹۰۔ شمس النسا بیگم
۶۹۱۔ آمنہ بی بی
۶۹۳۔ حسینی بیگم
۶۹۴۔ سیدہ بیگم
۶۹۶۔ عائشہ سعید
۶۹۷۔ سیدہ ہاشمہ بانو کاظمی
۶۹۹۔ کریم النسا بیگم
۷۰۰۔ عصمت بیگم
۷۰۲۔ جیندر بھاگا
۷۰۵۔ خدیجہ بیگم
۷۰۶۔ کماری شکنتلا بائی
۷۰۷۔ کماری اندرا بائی
۷۰۸۔ کماری تارا بائی
۷۰۹۔ کشوری لکھپا لکر

**اردو امتحانات** | سنہ ۱۹۴۳ء کے دوسرے امتحان اردو دانی کے زیر غور امیدواروں میں سے حسب ذیل کامیاب ہوئے۔

۱۷۔ محمد حسین کامیاب
۱۴۷۔ نعیم اللہ خاں امتیاز } مرکز فوج بلدہ
۳۱۳۔ ڈی پتمبر راؤ کامیاب مرکز مومن آباد

**کتبخانہ** | ادارہ کا کتب خانہ آہستہ آہستہ ترقی کرتا جارہا ہے سنہ ۱۹۴۳ء میں نواب میر سعادت علی صاحب رضوی، مولوی مرزا ضامن علی صاحب غازی، محترمہ بشیر النساء بیگم صاحبہ بشیرؔ، سیٹھ محمد ابا صاحب مبیوا اور سید جلال ید اللہی صاحب نے متعدد مطبوعہ و قلمی کتب بطور تحفہ ادارے میں داخل کئے۔ محترمہ صغریٰ بیگم (ہمایوں مرزا مرحوم) نے بعض تاریخی تصاویر اور متعدد مشاہیر کے تاریخی و ادبی خطوط بھی ادارے کو بطور تحفہ عطا کئے جن کے لئے منجانب ادارہ ان سب کا دلی شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔

سیٹھ محمد ابا صاحب کے عطیے میں حسب ذیل قلمی نسخے خاصکر قابل ذکر ہیں:-

۱۔ سالونزا فارسی بالتصویر از عبداللہ بن صیفی حسب فرمائش احمد شاہ ولی بہمنی بمقام گلبرگہ تصنیف سنہ ۸۱۵ھ۔
۲۔ سر الاسرار عربی از حضرت محبوب سبحانی عبدالقادر جیلانیؒ۔
۳۔ دیوان اردو فی الحال شاہ مرید سید قدرت اللہ شاہ۔
۴۔ مقالا پارسی از محمد سعید بہمنی۔
۵۔ مجموعہ ادعیہ و رسالہ جات رمل، نجوم، کف دست وغیرہ۔

سید جلال ید اللہی صاحب نے حسب ذیل مطبوعات بطور عطیہ داخل کئے۔

(۱) جلد ہندستانی اخبار (۲) مجموعہ واسوخت اردو جلد اول و دوم۔

(۳) سول اگزیبیشن دہلی دربار سنہ ۱۹۱۱ء۔

اس سال تقریباً ڈیڑھ سو نادر قلمی کتب ادارے کی جانب سے خریدی بھی گئیں اور ۲۷۵ اردو مخطوطات کی تذکرہ نگاری کے علاوہ اردو، فارسی، عربی اور ہندی مخطوطات کی تنظیم بھی کی گئی۔

مطبوعات میں بھی حسب معمول اضافہ ہو رہا ہے۔ اور ان کے کارڈ انڈیکس مصنفوں اور کتابوں دونوں کے لحاظ سے تیار کئے گئے ہیں۔

**رقمی عطیے** | سنہ ۱۹۴۳ء میں ادارے کے مختلف کاموں میں جن اصحاب نے رقمی مدد کی ان کی تفصیل درج ذیل ہے۔ واضح ہو کہ یہ جملہ عطیے استدعا کے بغیر وصول ہوئے ہیں اس لئے کہ اب تک ادارے نے اپنے کسی مد کے لئے بھی چندوں کی استدعا نہیں کی ہے۔

(۱) آنریبل مولوی غلام محمد صاحب سی آئی ای صدر المہام فینانس۔
بسلسلۂ اردو انسائیکلو پیڈیا۔ ۵۰۰ حالی

(۲) آنریبل راجہ دھرم کرن بہادر آصفجاہی صدر المہام تعمیرات
بحیثیت سرپرست ادارہ پہلی قسط۔ ۵۰۰ حالی

(۳) پروفیسر رشید احمد صاحب صدیقی صدر شعبہ اردو جامعہ اسلامیہ علی گڑھ
بسلسلۂ تنظیم اردو امتحانات۔ ۵۰ کلدار

(۴) مولوی عبدالحی صاحب صدیقی ایم اے۔ ایل ایل بی۔
بسلسلۂ تمغہ جات اردو امتحانات۔ ۵۰ حالی

(۵) ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زورؔ معتمد اعزازی ادارہ
برائے انتظام تعلیم بالغان۔ ۵۰ حالی

(۶) محترمہ بشیر النساء بیگم صاحبہ بشیرؔ شریک معتمد شعبۂ نسواں ادارہ
برائے خریدی مخطوطات۔ ۵۰ حالی

(۷) مولوی عارف الدین حسن صاحب دوم تعلقدار اورنگ آباد
بحیثیت معاون ادارہ۔ ۵۰ حالی

(۸) مولوی احمد عبدالجبار صاحب ایچ سی ایس دوم تعلقدار مومن آباد
مرکز پرلی اناث کی کامیاب ہندو طالبات کے لئے تمغے۔ ۵ اعالی

(۹) مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی مونس ادارہ برائے تمغہ جات ۱۰ اعالی

**تمغے** — اردو امتحانات ۱۹۴۳ء میں بحیثیت مجموعی یا اپنے اپنے مرکز میں اول آنے والے امیدواروں کو جو تمغے عطا کئے جارہے ہیں ان کی تفصیل حسب ذیل ہے:۔

## اردو فاضل

(۱) طلائی تمغہ۔ عطیہ آنریبل نواب سر عقیل جنگ بہادر۔
سید عباس علی جعفری دوم (سب سے زیادہ نشانات حاصل کئے)

(۲) " " عطیہ سکینہ بیگم صاحبہ (محل مولوی سید رحمت اللہ صاحب)
(بیادگار طلعیہ بیگم مرحومہ) چونکہ کوئی امیدوار اس امتحان میں درجہ اول میں کامیاب نہیں ہوئی اسلئے یہ تمغہ عطا نہیں کیا جائے گا۔

## اردو عالم

(۱) نقروی تمغہ۔ عطیہ مولوی ریاض الحسین صاحب قریشی ایم ایس سی۔
(چونکہ کوئی امیدوار مرکز پربھنی سے کامیاب نہیں ہوئی اسلئے یہ تمغہ عطا نہیں کیا جائیگا)

(۲) " " عطیہ مولوی نصیر الدین صاحب ہاشمی۔ میر کاظم علی (مرکز ہمنا آباد)
(تاریخ ادب اردو میں اول)

(۳) " " " " " امۃ الرؤف (مرکز بلدہ اناث)
(بیادگار مس جسی نندی) (علم خانہ داری میں اول)

(۴) " " عطیہ آتمارام گنپت صاحب۔ سید نبی (مرکز پرلی میں اول)

(۵) " " عطیہ مولوی محمد عظیم خاں صاحب وکیل۔ حبیب احمد
(مرکز وبیجاپور میں اول)

(۶) " عطیہ ادارہ ادبیات اردو۔ بی وی گوپال راؤ اول
(سب سے زیادہ نشانات حاصل کئے)

## اردو زباندانی

(۱) نقروی تمغہ۔ عطیہ حاجی سلیمان احمد صاحب۔ سید غلام مرتضیٰ۔
(مرکز پرلی میں اول)

(۲) " " جناب وینیمانند جوائنٹ سکریٹری۔ عبدالکریم۔
(مرکز پرلی میں اول)

(۳) " " " ڈاکٹر سندر راج صاحب میڈیکل افسر و نائب صدر شعبۂ طلبہ پرلی — غوثیہ بیگم (مرکز پرلی میں اول)

(۴) " عطیہ مولوی عظمت اللہ حسینی صاحب بی اے بی ایڈ۔ اقبال النساء بیگم
(مرکز پرلی اناث میں اول)

(۵) " عطیہ محترمہ بیگم صاحبہ مولوی سید نصیر الدین صاحب نہری جاگیردار
ومنصف وبیجاپور۔ معین الدین (مرکز وبیجاپور میں اول)

(۶) " عطیہ مولوی محمد سعد اللہ خاں صاحب وکیل وبیجاپور۔ بی نصرت النساء
عرف حاجی بیگم (مرکز وبیجاپور اناث میں اول)

## اردو دانی

نقروی تمغہ۔ عطیہ جناب مولوی احمد عبدالجبار صاحب ایچ سی ایس
دوم تعلقدار مومن آباد۔

(۱) " " " " تانو بائی
(۲) " " " " کملا بائی
(۳) " " " " کسوم بائی
— مرکز پرلی اناث کی ہندو طالبات جنہوں نے علی الترتیب سب سے زیادہ نشانات حاصل کئے۔

(۴) نقروی تمغہ عطیہ مسٹر وی وی واس راؤ صاحب بی اے
مہتمم مارکٹ وصدر شعبۂ طلبہ پرلی۔ شیخ اسمٰعیل (مرکز پرلی میں اول)

(۵) نقروی تمغہ مولوی میر حسن علی صاحب وظیفہ یاب امین کروڑگیری و
صدر شاخ وبیجاپور۔ غلام دستگیر خاں (مرکز میں اول)

(۶) نقرئی تمغہ محترمہ سکینہ بیگم صاحبہ (محل مولوی سید رحمت اللہ صاحب ناظم ریٹائرڈ پنشن) معتمد شعبہ نسواں و رکن مجلس ادارت سب رس۔
کریم النساء بیگم (جیتاپور) (ممالک محروسہ میں اول)

**نئے ارکان** | سنہ ۱۳۴۳ف میں جن خواتین و اصحاب نے ادارے کی رکنیت قبول فرمائی ان کے اسمائے گرامی معہ رقم رکنیت درج ذیل ہیں۔

۱۔ شاہ نور السلام صاحب طالب علم فوقانیہ جالنہ ۔ سے
۲۔ سید محی الدین احمد صاحب قادری تحصیلدار سلوڑ ضلع اورنگ آباد لے
۳۔ محمد عبد القادر صاحب وکیل گنگاپور ۔ سے
۴۔ خواجہ کلیم اللہ صاحب مہتمم صدر خزانہ اورنگ آباد ۔ سے
۵۔ محمد حسن الدین خاں صاحب اسسٹنٹ لیبر آفیسر اورنگ آباد سے
۶۔ سید نور محمد صاحب نوری گیلوی (عثمانیہ) لے
۷۔ ابو الخیر سید ابراہیم حسینی صاحب بی اے (عثمانیہ) منیجر محبوبیہ شکر مِل نظام آباد ۔ لے
۸۔ ایس شنکرن صاحب آرمی اکونٹنٹ افواج باقاعدہ سرکار عالی لے
۹۔ محترمہ بیگم صاحبہ ڈاکٹر سید محی الدین صاحب قادری زور رکن شعبہ نسواں لے
۱۰۔ " " " مولوی عبد القیوم خاں صاحب مہتمم تعمیرات جامعہ عثمانیہ رکن شعبہ نسواں سے
۱۱۔ " عظمت النساء بیگم صاحبہ (محل ظہور الحسن انصاری مرحوم) رکن شعبہ نسواں سے
۱۲۔ محترمہ سعید النساء بیگم صاحبہ (محل مولوی محمد عبد الرحمٰن صاحب ایڈیٹر وقت) سے

**شعبہ نسواں بنگلور** | محترمہ حبیب النساء بیگم صاحبہ ایم اے معتمد شعبہ نسواں بنگلور نے اطلاع دی ہے کہ ان کا شعبہ برابر سرگرم عمل ہے۔ جنوری سنہ ۱۹۴۴ء میں وہ دوسرا سالانہ اجلاس عالیجناب ڈاکٹر زور صاحب کی صدارت میں منعقد کر رہی ہیں۔ شعبہ کی مجلس انتظامی نے سال میں ۱۹ اجلاس منعقد کئے۔ اور مجلس انتظامی کے نئے انتخابات بھی عمل میں آئے۔ اب حسب ذیل عہدہ دار منتخب ہوئے ہیں۔

صدر :۔ محترمہ عقیلہ بیگم کلی ایم۔ آر۔ اے
سکریٹری۔ حبیب النساء بیگم صاحبہ۔
اسسٹنٹ سکریٹری۔ شمیمہ زیب النساء بیگم صاحبہ۔
ارکان مجلس عاملہ :۔ مذکورہ بالا عہدہ داروں کے علاوہ۔

محترمہ محبوب جان صاحبہ بی۔ اے
" عالیہ بیگم صاحبہ بی۔ اے
" زلیخا بی " بی۔ اے
" صابرہ بیگم صاحبہ
" رفعت خلیلہ صاحبہ
" ملکہ حفیظ صاحبہ

**مرکز مومن آباد کی روداد** | بتاریخ ۱۹ بہمن سنہ ۱۳۵۳ف راہی مومن آباد ہوا۔ اسٹیشن پرلی پر مولوی شیخ حسین صاحب رکن ادارہ، مولوی نواز الدین صاحب رکن، مولوی عبد الستار صاحب سابق خازن، مولوی نجم الدین صاحب نائب معتمد شعبہ طلبہ اور مولوی سعید الدین صاحب معتمد شعبہ طلبہ نے رات کے ۱۱½ بجے شدت کی سردی میں میرا استقبال کرنے کی زحمت گوارا فرما کر گلپوشی فرمائی جس کا میں مشکور ہوں۔ چونکہ پرلی پر ریل گاڑی دیر میں پہونچی اس لئے مومن آباد کی بس روانہ ہو چکی تھی۔ مجبوراً اسٹیشن ہی میں شب گزارنی پڑی۔ اگرچہ کہ معتمد صاحب پرلی نے آبادی میں میرے قیام کا انتظام فرما دیا تھا لیکن صبح وقت سے پہلے مومن آباد پہونچنا تھا اس لئے اسٹیشن پر ہی رات گزاری گئی۔ صبح ٹھیک

، بجے مومن آباد پہونچ کر امتحان گاہ گیا نشستوں کا معقول انتظام کیا گیا تھا۔ البتہ نشستوں پر ہال ٹکٹ کے نمبر درج نہیں تھے۔ نمبر درج کرائے گئے۔ پرلی سے دیوی داس راؤ صاحب میری امداد کے لئے تشریف لانے والے تھے لیکن بوجہ جاترا مومن آباد انہیں بس میں جگہ نہ ملنے سے وہ نہ آسکے۔ البتہ مولوی سعید الدین صاحب معتمد نے میری امداد فرمائی۔ اور آخر وقت تک وہ میرے شریک کار رہے۔ ہمارا انتظام خورد و نوش انڈین آفیسر میس ( MESS ) میں کیا گیا تھا۔ مولوی غلام حسین صاحب ایگزیکٹیو جمعدار اور مولوی محمد درویش صاحب اور مولوی خواجہ بدیع الدین صاحب کلرک فوج کی ہمدردیاں میرے شامل حال رہیں جس کی وجہ سے امتحان گاہ میں باضابطگی رہی۔ اس لئے میرا یہ خوشگوار فریضہ ہے کہ میں ان جملہ اصحاب کا شکریہ ادا کروں گا۔

امتحان کے بعد میں نے جناب میر مہدی علی صاحب ایچ سی ایس منصف سے ملاقات کا شرف حاصل کیا۔ موصوف کو اس امتحان کی پہلے سے اطلاع نہ تھی کیونکہ وہ رخصت پر بلدہ آئے ہوئے تھے۔ ازاں بعد مولوی میر غضنفر علی صاحب وکیل صدر ادارۂ ادبیات اردو سے ملاقات کی۔ موصوف سے بہت دیر تک مقامی ادارہ کے متعلق گفتگو رہی۔ موصوف کے بیان سے ظاہر ہے کہ انھیں فرصت بہت کم ملتی ہے۔ ورنہ موصوف دامے، درمے ہر طرح ادارہ کی خدمت کے لئے تیار ہیں۔

عبدالکریم

**مرکز داوروواڑی** | میں بحیثیت صدر نگران کار حیدرآباد سے روانہ ہو کر بتاریخ ۱۹ اربہمن سنہ۵۵ ف۔ ۱ ساعت بوقت شب داوروواڑی پہونچا۔ ۵۰ امیدوار حاضر تھے۔ ابوالخلق محمد عبدالخالق خلیق صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ و مددگار مسٹر رنگناتھ راؤ تعلیم دے رہے تھے۔ صدر مدرس صاحب کے پاس قیام رہا۔ میرے قیام وطعام کا عمدہ انتظام تھا۔ نشست ونقشہ امتحان گاہ پہلے ہی ترتیب پاچکا تھا۔ داوروواڑی کے ۵۸ امیدواروں کے علاوہ قصبہ ناندر کے چودہ امیدوار شریک تھے جو مسٹر ترکھم داس صدر مدرس وعلی محمد صاحب مددگار مدرسہ تحتانیہ ناندر کی کوششوں کا نتیجہ ہے۔

امتحان وقت مقررہ پر مدرسہ میں شروع ہوا۔ مسٹر ترکھم داس وعلی محمد صاحب وعبدالخالق صاحب۔ مسٹر رنگناتھ راؤ ومسٹر ڈگمبر راؤ۔ عبدالحی صاحب معتمد وآمنہ بیگم صاحبہ صدر معلمہ، زہرہ صاحبہ معتمد شاخ نسواں نے نگرانی میں میری مدد کی جس کا میں مشکور ہوں۔ منجملہ ۱۹۵ امیدواران کے ۷۷ امیدوار حاضر تھے جن میں ہندوؤں کی تعداد ۳۲ اور ۹ عورتیں تھیں۔ صبح میں تحریری اور دوپہر کو زبانی امتحان ہوا۔ بعد ختم امتحان میری زیر صدارت جلسہ منعقد کیا گیا جس میں کافی تعداد میں لوگ شریک تھے۔ عبدالحی صاحب معتمد شاخ داوروواڑی نے سالگزشتہ کی رپورٹ پڑھی۔ جس سے معلوم ہوا کہ سالانہ جلسہ ادارۂ ادبیات اردو حیدرآباد میں یہاں سے چودہ مرد اور دو عورتیں بحیثیت نمائندگان شریک تھیں۔ دوران سال میں اسی شاخ کا جلسہ تقسیم اسناد زیر صدارت مولوی سراج احمد صاحب تحصیلدار پٹن ہوا تھا۔ رپورٹ کے بعد مسٹر ترکھم داس نے تعلیم بالغاں پر اور خلیق صاحب نے تعلیم وادارہ کے کارناموں کے متعلق خیالات ظاہر کئے۔ آخر میں صدر جلسہ نے ادارے کے اغراض ومقاصد اور تعلیم وامتحانات ادارہ کے فوائد بیان کرنے کے بعد زیادہ سے زیادہ امیدواروں کو شریک امتحان ہونے کی ترغیب دی۔ بعد دعا سلامتی اعلیحضرت بندگان عالی جلسہ برخاست ہوا۔

محمد ابراہیم